# کتاب مستطاب

# الشافی

ترجمہ

## فروع کافی

جلد اوّل

مفسر قرآن عالی جناب ادیب اعظم مولانا السید ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی نقوی الامروہوی

ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ رجسٹرڈ
ناظم آباد، کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کتابِ مُستطاب

# الشّافی

## کِتابُ الطّہارت وکِتابُ الجنائز

ترجمہ

# فروعِ کافی

## جِلد اوّل

حضرت ثقۃ الاسلام علامہ فہامہ مولانا الشیخ محمّد یعقوب کلینی علیہ الرّحمۃ

مُترجمہ

مفسرِ قرآن عالیجناب ادیبِ اعظم مولانا السیّد ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی

مُصنّف دوصد کتب

ناشر: ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ)
ناظم آباد ۲ کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کتابِ مستطاب

# الشافی

## کتاب الطہارت و کتاب الجنائز

ترجمہ

# فروعِ کافی

جلد اوّل

حضرت ثقۃ الاسلام علامہ فہامہ مولانا الشیخ محمد یعقوب کلینی علیہ الرحمۃ

مُترجمہ

مفسرِ قرآن عالیجناب ادیبِ اعظم مولانا السید ظفر حسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی

مُصنّف دوصد کتب

ناشر: ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ)
ناظم آباد ۲ کراچی

ناشر ———— ظفر شمیم پبلیکیشنز ٹرسٹ (رجسٹرڈ)
بلاک نمبر ۲، سب بلاک اے روڈ نمبر ۵
مکان نمبر ۱۳ الف، ناظم آباد، کراچی

مطبع ———— قریشی آرٹ پریس کراچی

کتابت ———— سیّد محمد رضا زیدی

ھدیہ ———— =/165 ایکسو ساٹھ روپے

# فہرست مضامین

## کتاب الطّہارت

## کتاب الحیض

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ مترجم

اُصولِ کافی جلد اوّل و دوم کے ترجمہ کے بعد میرا قلم تھک گیا تھا تین سال کی شب و روز کی محنت اور پیرانہ سالی کا اقتضا تو یہ تھا کہ کچھ روز آرام کروں۔ لیکن میری قسمت میں آرام کہاں۔ اگرچہ یہ انسانی فطرت ہے کہ ایک ہی کام کرتے کرتے طبیعت اُکتا جاتی ہے لیکن اس کے ساتھ العادۃ کالطبیعۃ الثانیہ بھی کوئی چیز ہے جو قلم ساٹھ برس سے صفحۂ قرطاس پر سیاہی بکھیرتا چلا آرہا ہے اور جس کی دوا دوش سے دو سو کتابیں زیورِ طبع سے آراستہ ہو چکی ہیں جس نے ۲۸ برس رسالہ نور کے صفحات کو پُر نور بنایا ہو یک دم ۱۹۶۸ء میں اس کا بند ہو جانا اور قلم کا رُک جانا بھی کچھ ہنگامہ خیز نہ تھا جو دل و دماغ ہر ماہ اس کے مضامین لکھنے میں پوری کوشش سے اُسے کامیاب بنانے میں مصروف رہا ہو اس کا معطل ہو بیٹھنا میرے ذوق کی نا وقت موت تھی۔

ابھی اسی سوچ بچار میں تھا کہ اب کیا کروں کہ مومنین کرام کی طرف سے خطوط آنے شروع ہو گئے کہ اصولِ کافی کے ترجمہ کے بعد آپ کو فروعِ کافی کا بھی ترجمہ کرنا چاہیئے ورنہ یہ کام ادھورا رہ جائے گا۔ قوم پر آپ کا یہ مزید احسان ہوگا اصول کے ساتھ فروع کا ہونا ضروری ہے تاکہ کافی کی چاروں جلدوں کا ترجمہ مومنین کے سامنے آجائے اور مدت کے پیاسے مومنین کو احادیثِ معصومین کے ان نورانی اور روحانی سرچشموں سے پوری طرح سیرابی کا شرف حاصل ہو جائے۔ اس خواہش میں چونکہ وزن تھا اور حصولِ سعادت کے لئے ایک ناقابلِ انکار تجویز بھی تھی لہٰذا اس مسئلہ پر مجھے غور کرنے کی ضرورت تھی

اصولِ کافی کے ترجمہ سے یہ کام زیادہ مشکل نظر آیا۔ کیونکہ ان دونوں جلدوں میں فقہی مسائل کے متعلق احادیث ہیں اور مسائل فقہیہ میں بین العلما بہت کچھ اختلاف ہے اور اکثر احادیث میں تضاد اور معارضہ بھی ہے نوعیت کے لحاظ سے ان کے درجات بھی مختلف ہیں لہٰذا ان کے درمیان توافق پیدا کرنا اور احادیث آئمہ سے کسی مسئلہ کا استنباط کرنا فقہائے کرام اور مجتہدانِ عظام کا کام ہے کیونکہ اصل اجتہاد یہی ہے۔ میں نہ فقیہہ ہوں نہ مجتہد بلکہ دینی مدرسہ کا ایک معمولی طالب علم ہوں جسے جو کچھ دلچسپی ہے وہ علم کلام سے ہے ایسی صورت میں یہ کوشش کیونکر کامیاب ہوگی میں صرف ٹوٹا پھوٹا ترجمہ کر سکتا ہوں اختلاف اور نوعیت کے متعلق کچھ نہیں لکھ سکتا۔

اسی تردد میں وقت گزرتا جا رہا تھا اور قلم اٹھانے کی ہمت نہ ہوتی تھی کہ غیب سے ایک تحریک ہوئی ایک رات خواب

میں دیکھا ایک عالم دین نے مجھے ایک کتاب دے کر کہا کہ لو یہ تمہاری کتاب ہے کھول کر دیکھا تو سرورق پہ لکھا تھا "ترجمہ فروع کافی"، آنکھ کھلی تو سمجھا کہ قدرت مجھ سے یہ کام لینا چاہتی ہے یہ خواب و خیال نہیں بلکہ ایک حقیقت ہے اور میرے لئے ایک بشارت ہے بجھی ہوئی طبیعت چمک اٹھی، ایمانی جذبہ نے للکارا، اب دیر کیا ہے کام شروع کرو۔ اب اس کتاب کی شرحوں کی جستجو ہوئی۔ آخر علامہ مجلسی علیہ الرحمہ کی کتاب مراۃ العقول، عراق سے منگوائی یہ کتاب چار جلدوں میں اور اصول کافی و فروع کافی کی بہترین شرح ہے۔ عربی زبان میں ہے اور نہایت باریک قلم سے لکھی ہوئی ہے اس کے مطالعہ میں بڑا وقت صرف کرنا پڑا۔ میں نے سوچا اگر ہر حدیث کے متعلق وہ تمام توضیحات و تشریحات درج کی جائیں جو علامہ علیہ الرحمہ نے لکھی ہیں تو فروع کافی کی ایک جلد کی کئی جلدیں بن جائیں گی اور اس کام کے لئے نہ تو میری عمر وفا کرسکتی ہے اور نہ ان تمام مجلدات کو طبع کرانے کا سامان مہیا ہوسکتا ہے نتیجہ میں کل کی طلب میں جز بھی فوت ہو جائے گا۔ لہذا صرف ترجمہ پر ہی اکتفا کرنا ضروری سمجھا گیا اس سلسلے میں یہ بات بھی پیش نظر تھی کہ فقہی اصطلاحات و تشریحات اور رواۃ کی جرح و تعدیل علماء کے مختلف مسالک اور بیانات سے عوام کو کوئی دلچسپی بھی نہ ہوگی یہ زمانہ مختصر پسندی کا ہے۔ ضخیم جلدیں پڑھنے میں کون اپنا وقت صرف کرے گا البتہ یہ اہتمام ضرور کیا جائے کہ ہر حدیث کے بعد اس کی نوعیت لکھ دی جائے تاکہ پڑھنے والے کو پتہ چل جائے کہ یہ کس قسم کی حدیث ہے۔ نیز جہاں کسی حدیث کے متعلق توضیح ضروری ہوا ہے ضرور لکھا جائے۔

میں انسان ہوں اور پھر اسی برس کا بوڑھا ہوں نہ بدن میں سکت نہ قویٰ میں زور خدا کا فضل ہی فضل ہے کہ ایسی عمر میں جبکہ انسان اپنی ذہنی صلاحیتیں کھو بیٹھتا ہے میں نے یہ بھاری بوجھ اپنے سر دھر لیا ہے۔ مجھ سے ہر قسم کی غلطی کا امکان ہے میں نے توکلت علی اللہ کہہ کر قلم اٹھایا ہے وہی میری عثرات و زلات کا معاف کرنے والا ہے مجھے اس پر فخر ہے کہ

اس دینی خدمت کی سعادت مجھے نصیب ہو گئی۔ ممکن ہے میرے لئے یہی ذریعہ ہو جائے

قدرت حق بہانہ مے جوید  قدرت حق بہانہ مے جوید

ترجمہ کے بعد مجھے امید نہ تھی کہ یہ کتاب جلد چھپ جائے گی کیونکہ اب کسی کتاب کا چھپوانا آسان کام نہیں۔ کاغذ کی گرانی حد کو پہنچ گئی۔ کتابت و طباعت کی اجرتوں میں بہت زیادہ اضافہ ہو گیا۔ کمی سرمایہ کی بناء پر کتابت بھی اچھی نہ ہوسکی۔ کیونکہ اگر کچھ کمی ہوسکتی تھی تو اسی مد میں ہوسکتی تھی اچھے کاتب چار روپے صفحہ سے کم نہیں لیتے۔ معمولی کاتب دو روپے فی صفحہ سے کم پر راضی نہیں ہوتے۔

میں نے فروع کافی کی جلد اول کو دو حصوں میں تقسیم کرنا مناسب سمجھا ورنہ دو حصے مل کر ایک ہزار صفحہ سے زیادہ ضخیم ہو جاتے ایسی کتاب کا اول تو چھپنا مشکل ہو جاتا اور اگر چھپ جاتی تو زیادہ قیمت کی کتاب خریدتے لوگ گھبراتے۔

اس حصہ میں کتاب الطہارت سے لے کر کتاب الصلوٰۃ تک ہے دوسرے حصہ میں زکوٰۃ و صوم و حج دیا ہے۔

---

# کتاب کافی پر ایک نظر

فرقہ شیعہ کی کتب احادیث میں چار کتابیں زیادہ مشہور و مہتم بالشان ہیں۔ تہذیب الاحکام، من لایحضرہ الفقیہ کافی اور استبصار۔ ان چاروں میں کافی کو ایک خاص مرتبہ حاصل ہے کیا بلحاظ تقدم زمانی اور بحیثیت اصول و فروع دونوں کا مجموعہ ہونے کے۔ کتاب کافی کی چار جلدوں میں علامہ یعقوب کلینی علیہ الرحمہ نے سترہ ہزار احادیث جمع کی ہیں اس عالم ربانی نے بیس سال کی طویل مدت میں ان احادیث کو فراہم کیا ہے۔ ان کے جمع کرنے میں کیا کیا صعوبتیں اس مقدس ہستی کو اٹھانا پڑیں اور کیسے کیسے سخت مواقع کا سامنا ہوا۔ جمع کرنے والے کا دل ہی جانتا ہوگا۔ ایک جگہ تو یہ احادیث تھی نہیں کہ وہاں سے بہ آسانی لے لی جاتیں بلکہ شہر شہر قریہ قریہ اور گھر گھر جانا پڑا۔ جس کسی سے معلوم ہوا کہ فلاں عالم کے پاس حدیثیں ہیں جس طرح بن پڑا وہیں پہنچے اور نقل کر لیں اس زمانہ کی طرح اس زمانہ میں سفر آسان بھی نہ تھا غالباً سفر کا زیادہ حصہ پاپیادہ ہی طے ہوا ہوگا اور نہ معلوم کیا کیا دشواریاں پیش آئی ہوں گی۔ اس صعوبت سفر کے علاوہ سلاطین جور کی حکومت اور دشمنان اہلبیتؑ کی ہر جگہ کثرت اور شیعوں سے وہ سخت عداوت کہ خون کے پیاسے، احادیث آئمہ کے صفحۂ ہستی سے مٹانے پر کمربستہ، ایک ایک شیعہ پر کڑی نظر ہر طرف حکومت کے جاسوس چھوٹے ہوئے۔ ان حالات کے تحت سترہ ہزار حدیثیں جمع کر لینا بڑا مشکل کام تھا۔ قرینہ کہتا ہے کہ یہ کام بہ سیغۂ راز انجام دیا ہوگا یہ تھے مذہب حقہ کے جانباز سپاہی اور ملت بیضا کے خدمت گزار اگر ایسے نہ ہوتے تو علوم آل محمدؐ کا کسی کو پتہ ہی نہ چلتا۔

یہ مقدس کتاب اس اعتبار سے کافی کہی جاتی ہے کہ اس میں اصول و فروع کے متعلق اس کثرت سے احادیث ہیں کہ وہ شیعوں کی ہدایت کے لیے کافی و وافی ہیں۔ ہمارا یہ دعویٰ کسی وقت نہیں ہوا کہ کافی میں جتنی احادیث ہیں وہ سب صحیح ہیں بلکہ اس میں ہر قسم کی احادیث ہیں، صحیح، موثق، مرفوع، مرسل، ضعیف، مجہول اور حسن وغیرہ۔ ان کو درج کرنے کے متعلق یہ کہا جا سکتا ہے کہ ایسی احادیث کو جو معیار پر پوری صحیح ثابت نہیں ہوتیں لکھنے کی کیا ضرورت تھی۔ ان سے تو بہت سے شبہات و اعتراضات پیدا ہوتے ہیں جن سے اساس مذہب میں تزلزل پیدا ہوتا ہے۔ میں کہوں گا کہ ہر وقت و ہر حالت کا تقاضہ جدا گانہ ہوتا ہے معترض کو وہ زمانہ اپنے ذہن میں لیتے ہوئے اعتراض کرنا چاہیئے۔ وہ زمانہ شیعوں کے لئے اضطراب انگیز، صبر آزما اور نہایت پر آشوب تھا احادیث معصومین کا بیان کرنے والا گردن زدنی قرار پاتا تھا۔ تعصب کی آگ ہر طرف بھڑکی ہوئی تھی، شیعوں کی نہ جان محفوظ تھی نہ آبرو، عرصۂ حیات ان پر تنگ تھا۔ ایسی صورت میں جب کسی کے گھر میں آگ لگی ہو اور صاحب خانہ یہ چاہتا ہے کہ جو کچھ نکل سکے بھڑکتے شعلوں میں سے نکال پھینکے۔ اس کو اس وقت یہ خیال نہیں ہوتا کہ کون سی چیز نکالنے کے قابل ہے

اور کون سی نہیں، کون قیمتی اثاثہ ہے اور کون کم قیمت، کون ضرورت کی ہے کون نہیں۔ اس وقت تو نہ کسی ترتیب کا لحاظ ہوتا ہے نہ قدر و قیمت کا۔ جو چیز ہاتھ میں آجاتی ہے نکال کر پھینکتا جاتا ہے یہ وقت اس فیصلہ کا نہیں ہوتا کہ کون چیز کہاں رکھی جائے گی یا کس شے کے بچانے کی ضرورت ہے اور کس کی نہیں، جب اطمینان نصیب ہو جائے اس وقت یہ باتیں سوچی جاتی ہیں۔

یہ امر بھی پیش نظر رہے کہ ہمارے مسلمان بھائی جن کتابوں کو صحاح ستہ کہتے ہیں جن کو تدوین کرنے والوں نے حکومتوں کے زیر سایہ امن و سکون کے عالم میں جمع کیا ہے تو حقیقتاً ان تمام کتابوں کے اندر تمام احادیث صحیح نہیں ہیں اگر وہ سب کی سب صحیح ہوتیں تو رنگیلا رسول جیسی ناپاک کتاب ان سے مدد لے کر نہ لکھی جاتی۔ ان میں بہت سی حدیثیں ایسے راویوں سے منقول ہیں جو نہ صرف کاذب نہیں بلکہ کذاب کتب رجال میں دکھائے گئے ہیں ان احادیث کے مضامین درایتاً صحیح بھی نہیں۔ حدیث کی صحت کا معیار یہ ہے کہ وہ اول تو قرآن کے خلاف نہ ہو۔ دوسرے اس سے کسی فروعی یا اصولی مسئلہ پر زد نہ پڑتی ہو تیسرے وہ درایتاً بھی صحیح ہو اور اس کے راوی معتبر و موثق ہوں، مومن ہوں ورنہ ان پر عمل کرنا ذریعہ نجات نہیں ہو سکتا۔ اگر ہر کس و ناکس کی بیان کردہ حدیث قابل وثوق ہوتی تو رجال کی کتابیں لکھنے کی ضرورت ہی پیش نہ آتی۔

فرقہ شیعہ نے اپنی کتابوں کے متعلق کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ من اولہ الی آخرہ ان کی تمام احادیث صحیح اور متواتر ہی ہیں کسی کتاب میں کسی حدیث کا پایا جانا اس کا ثبوت نہیں کہ وہ صحیح ہے تاوقتیکہ وہ معیار پر صحیح نہ اترے۔

کافی کے متعلق یہ کہنا کہ اس کے لئے حضرت حجتؑ نے فرمایا ہے ہذا کاف لشیعتنا۔ علمائے شیعہ کے نزدیک ثابت نہیں اور اگر بالفرض یہ فرمودہ امام ہو بھی تو اس کے یہ معنی کیوں لئے جائیں کہ اس کتاب کی ہر حدیث صحیح اور مستند ہے بلکہ اس کے معنی یہ بھی تو ہو سکتے ہیں کہ اصولی اور فروعی لحاظ سے یہ مجموعہ احادیث مذہبی ضروریات کے لئے کافی ہے۔

---

## چند ضروری باتیں

اس کتاب کو پڑھنے سے پہلے چند امور کو اپنے ذہن میں رکھئے۔

۱۔ اس میں ایسی احادیث بھی ہیں جن کو کلینی علیہ الرحمہ نے ایسے لوگوں سے لیا ہے جن کو راویوں کا سلسلہ یاد نہ تھا صرف ایک یا دو راویوں کے نام ان کو یاد تھے ایسی حدیث ضعیف یا مجہول ہے جب تک دوسری احادیث سے تائید نہ ہو اس پر عمل نہیں کرنا چاہیئے۔

۲۔ ایسی احادیث بھی ہیں جن کا سلسلہ امام تک نہیں پہنچا بلکہ اصحاب امام پر ختم ہوا ہے۔

۳۔ ایسی احادیث بھی ہیں جن کے راوی مجہول الحال ہیں۔

۴۔ ایسی احادیث بھی ہیں جن کی تائید و توثیق دوسری احادیث سے نہیں ہوتی۔

۵۔ ایسی احادیث بھی ہیں جو بلحاظ مضمون ایک مقام پر تو مؤثق ہیں اور دوسرے مقام پر ضعیف، یہ فرق بلحاظ رواۃ ہے نہ بلحاظ مضمون حدیث۔

۶۔ ایسی احادیث بھی ہیں جو بہ مصلحت امام نے اپنے شیعوں سے بیان کی ہیں یعنی ان کی عملی صورت اگرچہ مسلک و معتقدات کے خلاف ہے مگر امام نے اس لئے تعلیم کی کہ ان کے پیرو دشمنوں کے ضرر سے محفوظ رہیں اور ایسا نہ ہو کہ مخالفین شیعوں کو اپنے عقیدہ کے خلاف عمل کرتے دیکھ کر ان کو قتل کر دیں اور امام کو بھی مصائب کا سامنا کرنا پڑے

۷۔ بعض احادیث ایسی ہیں کہ امام نے بصورت تقیہ کسی کو ایک مسئلہ کا جواب لکھا ہے اور خطرہ ٹل جانے کے بعد دوسرا جواب لکھ بھیجا ہے۔

۸۔ بعض اوقات مجلس امام میں حکومت کے جاسوس بھی آجاتے تھے ان کی وجہ سے سائل کو بالاجمال جواب دیا جاتا تھا

۹۔ بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ از راہ تقیہ امام نے مخالفوں کی نماز جماعت میں شرکت کی اجازت دی ہے۔

۱۰۔ ایسی احادیث بھی ہیں کہ دشمنوں کے خوف سے امام نے سائل کو ہدایت کی ہے کہ ان کے جواب کو نشر نہ کرے۔

۱۱۔ ضعیف روایات کا زیادہ ہونا یہ بتاتا ہے کہ ناقلان حدیث یا تو امام کے ارشاد کو بالکلیہ محفوظ نہیں رکھ سکے یا راویوں کا سلسلہ نقل در نقل ہوتے ہوتے غائب ہو گیا ہے صاحب کافی نے بغیر تنقید و تحقیق اس کو درج کر دیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس زمانہ کے شیعہ جو بحمد اللہ امن و امان سے زندگی بسر کر رہے ہیں اپنے آئمہ کی مشکلات کا اندازہ نہیں کر سکتے بڑے سخت دور سے گزرے ہیں ان زمانوں میں نقل احادیث کا طریقہ یہ تھا کہ جو لوگ حضرات آئمہ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے سوالات کے جوابات حاصل کرتے تھے ان کو کچھ لوگ تو حفظ کر لیتے تھے اور اکثر لکھ لیتے تھے اس کے بعد ان سے اور لوگ نقل کرتے تھے اور یوں یہ سلسلہ عن فلاں عن فلاں کی صورت میں کلینی علیہ الرحمہ تک پہنچا۔ لہٰذا اس صورت میں راویوں کے بعض سلسلے باقی رہے اور بعض نہ رہے اور اسی فرق کی بناء پر احادیث کی نوعیت قائم ہوئی جو ہر حدیث کے بعد علامہ مجلسی علیہ الرحمہ کی مرآۃ العقول سے نقل کر دی گئی ہے۔

کلینی علیہ الرحمہ کے حالات ہم اس سلسلے میں جلد اوّل میں لکھ آئے ہیں۔

---

## احادیث شیعہ کی تدوینی صورت اور ادوار آئمہ

شیعوں کے نزدیک وہ احادیث قابل عمل نہیں جن کا سلسلہ کسی معصوم تک نہیں پہنچتا۔ قرآن کے بعد ہماری ہدایت کا سرچشمہ احادیث ہیں۔ احادیث رسولؐ کو سننے والی دو ہستیاں خاص تھیں اوّل حضرت علی علیہ السلام اور دوسرے

جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا، کیونکہ یہی دو آغاز امر رسالت سے آخر تک جلوت وخلوت میں آنحضرتؐ کے ساتھ رہنے والے تھے ان کے تعلیم دینے کی صورت یہ تھی کہ جب یہ حضرتؐ سے سوال کرتے تو حضرت بتاتے اور جب خاموش رہتے تو حضورؐ بتاتے۔ خود امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں۔

## إذ سألته أنبأني وإذ سكت فابتدأني

جب میں پوچھتا تو حضرت بتلاتے اور جب چپ رہتا تو حضرت خود بتاتے۔

اس سے معلوم ہوا کہ احادیث رسولؐ کا بڑا سرچشمہ حضرت علیؑ تھے، جناب فاطمہؑ کی وفات تو آنحضرتؐ کی رحلت اسکے چند روز بعد ہی ہوگئی تھی لہذا ان کو اتنا موقع نہ ملا کہ زیادہ احادیث بیان کرسکتیں۔ جو بیان کی تھیں ان کے دشمنوں نے انھیں بھی آگے نہ چلنے دیا اور ان کے مقابل جناب عائشہ کی احادیث سے صحاح کو پُر کر دیا۔

حدیث کے معتبر ہونے میں سب سے پہلی شرط یہ ہے کہ اس کی روایت کا سلسلہ کسی معصوم پر جا کر ختم ہو اور معصوم سے نقل کرنے والا انہی کے زمانہ کا آدمی ہو اور کتب رجال میں اس کے معتبر، مُوثق اور صادق القول ہونے کی تصدیق کی گئی ہو۔ اصحاب رسولؐ اور اصحاب امیر المومنینؑ میں جو لوگ ناقلان حدیث تھے ان میں سے جن کی عقیدت حضرت علیؑ سے وابستہ تھی صحاح ستہ میں یا تو ان سے کوئی حدیث لی ہی نہیں گئی یا لی ہیں تو بہت کم تعداد میں۔

ایک طرف تو قرآن سے اہلبیتؑ کا تعلق یوں قطع کیا گیا کہ حضرت علیؑ کے مُرتّبہ قرآن کو جو موافق تنزیل تھا اس کو رد کر دیا گیا۔ دوسری طرف ہمارے آئمہ سے احادیث نقل نہ کی گئیں۔ اس طرح حدیث سے بھی الگ رکھا گیا۔ ایسی صورت میں مسلمانوں کو ان سے کیا عقیدت ہوتی اور وہ کیسے سمجھتے کہ اسلام کا ان سے کیا گہرا تعلق ہے۔

کس قدر عجیب بات ہے کہ حضرت ابوہریرہ سے جن کو دو سال چند ماہ شرف صحبت رسولؐ حاصل ہوا تھا ان سے پانچ ہزار سے زائد احادیث منقول ہیں اور دختر رسولؐ جناب فاطمہ زہرا صلوٰۃ اللہ علیہا سے کل اٹھارہ اور حضرت علیؑ سے تقریباً چار سو۔

امیر معاویہ کے زمانہ میں حدیث سازی کا خاص طور پر ایک محکمہ قائم ہوا جس میں اتنی کثیر احادیث نئے نئے سانچوں میں ڈھالی گئیں کہ امام بخاری نے بخاری شریف لکھتے وقت تقریباً ایک لاکھ احادیث کو ناقابل اندراج قرار دی۔

اسی دور میں حضرت علیؑ اور دیگر آئمہ کی شان میں جو احادیث رسولؐ تھیں ان کا زبان پر لانا، کسی سے بیان کرنا ناقابل معافی جرم قرار دیا گیا۔ تمام قلمرو اسلامی میں یہ احکام نافذ ہوئے کہ جو کوئی حضرت علیؑ کی تعریف کرے یا ان سے کوئی حدیث نقل کرے اس کی گردن ماردی جائے اور اس کا گھر لوٹ لیا جائے۔ ایسی صورت میں یہ معجزہ ہی معجزہ تھا کہ فضائل امیر المومنین اتنے باقی رہ گئے کہ ان سے کتابیں چھلک رہی ہیں اور باوجود اس کے کہ بنی امیہ اور بنی عباس

کے دور میں ایسے بہت سے کتب خانے جلا دیئے گئے جن میں ہزار ہا کتابیں تھیں۔ اب بھی آئمہ طاہرین علیہم السلام کے اقوال و احادیث کے بڑے بڑے ذخیرے موجود ہیں۔

حضرت امام حسن علیہ السلام اور امیر معاویہ کے درمیان صلح ہو جانے کے بعد دمشقی حکومت نے زور و زر و طاقتوں سے کام لے کر ان احادیث کی پوری طرح روک تھام کی جن کے ناقل امام حسن علیہ السلام تھے بلکہ ان کو اجازت نہ تھی کہ وہ احادیث برسرِ منبر بیان کریں جو مدح اہلبیتؑ یا مذمت بنی امیہ میں ہوں دوسری طرف تمام اسلامی حکومت کے خطیبوں کو تاکیداً حکم دیا گیا تھا کہ برسرِ منبر حضرت علیؑ پر لعن کریں۔ حکومت بنی امیہ کے اس متشددانہ انداز نے شیعوں پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا تھا ایسی صورت میں شیعی احادیث کی تدوین کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

امام حسن کے بعد جب امام حسین علیہ السلام کا دورِ حکومت آیا تو پہلے سے بہت زیادہ خطرناک بن گیا جس کی انتہا ایسے آغشتہ بہ کفر کے دور میں تدوین و تدریج احادیث کا کیا ذکر جو لوگ سستے داموں ایمان بیچ رہے تھے وہ کان لگا کر یزید کی بات سنتے تھے یا حسینؑ کی جو احادیث بار بار امام حسینؑ کے متعلق سرکار دو عالم نے بیان کی تھیں کربلا کی چالیس ہزار فوج کی تصدیق سے اس کا کیا واسطہ تھا زبان امامؑ سے کوئی سننا تک نہ چاہتا تھا اور امام مظلومؑ کی بات کا جواب تیروں کی زبان سے دیا جاتا تھا

چوتھا دور امام زین العابدینؑ کا تھا۔ واقعہ کربلا اہلبیتؑ رسولؐ کا رہا سہا وقار بھی بنی امیہ کے ہوا خواہوں کی نظر میں ختم ہو گیا تھا۔ صد حیف جس گھر میں وحی آتی تھی اب وہ ویران تھا جس در پہ ملائکہ سجدہ رحمت الٰہی کا نزول تھا۔ اب اس کی عظمت کے نقوش مٹ چکے تھے اور در و دیوار پر حسرت برس رہی تھی جو دروازہ خلق اللہ کی ہدایت کے لئے کھلا ہوا تھا اب وہ بند ہو چکا تھا۔ جس خانۂ فضل و کمال میں جوانان بنی ہاشم کی جلوہ آرائی تھی اب اس میں ایک ستم رسیدہ ناتواں کے سوا کوئی نہیں اب درس حدیث کون دے اور کون سنے، حاکم مدینہ کی طرف سے یہاں تک تشدد ہے کہ واقعہ کربلا کے متعلق زبان سے ایک حرف نہ نکالا جائے۔ فضیلتِ امام حسینؑ کے متعلق کوئی بات نہ کی جائے۔

پانچواں دور امام محمد باقر اور امام جعفر صادق علیہما السلام کا تھا چونکہ اللہ تعالیٰ کو اپنے رسولؐ کی تعلیم کو تا قیامت باقی رکھنا تھا۔ لہٰذا اس نے یہ بندوبست کیا کہ اہلبیتؑ سے عداوت رکھنے والوں کو باہم دست و گریباں کر دیا۔ یہ وقت تھا جب بنی امیہ کے ایوان حکومت میں زلزلہ آیا ہوا تھا اور بنی عباس اپنی حکومت کی جڑیں جما رہے تھے حصولِ اقتدار کی جدوجہد میں خون کی ندیاں بہہ رہی تھیں۔ ہر ایک کو اپنی پگڑی سنبھالنی دشوار تھی لہٰذا اہلبیتِ رسولؐ کا خون چوسنے والی تلواریں کچھ دنوں کے لئے نیام میں چلی گئی تھیں اور اپنے اپنے وقار کی روک تھام کی فکر میں آئمہ علیہما السلام کی طرف سے غافل ہو گئے تھے

ہمارے دونوں اماموں کو اس وقفہ میں اتنا موقع مل گیا کہ مسجدِ نبوی میں درس کا آغاز کر دیا لوگ موضوع احادیث سنتے سنتے اُکتا گئے تھے قرآنی آیات کی نئی سے نئی تاویلیں اضطراب پیدا کر رہی تھیں۔ مسائل فقہیہ اپنی جگہ سے ہٹ کر کچھ سے کچھ ہو گئے تھے لوگوں کی ترسی نگاہوں نے جب امام محمد باقر علیہ السلام کو مسجدِ نبوی میں درس دیتے دیکھا تو جوق در جوق

لوگ اس مقدس اور ایمان افروز درس میں شرکت کے لئے دور دور سے آنے لگے۔ قلمدان کھل گئے۔ قلم چل پڑے امام کی زبان صداقت ترجمان سے احادیث صحیحہ سُن سُن کر ضبط تحریر میں لانے لگے۔ یہ احادیث لکھنے والے چار ہزار صاحبان علم و فضل تھے۔ اسلامی حکومت کا کوئی حصہ ایسا نہ رہا جہاں کے لوگ اس سعادت عظمیٰ سے محروم رہے ہوں۔ انتہا یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ جیسے لوگ بھی اس درس میں شریک ہوئے جس کو جتنی احادیث لکھنے کا موقع مل گیا وہ لکھ کر لے گیا اور اپنی بستی کے مومنین کو جا کر سنائیں اس دور میں چار سو کتابوں کے اندر احادیث جمع ہوئیں جو اصول اربعمأۃ کہلاتی ہیں ان چار سو زرّیں صحیفوں میں کُل کتنی حدیثیں تھیں ان کا پتہ نہیں چل سکا۔ یہ مجموعہ جو چار سو کتابوں کی صورت میں تھا متفرق مقامات پر پہنچ گیا۔ انہی کو سن کر لوگوں نے حفظ کر لیا اور ان کی نقلیں بھی کر لیں۔ ان چار سو کتابوں میں جو احادیث جمع تھیں وہ بے ترتیب تھیں۔ جس نے جو حدیث کسی مضمون کی سنی درج کر لی۔ سب سے پہلے جس نے بقید ابواب احادیث کو جمع کیا وہ صاحب کافی فخر المحدثین جناب ملا ابوجعفر یعقوب کلینی علیہ الرحمہ والغفران تھے انہی چار سو کتابوں کی جستجو میں وہ پورے بیس سال تک سرگرداں رہے کافی میں زیادہ تر احادیث وہی ہیں جن کا سلسلہ روایت یا تو امام محمد باقر علیہ السلام تک پہنچتا ہے یا امام جعفر صادق علیہ السلام تک۔

ابوجعفر علیہ السلام سے مراد امام محمد باقر علیہ السلام اور ابوعبداللہ سے مراد امام جعفر صادق علیہ السلام ہیں۔

اگر یہ چار سو کتابیں دشمنوں کے دست بُرد سے محفوظ رہتیں تو کتنا بڑا علمی سرمایہ ہوتا۔ مگر جن ناحق شناسوں نے معصوموں کے گلے پر چھری پھیری وہ ان کے ذخیرۂ احادیث کو کہاں چھوڑنے والے تھے چنانچہ جہاں کہیں شیعوں کا قتل عام ہوا وہاں ان کے کتب خانے بھی پھونک دیئے گئے۔ سب سے زیادہ کتابیں بغداد کے محلہ کرخ میں تھیں جو سب کی سب نذر آتش کر دیں۔

محقق طوسی نے شیعوں کی تباہی کا جو مرثیہ لکھا ہے اس میں خصوصیت سے کتب خانوں کے جلانے کو لکھا ہے۔

اس کے بعد امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کا دور حکومت آیا تو وہی جان و مال و آبرو کے خطرہ کو ساتھ لے کر آیا اب سلطنت عباسیہ کی بنیادیں مستحکم ہو چکی تھیں۔ لہذا آلِ رسولؐ کی عداوت کی دبی آگ پھر بھڑک اٹھی جس کے نتیجہ میں امام علیہ السلام پندرہ سال سے زیادہ تیرو تار زندانوں میں بند رہے ؎

مولا پہ انتہائے اسیری گزر گئی　　زنداں میں جوانی و پیری گزر گئی

ایسی صورت میں احادیث بیان کرنے کا کیا موقع تھا مومنین ترستے رہ گئے تاہم قید و بند سے جب تھوڑی رہائی ملی ہدایت کو اپنا فریضہ سمجھا۔ ہدایت کے مواقع کم ملنے کی وجہ سے آپؑ سے بہت ہی کم احادیث مروی ہیں۔

آپؑ کے بعد امام رضا علیہ السلام کو کچھ وقت ایسا مل گیا کہ آپ نے احادیث کو بیان فرمایا۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کے دور حکومت میں تدوین حدیث کا کام از سرِ نو شروع ہوا۔ آپؑ کی احادیث کا مجموعہ کتاب عیون الاخبار رضا ہے۔

زمانہ کی ناسازگاری اور شیعوں کی بے بسی کا یہ عالم تھا کہ وہ اپنے آئمہ کی صورت دیکھنے اور ان کی زبانی حدیث رسولؐ سننے کے لئے ترس گئے تھے چنانچہ جب مامون رشید عباسی خلیفہ تھے۔ امام رضا علیہ السلام کو اپنا ولی عہد بنانے کے لئے بلایا اور لاؤ لشکر کے ساتھ جب آپؑ کی سواری خراسان پہنچی تو بغرض زیارت ہزارہا مومنین جمع ہو گئے جب محمل کا پردہ اٹھا اور

مومنین شرف زیارت سے مشرف ہوئے تو فرط مسرت سے آنکھوں میں آنسو آگئے اور نعرہ ہائے صلواۃ سے تمام فضا گونج اٹھی سب نے بکمال ادب عرض کی یابن رسولؐ اللہ ہم آپ کی زبان مبارک سے آپؑ کے جد کی کوئی حدیث سننا چاہتے ہیں۔ امام نے اس درخواست کو قبول فرمایا اور یہ حدیث بیان فرمائی۔

ایہا الناس قال جدی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ من قال لا الہ الا اللہ وجبت لہ الجنہ لکن بشرطہا وشروطہا وانا من شروطہا۔

ترجمہ:۔ لوگو! میرے جد نامدار حضرت رسولِ خدا نے فرمایا ہے جس نے لا الہ الا اللہ کہا جنت اس پر واجب ہوگئی لیکن کچھ شرطوں کے ساتھ اور ان میں سے ایک شرط میں بھی ہوں۔

یعنی ہم اہلبیتؑ کی محبت وجوب جنت کی شرط ہے۔

جب امام علیہ السلام نے یہ حدیث بیان فرمائی بے شمار قلمدان کھلے اور لوگوں کے قلم چلنے لگے۔

غور کرو کیسے کیسے نازک دور محبان اہلبیتؑ پر گزرے ہیں وہ نہ تو آزادانہ طور پر اپنے آئمہ سے مل سکتے تھے نہ ان کی زبان سے احادیث سن سکتے تھے نہ ان سے سنی ہوئی احادیث بالاعلان بیان کرسکتے تھے بلکہ کافی میں بہت سی حدیثیں ایسی ہیں کہ ان کو بیان کرکے امام نے تاکید فرمائی ہے کہ چونکہ یہ عقائد عامہ کے خلاف ہیں لہذا ان کو بیان نہ کریں ورنہ ان کی جانیں خطرے میں پڑ جائیں گی اور ہمارے لئے مصیبت بن جائے گی اگر بضرورت نقل کرنا ہی پڑے تو یہ کہہ کر بیان کرنا۔ قال الرجل یعنی ایک شخص نے بیان کیا ہے ہمارا نام نہ لینا یا کسی ہمارے صحابی کا نام لے کر بیان کرنا کہ میں نے فلاں شخص سے سنا ہے تمام احادیث میں اماموں علیہ السلام کی کنیت مذکور ہے نام نہیں لیا گیا یعنی قال ابوجعفر اور قال ابوعبداللہ ہے۔ یوں نہیں لکھا گیا قال جعفر الصادق علیہ السلام۔ بعض احادیث میں قال رجل صالح یعنی ایک مرد نیک نے فرمایا اور اس سے مراد ہیں امام موسیٰ کاظم علیہ السلام یا قال ابوالحسن سے مراد ہیں امام رضا علیہ السلام چونکہ عام لوگ کنیت سے ناواقف تھے لہذا راوی خطرے سے محفوظ رہے۔

امام رضا علیہ السلام کے بعد پھر کوئی ایسا دور نہ آیا کہ کسی امام سے سن کر تدوین احادیث کا کام کیا جاتا کیونکہ امام محمد تقی، امام علی نقی اور امام حسن عسکری علیہم السلام کی زندگیاں یا تو قید خانوں میں گزریں یا ان کے دروازوں پر پہرے رہے یا حکومتوں کے جاسوس ان کے اور ان کے شیعوں کے پیچھے لگے رہتے جو لوگ جان پر کھیل کر ان تک پہنچ جاتے وہ کچھ فیض پا لیتے۔

ایک مدت دراز تک ہمارے آئمہ کی احادیث یا تو سینوں میں محفوظ رہیں یا خفیہ طور پر نقل ہوتی رہیں جیسے جیسے علمائے شیعہ کو موقع ملتا رہا تحریراً یا تقریراً نشر و اشاعت کرتے رہے البتہ جب شیعی سلطنتیں قائم ہوئیں تو تدوین احادیث کا زیادہ موقع ملا۔ یہ کام زیادہ تر آل بویہ، صفوی اور قاچاری سلطنت میں زیادہ ہوا۔

# ضرورت تدوین احادیث پر تبصرہ

ہمارے لئے ہدایت کا سرچشمہ قرآن کریم ہے لیکن اس میں بہت سی آیات ایسی ہیں کہ ان کے مفاہیم کو لغت عرب کی مدد سے یا عربی زبان کے اسلوب بیان کی واقفیت کے بعد بھی سمجھنا مشکل ہو جاتا ہے مثلاً والفجر ولیال عشر سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ وہ راتیں کون سی ہیں لامحالہ ایسی آیات کو سمجھنے کے لئے ہم کو احادیث کی طرف رجوع کرنا ضروری ہوتا ہے کیونکہ یا تو اس کا صحیح مفہوم رسولؐ بتا سکتے ہیں یا آلِ رسولؐ جن کو رسولؐ نے بتایا ہے۔

علمائے اسلام کا اس پر اتفاق ہے کہ قرآن فہمی کے لئے احادیث سے مدد لینا ضروری ہے اس میں شک نہیں کہ آنحضرتؐ کی احادیث ہی سے علوم اسلام کا نشر ہوا ہے اور لوگوں کو بواطنِ قرآن سے آگاہی ہوئی ہے۔ علم حدیث نے رفتہ رفتہ ترقی کی ہے اور اب یہ ایک مستقل فن بن گیا ہے جیسا کہ سیرت ابن ہشام، تاریخ طبری، بلاذری اور فتوح البلدان کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے۔

یہود و نصاریٰ نے جو غلط اور شرمناک قصے دنیا میں پھیلا رکھے تھے اور آسمانی کتابوں میں جو تصرفات کئے تھے احادیث رسولؐ نے اس کی نشاندہی کی، قرآن نے ان کی غلط بیانی کا بھانڈا پھوڑا لیکن افسانہ نویسوں نے قصص انبیاء و مرسلین میں واقعات لمبا چوڑا بنا کر ایک دوسرا راستہ اختیار کیا تو احادیث کے حلقۂ اثر سے وہ جدا ہو گئے لیکن اسلامی معتقدات کے دائرہ کے اندر ہی گھومتے رہے۔

عبادات کے تفصیلی احکام کے علاوہ تہذیب اخلاق کے اصول بھی ہم کو احادیث ہی سے معلوم ہوئے۔ یونانی، ایرانی رومی اور ہندی فلسفہ کا رد بھی ہم کو احادیث ہی سے معلوم ہوا۔ انہی احادیث میں اخلاقی، معاشرتی، تمدنی، دینی اور دنیوی ضوابط حیات و ممات کا بحر بیکراں بھی ہے انہی میں ما بعد الطبیعات اور حیات بعد الموت کے مسائل مشکلہ کو بھی حل کیا گیا ہے احادیث و قرآن میں ہم آہنگی لازمی ہے جس حدیث کا مضمون مطابق قرآن نہ ہو یا جس سے اصول اسلام پر زد پڑتی ہو وہ حدیث صحیح نہیں کہی جا سکتی۔ جیسا کہ رسولؐ نے فرمایا ہے جو حدیث موافق قرآن نہ ہو اسے بیان کرنے والے کے منہ پر مار دو۔ چونکہ حدیث و قرآن میں موافقت ضروری ہے لہذا جس طرح احکامِ قرآنی پر عمل کرنا ضروری ہے حدیث رسولؐ پر بھی ہے۔ کیونکہ اطاعتِ خدا کی طرح اطاعتِ رسولؐ بھی فرض ہے قرآن کہتا ہے۔ ما اتاکم الرسول فخذوہ وما نھاکم عنہ فانتھوا۔ پس جب ایسا ہے تو احادیث کی نگہداشت بھی ضروری ہے تاکہ وہ ضائع نہ ہوں۔

رسول اللہؐ کی وفات کے بعد اس امر میں اختلاف ہوا کہ احادیث کو جمع کیا جائے یا نہیں۔ علامہ سیوطی نے تدریب الراوی میں لکھا ہے کہ صحابہ کرام کے درمیان کتابت اور تدوین احادیث کے بارے میں اختلاف ہوا ان میں اکثر اس لئے تدوین کے خلاف تھے کہ قرآن و احادیث خلط ملط نہ ہو جائیں اور یہ کہ لوگوں کی توجہ قرآن سے زیادہ احادیث کی طرف نہ ہو جائے۔ دوسرا گروہ

اس لئے ضروری جانتا تھا کہ ان کے اذہان سے محو ہو جانے یا کچھ حصہ بھول جانے کا اندیشہ تھا یہ رائے ان کی حضرت علیؑ کے اس قول کے مطابق تھی قیدوا العلم فی الکتابۃ (علم کو لکھ کر قید کر لو) یعنی تحریر میں آنے کے بعد ضائع ہونے کا اندیشہ باقی نہیں رہتا۔ الغرض غور و خوض کے بعد صحابہ کا اس پر اجماع ہو گیا کہ تدوین ضروری ہے چنانچہ تدوین کا پہلا نقش حضرت علی علیہ السلام کا وہ صحیفہ ہے جس کا تذکرہ امام بخاری نے اپنی کتاب "الفرائض" کے باب میں کیا ہے۔

ابراہیم تیمی سے مروی ہے کہ حضرت علی علیہ السلام فرماتے تھے۔ ہمارے پاس قرآن کے سوا کوئی کتاب نہیں سوائے اس صحیفہ کے حضرت نے اس صحیفہ کو باہر نکالا تو دیکھا کہ کچھ احادیث متعلق اقسام قصاص اور اونٹوں کے اس میں درج ہیں۔

دوسری صدی تک اس کا وجود اہلبیت میں ثابت ہے جس کا پتہ محمد بن الحسن الصفا کتاب بصائر الدرجات والی حدیث سے ملتا ہے جو عبد الملک کی تاریخ کے لحاظ سے یہ پہلی کتاب ہے جس میں ترتیب کے ساتھ احادیث کو جمع کیا گیا۔ اس کے بعد جناب ابوذر نے بھی تدوین حدیث میں پورا حصہ لیا۔ ان کتابوں کا تذکرہ شیخ الطائفہ ابوجعفر طوسی اور ابوعباس نجاشی نے اپنی اپنی فہرست مصنفین میں کیا ہے۔ لیکن اب یہ کتابیں ناپید ہیں۔

لفظ حدیث قرآن میں کئی جگہ آیا ہے رھل اتاک حدیث موسیٰ، ھل اتاک ضیف ابراھیم علمتک من تاویل الاحادیث وغیرہ یوں تو حدیث کے معنی بات یا واقعہ کے ہیں لیکن اصطلاحی معنی میں وہ روایت ہے جس میں قول معصوم فعل معصوم یا تقریر معصوم نقل کی گئی ہو اور روایت کے معنی ایک کلام کو دوسرے سے نقل کرنا ہے۔

علامہ شیخ طریحی نے مجمع البیان میں فرمایا ہے کہ روایت اصطلاح میں وہ بات ہے جو ایک کو دوسرے سے اس طرح پہنچے کہ اس کا نقطۂ آخر معصوم ہو خواہ وہ متواتر ہو یا واحد اور راوی وہ کہلاتا ہے جو اسناد کے ساتھ نقل کرے اور اگر بغیر اسناد نقل کرے تو اس کو مخرج کہتے ہیں لیکن بعض اوقات مخرج پر راوی اور راوی پر مخرج کا لفظ بولا جاتا ہے۔

احادیث رسولؐ کے ناقلین اول اہلبیتؑ رسولؐ ہیں پھر صحابہ پھر تابعین پھر تبع تابعین۔

صحابہ سے مراد وہ لوگ ہیں جنھوں نے صحبت رسولؐ کا شرف حاصل کیا ہو اور رسولؐ کے آداب و رسوم کو یاد رکھا ہو، جہاد میں شریک ہوا ہو، اور ایسے لوگ بھی صحابہ کہلاتے ہیں جو جنگ میں تو شریک نہ ہوں مگر راوی حدیث ہوں یہ دوسرے طبقہ میں شامل ہیں۔ تیسرا طبقہ ان لوگوں کا ہے جنھوں نے صغر سنی میں رسولؐ کو دیکھا ہو اور ان کا سن جہاد میں شریک ہونے یا حدیث ذکر کرنے کے قابل نہ ہو۔

صحابہ کی تعداد میں اختلاف ہے صدوق علیہ الرحمہ نے الخصال میں بروایت امام جعفر صادق علیہ السلام اصحاب رسولؐ کی تعداد بارہ ہزار بیان کی ہے اور شہید علیہ الرحمہ نے درایہ میں ایک لاکھ لکھی ہے اور بعض کے نزدیک ایک لاکھ ۲۰ ہزار ہے غالباً صدوق علیہ الرحمہ نے یہ تعداد راویان حدیث کی بیان کی ہے۔

اہل سنت کی صحاح اور دیگر کتب میں یوں تو ہزارہا راوی ہیں۔ مگر سب سے زیادہ حضرت ابوہریرہ کی روایتیں ہیں

جن کی تعداد پانچ ہزار تین سو چوہتر ہے اُن کے بعد ام المومنین جناب عائشہؓ کا نمبر ہے جن سے دو ہزار دو سو بیس روایتیں مروی ہیں۔ حضرت ابوبکرؓ سے ۱۴۲ حضرت عمرؓ سے ۵۳۷، عبداللہ بن عباسؓ سے ۱۵۰۰، حضرت فاطمہؑ سے کل اُنیس اور حضرت علیؑ سے ۵۸۶۔ تعجب ہے کہ حضرت ابوہریرہ جو فتح مکہ کے بعد مسلمان ہوئے تھے اور جن کو آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہونے کا شرف صرف دو سال تھا اتنی کثیر حدیث کے راوی کیسے ہو گئے۔ درآنحالیکہ ان کا شمار اہل صفہ میں تھا اور جن کو صحبت رسولؐ میں شرکت کا موقع کم ملتا تھا اور حضرت علیؑ سے کل ۵۸۶، حالانکہ وہ سب سے زیادہ خدمتِ رسولؐ میں رہے تھے اور تعجب بالائے تعجب یہ ہے کہ حضرت فاطمہؑ سے کُل ۱۱۹ احادیث منقول ہیں اور حضرت عائشہؓ سے دو ہزار سے زاید، حالانکہ حضرت فاطمہؑ کو حضرت عائشہ سے معیت رسول اللہؐ زیادہ رہی تھی۔

یہ بھی کچھ کم تعجب کی بات نہیں کہ آنحضرت کی پیشگوئیوں کا تعلق جن محبان اہلبیت سے تھا ان کا اور ان احادیث کی فہرست سے ان کے نام خارج ہیں۔ حالانکہ ان سے حضورؐ کی غیب دانی کا ثبوت ملتا تھا۔ بطور نمونہ ہم یہاں صرف پیشین گوئی لکھتے ہیں جس کو صرف صاحب کنز العمال نے لکھا ہے۔

ابو عمرو بن عمر بن عبدالعزیز نے جو کہ صدق کے علمائے اعلام سے تھے، فضل بن زبیر سے روایت کی ہے۔

ایک روز میثم تمار اور حبیب ابن مظاہر گھوڑوں پر سوار جا رہے تھے جب مسجد بنی اسد کے قریب پہنچے تو حبیب نے فرمایا۔ اس وقت میں ایسے شخص کو دیکھ رہا ہوں جو دار الرزق کے قریب خربوزے بیچتا ہے (یعنی میثم تمار) آل رسولؐ کی محبت میں اسے سولی دی جائے گی اور سولی پر اس کا پیٹ بھی چاک کیا جائے گا۔ میثم نے کہا میں بھی ایک ایسے شخص کو دیکھ رہا ہوں جو فرزند رسولؐ کی نصرت میں قتل کیا جائے گا (حبیب ابن مظاہر) اس کا سر نیزے پر رکھ کر کوفے جایا جائے گا اور پھرایا جائے گا یہ کہہ کر دونوں چلے گئے۔ حاضرین نے کہا کہ ہم نے ان سے جھوٹا کسی کو نہیں دیکھا۔ دونوں نے کیا غپ ہانکی ہے۔ تھوڑی دیر بعد رشید ہجری وہاں پہنچ گئے لوگوں نے یہ واقعہ ان سے بیان کیا۔ انھوں نے کہا وہ اس شخص کا تذکرہ کرنا بھول گئے جس کا سر لانے کا قاتل کو سو روپیہ انعام دیا جائے گا (یعنی رشید ہجری) لوگوں نے کہا یہ ان دونوں سے زیادہ جھوٹا ہے لیکن بعد میں لوگوں نے دیکھ لیا کہ آنحضرتؐ کی یہ دونوں پیشین گوئیاں پوری ہوئیں اور خدا کے یہ عبادت گزار بندے ان احادیث رسولؐ کے بیان کرنے کے جرم میں مارے گئے جن میں فضائل اہلبیت تھے۔

محدثین عامہ کا مختصر بیان یہ ہے کہ امام محمد بن اسمٰعیل بخاری بعقیدہ سواد اعظم اپنے زمانہ کے امام المحدثین تھے انھوں نے اپنی صحیح میں تمام طرق حجاز و عراق و شام سے احادیث لکھی ہیں اور ہر باب میں تکرار احادیث کیا ہے یہاں تک کہ ان کا ۲۹ ہزار تک پہنچ گیا ہے۔ جن میں تین ہزار حدیثیں مکرر ہیں۔ اسانید بھی مختلف ہیں۔ ابن حجر نے شرح بخاری میں لکھا ہے کہ سب سے پہلے جس نے احادیث کو جمع کیا وہ ربیع بن صبیح تھے جن کی وفات ۱۶۰ھ میں ہوئی۔ ان کے بعد سعید بن عروہ پھر ابوالحسن مسلم بن

حجاج قشیری نے جن کی وفات ۲۶۱ھ میں ہوئی امام بخاری کی طرح احادیث کو جمع کیا اور مکررات کو حذف کر دیا اور اسناد کے ساتھ احادیث کو فقہی ابواب کی ترتیب سے جمع کیا۔ ان کے علاوہ امام مالک نے مدینہ میں عبدالملک بن جریح نے مکہ میں اوزاعی نے شام میں، سفیان ثوری نے کوفہ میں، حماد بن سلمہ نے بصرہ میں احادیث جمع کیں۔ ان کے علاوہ شریک عبداللہ، عبداللہ بن ابی لیلیٰ، محمد بن ادریس شافعی، مالک بن انس، احمد حنبل بھی اصحاب حدیث سے ہیں ان کتب کے علاوہ سنن ابوداؤد، سنن ابی ماجہ، سنن نسائی، سنن ترمذی اور موطا بھی کتب احادیث ہیں۔

ابن خلدون کا اعتقاد یہ ہے کہ اہل حجاز نے اہل عراق سے اکثر احادیث نقل کی ہیں حالانکہ مدینہ دار ہجرت اور پناہ گاہ صحابہ بھی تھا وجہ یہ ہے کہ اکثر جلیل القدر صحابہ حجاز سے عراق منتقل ہو گئے تھے اور وہ اہل جہاد بھی تھے۔

امام ابو حنیفہ نے صرف ستر احادیث نقل کی ہیں امام مالک نے تقریباً تین سو اور احمد حنبل نے پچاس ہزار۔ نشر احادیث کی صورت سواد اعظم نے یہ بیان کی ہے۔

اموی خلیفہ عمر بن عبدالعزیز نے اپنے ایک گورنر ابوبکر بن مکرم کو ایک خط لکھا کہ حضرت رسولؐ خدا کی جو احادیث ہیں ان کو لکھ لیا کرو۔ مجھے علماء کی کمی سے یہ اندیشہ ہے کہ علم حدیث ختم نہ ہو جائے مگر یہ خیال رہے کہ سوائے احادیث پیغمبر اور کوئی چیز کتابت میں نہ آئے۔ مجلس مذاکرہ میں احادیث کا بیان ہونا چاہیے تاکہ لوگ ارشادات رسولؐ سے واقف ہوں یاد رکھو علم اس وقت مرتا ہے جب اس کو چھپایا جائے۔

## تدوین احادیث شیعہ

پہلی صدی میں تدوین احادیث کی ضرورت کا احساس ہونے لگا تھا اس کی ابتدا جیسا کہ بیان ہوا امام محمد باقرؑ کے زمانہ سے ہوئی۔ آپ کے درس میں آپ کے وہ اصحاب بھی شریک ہوتے تھے جو لحاظ علم و فضل و زہد و ورع و تقویٰ سرآمد روزگار اور علم حدیث کے نامور رُوات میں سے تھے۔ جابر بن یزید جعفی، ابان بن تغلب وغیرہ جنھوں نے امام زین العابدینؑ امام محمد باقرؑ امام جعفر صادقؑ سے ۳۰ ہزار حدیثیں روایت کیں۔ انھوں نے ایک کتاب میں احادیث کو جمع بھی کیا تھا جو معتبر اصول احادیث مانی جاتی تھیں۔ افسوس ہے کہ زمانہ کے دست برد سے وہ تلف ہو گئیں ابو حمزہ ثمالی جو اصحاب امام میں ایک درجہ رکھتے ہیں علم حدیث میں ید طولیٰ رکھتے تھے ان کی کتاب النوادر میں احادیث کا ایک ذخیرہ تھا۔ زرارہ بن اعین جب امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں آتے تھے تو اپنا قلمدان ساتھ لاتے تھے اور جو امام فرماتے تھے وہ لکھتے جاتے تھے اور مختلف قسم کے سوالات کرکے امام سے جواب حاصل کرتے تھے اس کتاب میں ان سے بہت سی حدیثیں نقل ہیں۔ زرارہ محمد بن مسلم بھی راویان حدیث سے ہیں۔ یہ بہت بے باکی سے احادیث آئمہ لوگوں سے بیان کرتے تھے جس کی وجہ سے دشمنان اہلبیت درپے آزار ہوئے امام علیہ السلام نے بہ تاکید ان کو نشر احادیث سے منع فرمایا۔

یہ تھے وہ لوگ جن کے متعلق امام فرمایا کرتے تھے (لولا ھولاء لذھبت احادیث) اگر یہ لوگ نہ ہوتے تو میرے پدر بزرگوار کی احادیث تلف ہو جاتیں۔ صاحب اعلام الوریٰ شیخ ابو علی طبری نے لکھا ہے کہ جن لوگوں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے احادیث کو نقل کیا ہے وہ چار ہزار علماء تھے اور جو کتابیں امام محمد باقر علیہ السلام سے لے کر امام حسن عسکری علیہ السلام کے زمانہ تک ایک حدیث کے اندر علم حدیث میں تصنیف ہوئیں ان کی تعداد چھ ہزار چھ سو تھی۔ لیکن جناب شیخ حر عاملی علیہ الرحمہ نے وسائل الشیعہ میں لکھا ہے کہ امام محمد باقر امام جعفر صادق علیہم السلام کے زمانہ میں چار سو کتابیں علم حدیث میں لکھی گئیں جو اصول اربع ماۃ کہلاتی ہیں یہ سب حدیث کی معتبر و منتخب کتابیں تھیں انہی سے بعد کے زمانوں میں جمع حدیث کا کام لیا گیا ان کتابوں میں سے اب صرف سلیم بن قیس کی کتاب یا ایک دو اور باقی ہیں باقی دشمنوں نے یا تلف کر دیں یا دریا برد۔

کلینی علیہ الرحمہ کے علاوہ شیخ صدوق محمد بن علی بن بابویہ علیہ الرحمہ نے "من لایحضرہ الفقیہ" تالیف کی پانچویں صدی میں شیخ الطائفہ محمد بن الحسن طوسی نے کتاب تہذیب الاحکام اور کتاب استبصار لکھی یہ چاروں کتابیں کتب اربعہ کہلاتی ہیں ان کتابوں میں تعداد احادیث کی صورت یہ ہے۔

کافی ۱۶۰۹۹، من لایحضرہ الفقیہ ۹۰۴۴، تہذیب الاحکام ۱۳۵۹۰، اس کتاب میں ۳۹۳ باب ہیں۔ استبصار ۵۵۱۱ اس میں ۹۲۰ باب ہیں احادیث کی کل تعداد ۴۴۲۴۴ ہوتی ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ باوجود طرح طرح کے مصائب و آلام میں مبتلا ہونے کے ہمارے آئمہ نے دین کی کیا خدمت کی ہے۔

یہ عجیب بات ہے کہ چاروں مصنفین کے نام محمد اور کنیت ابو جعفر ہے۔

علامہ مجلسی علیہ الرحمہ نے بحار الانوار کو ۲۶ جلدوں میں تالیف کیا جس میں کتب اربعہ کے علاوہ سیکڑوں کتابوں سے ہر شعبہ کے متعلق احادیث کو جمع کیا ہے ان کے علاوہ جناب شیخ حر عاملی نے وسائل الشیعہ میں صرف فقہی احادیث کو جمع کیا ہے اس کے بعد آج تک انہی کتابوں سے استنباط کر کے بے شمار علماء شیعہ نے کتابیں تصنیف کیں۔

## احادیث کی صحت جانچنے کا طریقہ

اتنی بات تو ہر شخص جانتا ہے کہ کوئی بات جب کسی کے منہ سے نکلتی ہے اور مختلف لوگ اپنے اپنے الفاظ میں اسے نقل کرتے ہیں تو الفاظ کے علاوہ معنوی تغیرات بھی ہو جاتے ہیں اور بعض بے احتیاط لوگ حاشیہ آرائی بھی کر دیتے ہیں اپنی طرف سے الفاظ بھی بڑھا دیتے ہیں بعض خود غرض اور ایمان فروش اپنی طرف سے کچھ عبارتیں بنا کر اس شخص کی طرف منسوب کر دیتے ہیں۔ یہی صورت احادیث میں پیش آئی۔ رسولؐ کی زبان سے احادیث سننے والے بکثرت تھے ان کی قوت سامعہ اور حافظہ میں بھی کمی بیشی تھی۔ ان میں مومن بھی تھے اور منافق بھی، پست ذہنیت والے بھی تھے اور اونچی ذہنیت والے بھی۔ فاسق بھی تھے اور متقی بھی، سچے بھی تھے اور جھوٹے بھی لہذا ایک حدیث مختلف طریقہ سے بیان ہوئی۔ مثلاً حدیث ثقلین کو بعض نے یوں بیان کیا۔ ایھا الناس انی تارک فیکم

الثقلین کتاب اللہ عترتی واھلبیتی ما ان تمسکتم بھما لن تضلّوا بعدی ولن یفترقا حتی یردا علی الحوض۔ بعض نے عترتی اہلبیتی کی جگہ سنتی بیان کر دیا۔ بعض نے ما ان تمسکتم لن تضلّوا بعدی پر حدیث ختم کر دیا۔ حتی یردا علی الحوض کو چھوڑ دیا۔ بعض نے قطعاً اس حدیث ہی سے انکار کر دیا۔ بہرحال اس طرح کے تغیرات ہونے لازم تھے کیونکہ بیان کرنے والے سب غیر معصوم تھے۔ جن سے سہو اور نسیان ہر حالت میں ممکن تھا پھر اہلبیت سے دشمنی بھی تھی اس کی وجہ سے الفاظ کو بدل دینے میں باک نہ رہا۔

اس صورت میں نگہداشت کا صرف یہی طریقہ ہو سکتا تھا کہ جو معصوم بیان کرے وہی صحیح مانا جائے۔ اور غیر معصوم کا بیان سند نہ ہو لیکن لوگوں نے معصوم کو مانا ہی نہیں اور جو تھے ان کی بات پر کان ہی نہ لگایا نتیجہ یہ ہوا کہ لوگوں کی جرأتیں اس حد تک بڑھ گئیں کہ جھوٹی حدیثیں بنانا شروع کر دیں اور ارباب اقتدار کے چشم و ابرو کے اشارہ پر احادیث بننے لگیں چنانچہ تھوڑے عرصہ میں حدیثوں کا ڈھیر لگ گیا اور لوگوں نے خوب خوب کمایا۔ مالی فائدہ کے علاوہ ایک محرک یہ بھی تھا کہ جن لوگوں کو اہلبیتؑ سے کاوش تھی اور ان کے روحانی اقتدار کو گرانا چاہتے تھے انھوں نے نہ صرف ان احادیث کو مٹانے کی کوشش کی جو اہلبیتؑ کی شان میں تھیں بلکہ ویسی ہی حدیثیں ان کی شان میں بنا ڈالیں بلکہ ان سے دو قدم آگے بڑھ کر حدیثیں سانچوں میں ڈھالیں مثلاً اس حدیث رسولؐ کے مقابلے میں کہ انا مدینۃ العلم وعلی بابھا۔ ایک حدیث بنائی گئی میں شہر علم ہوں فلاں اس کا دروازہ ہے اور فلاں اس کی چھت ہے اور فلاں پرنالہ ہے اس سے بحث نہیں کہ شہر کا چھت اور پرنالہ سے کیا تعلق۔

جب یہ طوفان آگے بڑھا اور گاجروں میں گٹھلیاں اور جواہرات میں سنگریزے ملتے ہی چلے گئے تو وہ لوگ چونکے جنھوں نے معصوموں کو مرجع حدیث بنانے سے چشم پوشی کی تھی لہذا اب راویوں کی جانچ کے لئے علم الرجال کی ضرورت پیش آئی اور ایک راوی کی چھان بین شروع ہوئی اس تنقید میں لاکھوں حدیثیں ساقط الاعتبار قرار پائیں پھر بھی دودھ کی مکھیاں اور تیل کی تلچھٹ رہ ہی گئی۔ مذہبی تعصب نے ایسے بہت سے راویوں کی حمایت کا دم بھرا جو دائرۂ ایمان و معرفت سے باہر تھے بلکہ اس کو دین مبین کی خدمت سمجھا گیا کہ اہلبیتؑ کی عداوت میں جو زیادہ نمایاں ہوں بلکہ ان کے قاتل ہوں ان کی روایات کو بار بار خصوصیت سے جگہ دی جائے اور ان کی ذات کو تنقید سے بالاتر سمجھا جائے۔

غور کیجئے جن احادیث کے ایسے راوی ہوں جنھوں نے بے جرم و خطا معصوموں کے گلے پر چھری پھیری ہو اہل ایمان کو ذبح کیا ہو اور جن کو جھوٹ بولنے میں باک نہ ہو ان کی مرویات میں کیا وزن، ایک طرف تو یہ بے احتیاطی دوسری طرف یہ ظلم کہ سلمان و ابوذر و عمار جیسے مقدس اصحاب رسولؐ کی مرویات کو قطعاً ترک کر دیا جائے" کہاں کا انصاف ہے۔ سب سے معتبر قرار پائے تو جناب ابوہریرہ جن کے واقعات زندگی پڑھنے والا حیران رہ جاتا ہے کہ یہ خصوصیت انھیں کیسے حاصل ہوئی۔

شیعہ احادیث کا سلسلہ اگر معصوم تک نہیں پہنچتا اور ان کے ناقل اصحاب آئمہ میں سے کچھ لوگ نہیں ہوتے تو شیعوں کے نزدیک ان کو صحیح نہیں سمجھا جاتا۔ پھر یہ بھی دیکھا جاتا ہے کہ کسی حدیث کو کتنے راویوں نے نقل کیا ہے اسے درجہ

تواتر حاصل ہے یا وہ خبر احاد ہے نیز یہ کہ وہ درایتاً صحیح ہے یا نہیں۔

# اقسام احادیث

۱۔ صحیح:۔ وہ حدیث ہے جس کا نقل کرنے والا صاحب عقل و شعور ہو، صادق اللہجہ ہو، محتاط ہو، شاذ نہ ہو، سلسلہ روات میں کوئی سقم نہ ہو۔ (شرح قسطلانی، نووی، رسالہ سید شریف)

۲۔ حسن:۔ جس کی اسناد میں کوئی راوی ایسا نہ ہو جس پر کذب یا فسق و فجور کی تہمت لگائی گئی ہو اور شاذ نہ ہو (شرح نووی، قسطلانی)۔

۳۔ متواتر:۔ جس کو بہ کثرت ایسے لوگوں نے نقل کیا ہو جن پر کذب کا اتہام نہ ہو ان کی عدالت مسلّم ہو۔ بعض کے نزدیک ان کی تعداد سات ہو، بعض کے نزدیک چالیس اور بعض کے نزدیک ستر اور یہ کہ وہ حدیث سلسلہ کے ساتھ نقل کی گئی ہو، بیچ میں کوئی راوی چھوٹا نہ ہو۔ (نور الانوار)

۴۔ احاد:۔ جس کا راوی صرف ایک ہو۔

۵۔ ضعیف:۔ جس میں صحیح اور حسن کے شرائط نہ پائے جائیں۔

۶۔ موضوع:۔ جس کو راوی نے اپنی طرف سے بنالیا ہو یہ قسم مواعظ و قصص و فضائل میں زیادہ پائی جاتی ہے۔

۷۔ متصل:۔ جس کے راویوں کا سلسلہ معصوم تک ملتا چلا گیا ہو خواہ وہ سند نبی تک پہنچے یا امام تک

۸۔ مرفوع:۔ جس کی نسبت نبی یا امام کی طرف ہو۔

۹۔ معلق:۔ جس کے اسناد محذوف ہوں۔

۱۰۔ مدرج جس میں راوی کا کلام بھی شامل ہو۔

۱۱۔ مشہور:۔ جو چند محدثین میں شہرت یافتہ ہو۔

۱۲۔ مصحف:۔ جس میں تجنیس خطی کی وجہ سے اختلاف پیدا ہو گیا ہو جیسے مراحم و مزاحم۔

۱۳۔ مسلسل:۔ جس کا سلسلہ برابر رسولؐ تک پہنچا ہو۔

۱۴۔ معتبر:۔ جس کے راوی محتاط و معتبر ہوں۔

۱۵۔ موقوف:۔ جس میں راوی نے کسی مسئلے کی شرح اپنی یا دوسرے کی رائے سے کی ہو۔

۱۶۔ مرسل:۔ جس میں تابعین نے کسی قول یا فعل رسولؐ کو بیان کیا ہو۔

۱۷۔ منقطع:۔ جس کی روات کے اسناد غائب ہوں۔

۱۸۔ معضل:۔ جس کے دو یا زیادہ راوی غائب ہوں۔

۱۹۔ مدلس : جس کے راوی عیب دار ہوں۔

۲۰۔ مجہول : جس کی صحت کا پتہ نہ کسی آیت سے چلے نہ حدیث سے نہ اس کے راویوں کا پتہ ہو۔

(منقول از مجمع البحرین فی ادلہ فریقین)

# ترجمہ کی خصوصیات

۱۔ تحت اللفظ ترجمہ کو ترجیح دی گئی ہے تاکہ پڑھنے والے کا ذہن اصل عبارت سے دور نہ ہو جائے۔

۲۔ ہر حدیث کے بعد قسم کی وہ حدیث ہے جو بریکیٹ میں لکھ دی گئی ہے۔

۳۔ مکررات کو ترک نہیں کیا گیا۔ راویان حدیث کے نام طوالت کی وجہ سے ترک کر دیئے ہیں وقت ضرورت اصل کتاب میں دیکھئے۔

۴۔ جو حدیث قابل توضیح سمجھی گئی ہے توضیح کر دی گئی ہے فقہی مسائل ہیں بین العلماء جو اختلاف ہے اس کا ذکر نہیں کیا گیا۔

# كتاب الطهارة

## ﴿ باب ﴾

### ( طهور الماء )

قال أبوجعفر محمد بن يعقوب الكليني ـ رحمه الله ـ :

١ ـ حدّثني عليّ بن إبراهيم بن هاشم ، عن أبيه ، عن النوفليّ ، عن السكونيّ ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : الماء يطهّر ولا يطهّر .

٢ ـ محمّد بن يحيى و غيره ، عن محمّد بن أحمد ، عن الحسن بن الحسين اللؤلؤي بإسناده[1] قال : قال أبو عبدالله عليه السلام : الماء كلّه طاهر حتّى يعلم أنّه قذر .

٣ ـ محمّد بن يحيى ، عن محمّد بن الحسين ، عن أبي داود المنشد ، عن جعفر بن محمّد ، عن يونس ، عن حمّاد بن عثمان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : الماء كلّه طاهر حتّى يعلم أنّه قذر .

٤ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن محمّد بن عيسى ، عن يونس بن عبدالرحمن ، عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال سألته عن ماء البحر أطهور هو ؟ قال : نعم .

## ﴿ باب ٢ ﴾

### ( الماء الذي لاينجسه شيء )

١ ـ محمّد بن إسماعيل ، عن الفضل بن شاذان ، عن صفوان بن يحيى ؛ و عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن حمّاد بن عيسى جميعاً ، عن معاوية بن عمّار قال : سمعت أبا عبدالله عليه السلام يقول : إذا كان الماء قدر كرّ لم ينجّسه شيء .

٢ ـ عدّة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمّد بن عيسى ، عن عليّ بن الحكم ، عن أبي أيّوب الخزّاز ، عن محمّد بن مسلم قال : سألت أبا عبد الله عليه السلام عن الماء الّذي تبول فيه الدّوابّ و تلغ[1] فيه الكلاب ويغتسل فيه الجنب ؟ قال : إذا كان الماء قدر كرّ لم ينجسه شيء .

٣ - علي بن إبراهيم، عن أبيه؛ و محمد بن إسماعيل، عن الفضل بن شاذان جميعاً عن حماد بن عيسى، عن حريز، عن زرارة قال: إذا كان الماء أكثر من راوية لم ينجسه شيء تفسخ فيه أولم يتفسخ فيه إلا أن يجيىء له ريح يغلب على ريح الماء.

٤ - محمد بن يحيى، عن أحمد بن محمد، عن ابن محبوب، عن الحسن بن صالح الثوري عن أبي عبدالله عليه السلام قال: إذا كان الماء في الركي كراً لم ينجسه شيء. قلت: وكم الكر؟ قال: ثلاثة أشبار ونصف عمقها في ثلاثة أشبار ونصف عرضها

٥ - محمد بن يحيى، عن أحمد بن محمد، عن عثمان بن عيسى، عن ابن مسكان، عن أبي بصير قال: سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الكر من الماء كم يكون قدره؟ قال: إذا كان الماء ثلاثة أشبار و نصف في مثله ثلاثة أشبار و نصف في عمقه في الأرض فذلك الكر من الماء.

٦ - أحمد بن إدريس، عن محمد بن أحمد، عن يعقوب بن يزيد، عن ابن أبي عمير، عن بعض أصحابنا، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: الكر من الماء ألف و مائتا رطل.

٧ - محمد بن يحيى، عن أحمد بن محمد، عن البرقي، عن ابن سنان، عن إسماعيل بن جابر قال: سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الماء الذي لا ينجسه شيء؟ قال: كر. قلت: وما الكر؟ قال: ثلاثة أشبار في ثلاثة أشبار.

٨ - علي بن إبراهيم، عن أبيه، عن عبدالله بن المغيرة، عن بعض أصحابنا، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: الكر من الماء نحو حبي هذا - وأشار بيده إلى حب من تلك الحباب، التي تكون بالمدينة -.

## ﴿ باب ٣ ﴾

### ﴿ الماء الذي تكون فيه قلة و الماء الذي فيه الجيف ﴾
### ﴿ و الرجل يأتي الماء ويده قذرة ﴾

١ - عدة من أصحابنا، عن أحمد بن محمد، عن علي بن الحكم، عن عبدالله بن يحيى الكاهلي قال: سمعت أبا عبدالله عليه السلام يقول: إذا أتيت ماءاً و فيه قلة فانضح عن يمينك وعن يسارك وبين يديك وتوضأ.

٢ ـ علي بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن عبدالله بن المغيرة ، عن ابن مسكان قال : حدَّثني محمّد بن الميسر قال : سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الرَّجل الجنب ينتهي إلى الماء القليل في الطريق ويريد أن يغتسل منه وليس معه إناء يغرف به ويداه قذرتان ؟ قال : يضع يده ويتوضّأ ثمَّ يغتسل ، هذا ممّا قال الله عزَّ وجلَّ : « ماجعل عليكم في الدِّين من حرج » .

٣ ـ علي بن إبراهيم ، عن أبيه ؛ ومحمّد بن إسماعيل ، عن الفضل بن شاذان جميعاً ، عن حمّاد ، عن حريز ، عمّن أخبره ، عن أبي عبدالله عليه السلام أنّه قال : كلّما غلب الماء ريح الجيفة فتوضّأ من الماء و اشرب وإذا تغيّر الماء وتغيّر الطّعم فلا تتوضّأ ولا تشرب .

٤ ـ علي بن إبراهيم ، عن محمّد بن عيسى بن عبيد ، عن يونس بن عبدالرحمن ، عن عبدالله بن سنان قال : سأل رجل أبا عبدالله عليه السلام ـ وأنا جالس ـ عن غدير أتوه وفيه جيفة ؟ فقال : إذا كان الماء قاهراً ولا يوجد فيه الرِّيح فتوضّأ .

٥ ـ عدَّة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمّد ، عن الحسين بن سعيد ، عن القاسم بن محمّد عن علي بن أبي حمزة قال : سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الماء السّاكن ، والاستنجاء منه ، والجيفة فيه ؟ فقال : توضّأ من الجانب الآخر ولا توضّأ من جانب الجيفة .

٦ ـ علي بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن حمّاد ، عن الحلبي ، عن أبي عبدالله عليه السلام في الماء الآجن : تتوضّأ منه إلّا أن تجد ماءاً غيره فتنزَّه منه .

٧ ـ علي بن محمّد ، عن سهل ، عن أحمد بن محمّد بن أبي نصر ، عن صفوان الجمّال قال : سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الحياض الّتي بين مكّة و المدينة تردها السّباع وتلغ فيها الكلاب ويغتسل فيها الجنب أيتوضّأ منها ؟ قال : وكم قدر الماء ؟ قلت : إلى نصف السّاق وإلى الرُّكبة وأقلّ ، قال : توضّأ .

## ﴿ باب ﴾

## ﴿ البئر ومايقع فيها ﴾

١ ـ عدَّة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمّد ، عن محمّد بن إسماعيل بن بزيع قال : كتبت إلى رجل أسأله أن يسأل أبا الحسن الرِّضا عليه السلام عن البئر تكون في المنزل للوضوء فتقطر فيها قطرات من بول أو دم أو يسقط فيها شيء من عذرة كالبعرة ونحوها ما الّذي يطهّرها حتّى يحلَّ الوضوء منها للصّلاة ؟ فوقّع عليه السلام بخطّه في كتابي : تنزح منها دلاءاً .

٢ ـ عليُّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن جميل بن درّاج ، عن أبي أُسامة ، عن أبي عبدالله عليه السلام في الفارة والسّنّور و الدّجاجة و الطّير والكلب قال : مالم يتفسّخ أو يتغيّر طعم الماء فيكفيك خمس دلاء فإن تغيّر الماء فخذ منه حتّى يذهب الرّيح

٣ ـ محمّد بن يحيى ، رفعه ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : لايفسد الماء إلّا ماكان له نفس سائلة .

٤ ـ أحمد بن إدريس ، عن محمّد بن سالم ، عن أحمد بن النّضر ، عن عمرو بن شمر ، عن جابر ، عن أبي جعفر عليه السلام في السّامّ أبرص يقع في البئر قال : ليس بشيء ، حرّك الماء بالدّلو .

٥ ـ عدّة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمّد ، عن الحسين بن سعيد ، عن ابن سنان ، عن ابن مسكان ، عن أبي بصير قال : سألت أباعبدالله عليه السلام عمّا يقع في الآبار فقال : أمّا الفارة وأشباهها فينزح منها سبع دلاء إلّا أن يتغيّر الماء فينزح حتّى يطيب فإن سقط فيها كلبٌ فقدرت أن تنزح ماءها فافعل ، وكلّ شيء وقع في البئر ليس له دمٌ مثل العقرب و الخنافس وأشباه ذلك فلا بأس .

٦ ـ أحمد بن إدريس ، عن محمّد بن عبدالجبار ، عن صفوان ، عن ابن مسكان ، عن الحلبيّ ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إذا سقط في البئر شيءٌ صغيرٌ فمات فيها فانزح منها دلاءاً و إن وقع فيها جنب فانزح منها سبع دلاء فإن مات فيها بعير أوصبّ فيها خمر فلينزح .

٧ ـ محمّد بن يحيى ، عن العمركيّ بن عليّ ، عن عليّ بن جعفر ، عن أخيه أبي الحسن عليه السلام قال : سألته ، عن رجل ذبح شاة فاضطربت ووقعت في بئر ماء و أوداجها تشخب دماً [٢] هل يتوضّأ من تلك البئر ؟ قال : ينزح منها ما بين الثّلاثين إلى الأربعين دلواً ثمّ يتوضّأ منها ولا بأس به . قال : وسألته عن رجل ذبح دجاجة أوحمامة فوقعت في بئر هل يصلح أن يتوضّأ منها ؟ قال : ينزح منها دلاء يسيرة ثمّ يتوضّأ منها ، وسألته عن رجل يستقي من بئر فيرعف فيها هل يتوضّأ منها ؟ قال : ينزح منها دلاء يسيرة

٨ ـ عليّ بن إبراهيم، عن أبيه، عن عبدالله بن المغيرة، عمّن ذكره، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: قلت: بئر يخرج في مائها قطع جلود؟ قال: ليس بشيء إنّ الوزغ ربّما طرح جلده، وقال: يكفيك دلو من ماء.

٩ ـ محمّد بن يحيى، عن أحمد بن محمّد، عن ابن محبوب، عن ابن رئاب، عن زرارة عن أبي عبدالله عليه السلام قال: سألته عن الحبل يكون من شعر الخنزير يستقى به الماء من البئر هل يتوضّأ من ذلك الماء؟ قال: لابأس.

١٠ ـ محمّد بن يحيى، عن أحمد بن محمّد، عن الحسين بن سعيد، عن القاسم بن محمّد، عن عليّ بن أبي حمزة قال: سألت أبا عبدالله عليه السلام عن العذرة تقع في البئر؟ قال: ينزح منها عشرة دلاء، فإن ذابت فأربعون أوخمسون دلواً.

## ﴿ باب ٥ ﴾

### ☆( البئر تكون الى جنب البالوعة )☆

١ ـ عدّة من أصحابنا، عن أحمد بن محمّد، عن محمّد بن سنان، عن الحسن بن رباط عن أبي عبدالله عليه السلام قال: سألت عن البالوعة تكون فوق البئر؟ قال: إذا كانت فوق البئر فسبعة أذرع وإذا كانت أسفل من البئر فخمسة أذرع من كلّ ناحية وذلك كثير.

٢ ـ عليّ بن إبراهيم، عن أبيه: عن حمّاد بن عيسى، عن حريز، عن زرارة و محمّد بن مسلم وأبي بصير قالوا: قلنا له: بئر يتوضّأ منها يجري البول قريباً منها أينجّسها؟ قال: فقال: إن كانت البئر في أعلى الوادي والوادي يجري فيه البول من تحتها و كان بينهما قدر ثلاثة أذرع أو أربعة أذرع لم ينجّس ذلك شيء، وإن كان أقلّ من ذلك ينجّسها وإن كانت البئر في أسفل الوادي (٢) ويمرّ الماء عليها و كان بين البئر و بينه تسعة أذرع لم ينجّسها وما كان أقلّ من ذلك فلا يتوضّأ منه.

قال زرارة فقلت له: فإن كان مجرى البول بلزقها و كان لايثبت على الأرض؟ فقال: مالم يكن له قرار فليس به بأس وإن استقرّ منه قليل فإنّه لا يثقب الأرض ولا قعر له حتّى يبلغ البئر وليس على البئر منه بأس، فيتوضّأ منه إنّما ذلك إذا استنقع كلّه.

٣ ـ محمّد بن يحيى، عن أحمد بن محمّد، عن محمّد بن إسماعيل، عن أبي إسماعيل

السّراج عبد الله بن عثمان ، عن قدامة بن أبي يزيد الحمّار ، عن بعض أصحابنا عن أبي عبدالله عليه السلام قال : سألته كم أدنى ما يكون بين البئر - بئر الماء - والبالوعة ؟ فقال : إن كان سهلاً فسبعة أذرع وإن كان جبلاً فخمسة أذرع ، ثمّ قال : الماء يجري إلى القبلة إلى يمين ويجري عن يمين القبلة إلى يسار القبلة ويجري عن يسار القبلة إلى يمين القبلة ولا يجري من القبلة إلى دبر القبلة .

٤ - أحمد بن إدريس ، عن محمّد بن أحمد ، عن عباد بن سليمان ، عن سعد بن سعد ، عن محمّد بن القاسم ، عن أبي الحسن عليه السلام في البئر يكون بينها وبين الكنيف خمسة أذرع أو أقلّ ، أو أكثر يتوضّأ منها ؟ قال : ليس يكره من قرب ولا بعد يتوضّأ منها ويغتسل ما لم يتغيّر الماء .

## ﴿ باب ﴾

### ﴿ الوضوء من سؤر الدواب والسباع والطير ﴾

١ - عليّ بن إبراهيم ، عن محمّد بن عيسى ، عن يونس ، عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : لا بأس بأن يتوضّأ ممّا شرب منه ما يؤكل لحمه .

٢ - محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد بن خالد ، والحسين بن سعيد ، عن القاسم بن محمّد ، عن عليّ بن أبي حمزة ، عن أبي بصير ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : فضل الحمامة والدّجاج لا بأس به والطّير .

٣ - أبو داود [1] ، عن الحسين بن سعيد ، عن أخيه الحسن ، عن زرعة ، عن سماعة قال : سألته : هل يشرب سؤر شيء من الدّواب و يتوضّأ منه ؟ قال : فقال : أمّا الإبل والبقر والغنم فلا بأس .

٤ - عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن عمر بن أذينة ، عن زرارة ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إنّ في كتاب عليّ عليه السلام أنّ الهرّ سبع [2] ولا بأس بسؤره وإنّي لأستحيي من الله أن أدع طعاماً لأنّ هرّاً أكل منه .

٥ - أحمد بن إدريس ، ومحمّد بن يحيى ، عن محمّد بن أحمد ، عن أحمد بن الحسن ، عن عمرو بن سعيد ، عن مصدّق بن صدقة ، عن عمّار بن موسى ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : سئل عمّا تشرب منه الحمامة فقال : كلّ ما اُكل لحمه فتوضّأ من سؤره واشرب . وعمّا شرب منه باز أو صقر

حضرتِ رسولِ خدا کیسے وضو کرتے تھے تو حضرت نے یہی صورت بیان کی۔ (حسن کالصحیح)

۵۔ زرارہ اور بکیر نے امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا۔ رسول اللہ کے وضو کے متعلق، حضرت نے پانی کا ایک طشت منگایا اور اس میں اپنا داہنا ہاتھ ڈالا اور چلو پانی لے کر چہرہ پر ڈالا اور دھویا پھر بائیں ہاتھ میں ایک چلّو پانی لے کر داہنے ہاتھ کو کہنی سے لے کر ہاتھ کے آخر تک دھویا اور کہنی تک الٹا نہ دھویا۔ پھر داہنے ہاتھ میں پانی لے کر اسی طرح کہنی سے انگلیوں تک بائیں ہاتھ کو دھویا۔ پھر ہاتھ کی بقیہ تری سے سر اور پیر کا مسح کیا۔ اور مسح کے لئے نیا پانی نہ لیا پھر فرمایا جوتے کے تسمہ کے نیچے ہاتھ داخل کرنے کی ضرورت نہیں اور یہ بھی فرمایا۔ خدا فرماتا ہے اے ایمان والو، جب تم نماز کے لئے آمادہ ہو تو اپنے چہرے اور ہاتھوں کو دھو لو اور چہرہ کا کوئی حصہ بے دھوئے نہ رہے کیونکہ خدا فرماتا ہے اپنے چہروں کو دھوؤ اور بانہوں کو کہنیوں تک اور حکم دیا بانہوں کے دھونے کا کہنیوں سے ہاتھ تک کوئی شے دھونے سے رہ نہ جائے کیونکہ خدا فرماتا ہے دھوؤ اپنے چہرہ اور ہاتھوں کو کہنیوں سے۔ پھر فرماتا ہے مسح کرو اپنے سروں اور پیروں کا ٹخنوں تک پس جو مسح کرے سر کے کچھ حصّہ کا یا قدموں کا ٹخنوں تک انگلیوں کے سرے سے، تو یہ کافی ہے ہم نے پوچھا ٹخنہ کیا ہے فرمایا یہ ہے جوڑ ساق کی ہڈی سے ملا ہوا۔ ساق کی ہڈی کے اوپر ہے اور ٹخنہ سے نیچے ہے ہم نے کہا خدا آپ کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ کیا ایک ایک چلّو پانی چہرہ اور ہاتھ دھونے کے لئے کافی ہے فرمایا۔ ہاں۔ اگر زیادتی کرو تو دو۔ (حسن) (ضعیف)

۶۔ میں نے حضرت جعفر صادق علیہ السلام سے نماز کے لئے وضو کے متعلق پوچھا۔ فرمایا۔ ایک ایک بار دھونا کافی ہے

۷۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے

وضو ایک بار ہے۔

اور ٹخنہ کو قدم کی پشت پر بتایا۔ (مجہول)

۸۔ راوی کہتا ہے۔ میں امام محمد باقر علیہ السلام کی خدمت میں حاضر تھا۔ حضرت نے پانی منگایا اور ایک چلّو لے کر چہرہ کو دھویا پھر ایک چلو لیکر داہنے ہاتھ کو پھر ایک چلو سے بائیں ہاتھ کو دھویا اور پھر سر اور پیر کا مسح کیا اور فرمایا یہ ہے وضو اس کا وضو میں زیادتی نہ کرے۔ (صحیح)

۹۔ میں نے صادق آل محمد سے وضو کے متعلق سوال کیا۔ فرمایا۔ علی علیہ السلام ایک ایک بار ہی دھوتے تھے۔ یہ دلیل ہے کہ وضو میں ایک ایک بار ہی دھونا چاہیئے۔

جب حضرتِ رسول خدا کو دو امر طاعت خدا کے متعلق پیش آتے تھے تو دونوں میں جو احوط اور بدن کو زیادہ سخت معلوم ہوتا وہ اختیار کرتے تھے یہی طریقہ آئمہ کا رہا۔

حضرت نے فرمایا دو دو بار دھوئے جو ایک بار پر قناعت نہ کرے اور جو دو سے زیادہ بار دھوئے اس کا اجر نہ ہوگا

دو بار دھونا وضو کی آخری حد ہے اس سے تجاوز کرنا گناہ ہے اس کا وضو ہی نہ ہوگا اور وہ اس شخص کی مانند ہوگا جو ظہر کی نماز پانچ رکعت پڑھے۔ اگر حضرت دو بار آخری حد نہ بتاتے تو تین کی اجازت ہو سکتی تھی۔ (موثق)

۱۰۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ اگر کسی کے پاس ایک چلو پانی ہو تو اس کو تین حصوں میں تقسیم کرے، ایک منہ کے لئے، ایک داہنے ہاتھ کے لئے دوسرا بائیں ہاتھ کے لئے اور بقیہ تری سے سر اور پیر کا مسح کرے۔ (موثق)

# باب ۱۸

## چہرہ اور ہاتھ دھونے کی حد و ترکیب

۱۔ میں نے حضرت سے پوچھا کہ چہرہ کو کس حد تک اس وضو میں دھوئے جس کا اللہ نے حکم دیا ہے جس حد کا اللہ نے حکم دیا ہے اس سے زیادہ یا کم کرنا جائز نہیں اگر زیادتی کرے گا تو کوئی اجر نہ ملے گا اور کم کرے گا تو گنہگار ہوگا۔ حد یہ ہے کہ جس حصہ کو انگشت شہادت، درمیانی انگلی اور انگوٹھا گھیرے اور بال اُگنے کی جگہ سے ٹھوڑی تک دھوئے پس یہی حد ہے اس کے سوا جو ہے وہ چہرہ میں داخل نہیں، میں نے پوچھا کیا کنپٹی چہرہ میں داخل نہیں۔ فرمایا نہیں۔ (ح)

۲۔ میں نے پوچھا کیا وضو میں داڑھی کا اندرونی حصہ بھی دھوئے۔ فرمایا نہیں۔ (ح)

۳۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے فرمایا پانی کو چہرہ پر مت مارو بلکہ اس کو چہرہ پر چھڑکو۔

۴۔ میں نے امام رضا علیہ السلام کو لکھا کہ چہرہ کی حد کیا ہے آپ نے جواب میں لکھا بال اُگنے کی جگہ سے چہرہ کے آخر تک یہی دونوں حدیں ہیں۔ (ض)

۵۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا آیہ فاغسلوا وجوھکم وایدیکم الی المرافق کے متعلق اور میں نے اس طرح کر کے دکھایا کہ ہاتھ کی پشت سے کہنی تک دھویا، فرمایا یہ موافق تنزیل نہیں آیت یوں ہے۔ فاغسلوا وجوھکم ایدیکم من المرافق۔ پھر اپنا ہاتھ کہنی سے انگلی تک پھیرا۔ (ض)

۶۔ فرمایا امام رضا علیہ السلام نے کہ اللہ نے نماز کے وضو میں عورتوں پر فرض کیا ہے کہ بازوں کو دھو میں شکم دست کی طرف پانی ڈال کر دھونا اور مرد کے لئے پشت دست پہ پانی ڈال کر دھونا۔ (ض)

۷۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا۔ جن کے ہاتھ پیر کاٹ دیئے گئے ہوں وہ کیا کرے۔ فرمایا جو باقی ہوں اُنہی کو دھوئے۔ (مجہول)

۸۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے بریدہ عضو کے متعلق پوچھا۔ فرمایا جو حصہ باقی ہے اسی کو دھوئے۔ (حسن)

۹۔ میں نے موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا اس شخص کے متعلق جس کا ہاتھ کہنی سے کٹ گیا ہو وہ وضو کیسے کرے

فرمایا جو حصہ باقی ہو اسے دھوئے۔ (ص)

۱۰۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا لوگ کہتے ہیں کہ کانوں کا اندرونی حصہ داخل وجہ (چہرہ) ہے اور ان کی پشت شامل سر ہے۔ فرمایا ان دونوں کا نہ دھونا ہے نہ مسح۔ (م)

# باب ۱۹

## مسح سر و قدم

(مجہول)

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ سر کے مسح کے لئے کافی ہے تین انگلیوں سے مسح کرنا اور اسی طرح پیروں کے لئے۔

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ سر کے مسح کے لئے کافی ہے تین انگلیوں سے مسح کرنا، اور اسی طرح پیروں کے لئے حضرت نے پیروں کا مسح کر کے بتایا اور داہنے پیر سے شروع کیا۔ (حسن)

۳۔ میں نے ابوعبداللہ سے ایسے شخص کے متعلق پوچھا جس نے وضو کیا، درآنحالیکہ وہ عمامہ باندھے ہوئے تھا اور اس کا اتارنا سردی کی وجہ سے شاق تھا، فرمایا۔ عمامہ کے نیچے انگلیاں ڈال کر مسح کرے۔ (مجہول)

۴۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا آپ کو یہ کہاں سے معلوم ہوا کہ سر اور پیروں کا مسح کچھ حصہ پر ہو یہ سنکر آپ ہنسے اور فرمایا۔ اے زرارہ رسول اللہ نے ایسا ہی فرمایا ہے اور اللہ کی طرف سے جو کتاب نازل ہوئی ہے اس سے بھی یہی معلوم ہوا۔ خدا فرماتا ہے اپنے چہروں کو دھوؤ۔ پھر ان دونوں کلاموں کو جدا کیا یعنی اس سے اس کلام کو کہ مسح کرو تم اپنے سروں کا لہذا اے زرارہ ہم نے جانا کہ مسح بعض سر کا ہے۔ ب کے ہونے کی وجہ سے (برؤسکم) پھر ملایا پیروں کے مسح کو سر کے ساتھ، جیسا کہ ملایا ہے ہاتھوں کو چہرہ کے ساتھ اور فرمایا وارجلکم الی الکعبین۔ پس ہم نے جانا کہ جب ملایا پیروں کو سر کے ساتھ تو بعض ہی کا مسح ہوگا۔ پھر لوگوں سے رسول اللہ نے واضح طور پر بیان کیا۔ مگر انھوں نے اس کو ضائع کر دیا، پھر فرمایا تم پانی نہ پاؤ تو پاک مٹی پر تیمم کر لو اور ترکیب یہ بتائی کہ مسح کرو اپنے چہرے اور ہاتھوں کا اس مٹی سے، جب تیمم بجائے وضو ہے تو جن اعضاء کے دھونے کا وضو میں حکم ہے یعنی چہرہ اور ہاتھوں کا تو انہی کے لئے تیمم میں مٹی سے مسح کرنے کا ہے اور وضو میں دہاں تیمم نہیں، چونکہ تیمم میں مسح پورے چہرہ اور ہاتھوں پر نہیں ہوتا لہذا معلوم ہوا کہ وضو میں مسح پورے سر یا پیروں کا نہیں، پھر فرمایا اللہ تم پر تنگی کرنا نہیں چاہتا، اس لئے آسانی کر دی۔ (م)

۵۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پیروں کے مسح کے متعلق پوچھا۔ حضرت نے اپنا ہاتھ پیروں کی انگلیوں پر رکھا پھر اس سے مسح کیا ٹخنوں تک پیر کے اوپر۔ میں نے کہا میری جان آپ پر فدا ہو۔ اگر کوئی دو انگلیوں سے کرے

فرمایا صحیح نہیں ہاتھ سے کرنا چاہیئے۔ (حسن)

۶۔ یونس نے کہا! خبر دی مجھے اس شخص نے جس نے دیکھا تھا امام رضا علیہ السلام کو منیٰ میں اس طرح وضو کرتے ہوئے کہ قدموں کے اوپر کے حصہ سے ٹخنہ تک اور ٹخنہ سے قدم کے اوپر کے حصہ تک اور فرمایا پیروں کے مسح میں اختیار ہے جو چاہے اعلیٰ حصہ قدم کے ٹخنوں تک کرے یا ٹخنہ سے اعلیٰ قدم تک۔ (ض)

۷۔ زرارہ نے کہا، مجھ سے ابوعبداللہ علیہ السلام نے فرمایا اگر تم نے مسح کی بجائے پیروں کو دھولیا اور خیال کیا فرض یہی ہے تو تمہارا وضو نہیں ہوا۔ مسح دونوں پیروں کا چاہئے کرو اگر تم کو دھونے کی ضرورت ہے تو دھولو اس کے بعد مسح کرو۔ تاکہ وہ فرض آخر قرار پائے۔ (مرسل)

۸۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے میرے پاس ساٹھ یا ستر برس کی عمر کا ایک ایسا شخص آیا جس کی نماز مقبول نہ تھی۔ میں نے پوچھا۔ یہ کیسے۔ فرمایا اس لئے کہ خدا نے جس کے مسح کا حکم دیا تھا وہ اسے دھوتا تھا۔ (حسن)

۹۔ میں نے امام موسیٰ کاظمؑ سے پوچھا کہ اگر کسی کا موزہ پھٹا ہوا ہو تو وہ اس کے اندر سے ہاتھ ڈال کر مسح کرے اوپر کی طرف تو کیا یہ کافی ہوگا۔ فرمایا ہاں۔ (مجہول)

۱۰۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ علی علیہ السلام نے اس طرح وضو کیا کہ منہ دھویا ہاتھ دھوئے سر کا مسح کیا اور جوتے پر بغیر تسمہ کے نیچے ہاتھ ڈالے ہوئے پیروں کا مسح کیا۔ یہاں جوتے سے وہ نعلین عربی مراد ہے جس کے اوپر کے حصہ میں صرف ایک تسمہ ہوتا ہے۔

۱۱۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ سے کہا اگر کوئی سر میں مہندی کا خضاب لگاتے ہو اور وضو کرے فرمایا جائز نہ ہوگا جب تک جلدِ سر تک نہ پہنچے۔ (ض)

# باب ۲۰

## موزوں پر مسح

۱۔ میں نے پوچھا کیا مریض کے موزہ پر مسح کرنے کی اجازت ہے فرمایا نہیں۔ (موثق)

۲۔ میں نے حضرتؑ سے ازروئے تقیہ موزوں پر مسح کرنے کے متعلق سوال کیا۔

فرمایا تین چیزوں میں تقیہ نہیں اول منشیات کا پینا، دوسرے موزوں پر مسح کرنا، تیسرے حج تمتع نہ کرنا۔ زرارہ نے کہا۔ حضرتؑ نے یہ نہ فرمایا۔ تم پر واجب ہے کہ ان میں سے کسی میں تقیہ نہ کرو (حسن)

۳۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا اگر کسی کی ہڈی ٹوٹ گئی ہو اور اس پر پٹی بندھی ہو یا عضو پر کوئی زخم ہو

تو وضو کیسے کرے یا غسل جنابت اور غسل جمعہ کیسے کرے۔ فرمایا جس حد تک دھو سکے دھولے باقی کو چھوڑ دے جس کا دھونا ممکن نہ ہو، پٹی وغیرہ کو ہٹائے نہیں اور زخم کو کھولے نہیں۔ (ص)

۴۔ حضرتؑ نے فرمایا زخم والا وضو میں زخم کے ارد گرد کا حصہ دھولے۔ (حس)

۵۔ حضرت صادق آل محمدؑ سے پوچھا گیا کہ اگر کسی کے ہاتھ میں پھوڑا وغیرہ ہو جو مقام وضو پر اور اس پر پٹی بندھی ہو اور وہ وضو میں اس پٹی پر ہاتھ پھیرے تو وہ وضو صحیح ہوگا۔ فرمایا اگر پانی نقصان دیتا ہو تو پٹی نہ کھولے اور اسی پر ہاتھ پھیرلے۔ ورنہ کھول کر دھوئے۔ میں نے زخم کے متعلق پوچھا کہ اس کے لئے کیا کرے فرمایا اس کے ارد گرد کو دھولے۔ (ص)

۶۔ میں نے صادق آل محمدؑ سے عرض کیا میں نے ٹھوکر کھائی اور میرا ناخن اکھڑ گیا میں نے اپنی انگلی پر دوا باندھ لی اب میں وضو کیسے کروں فرمایا یہ اور اس قسم کی چیزیں کتاب خدا میں پائی جاتی ہیں وہ فرماتا ہے دین کے معاملہ میں تم پر تنگی نہیں اسی پر مسح کر لو۔ (حس)

# باب ۲۱

## وضو میں شک

۱۔ فرمایا امام علیہ السلام نے جب تم کو اس کا یقین ہو کہ حدث صادر ہوا ہے تو وضو کرو اور جب تک صدور حدث کا یقین نہ ہو وضو نہ کرو۔ (موثق)

۲۔ زرارہ سے امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا اگر تم نے وضو کیا اور یہ یاد نہ رہا کہ ہاتھ دھوئے ہے یا نہیں تو وضو دوبارہ کرو اور اس چیز کا اعادہ کرو جس میں تم کو شک ہو کہ اس کو نہیں دھویا یا مسح نہیں کیا جبکہ اللہ نے اس کا دھونا واجب کیا ہو۔ یہ حکم ہے اس صورت میں کہ تم وضو کر رہے ہو لیکن جب تم وضو کر کے کھڑے ہو جاؤ اور بعض ایسے اعضاء کے متعلق جن کا دھونا واجب ہے تم کو شک پیدا ہو تو اس کا خیال نہ کرو اور اگر سر کے مسح میں شک ہو گیا ہے اور داڑھی میں تری باقی ہے تو اُسے لے کر سر کا مسح کر لو اور پیروں کا بھی اور تری باقی نہ ہو تو شک کی بناء پر وضو نہیں ٹوٹے گا اور اپنی نماز جاری رکھو۔ جب یہ یقین ہو جائے کہ وضو نہیں کیا تھا تو دوبارہ کرو۔ زرارہ نے کہا اس کے لئے کیا حکم ہے جس نے ہاتھوں کا کچھ حصہ چھوڑ دیا ہو یا غسل جنابت میں کچھ حصہ چھوٹ گیا ہے فرمایا اگر وضو کی صورت میں شک ہے اور کچھ تری باقی ہے اور نماز پڑھنے لگا ہو تو اس تری سے مسح کرلے اور چھوٹ جانے کا یقین ہو تو نماز کو ختم کرے اور اس عضو کو دھوئے لیکن بصورت

شک نماز کو جاری رکھے اور اگر یقین ہو تو دوبارہ وضو کرے اور اگر مسح چھوٹ گیا ہو تو اسی تری سے مسح کرے ہاں یقین کی صورت میں نماز کا اعادہ کرے البتہ شک کی صورت میں نماز جاری رکھے۔

۳۔ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا جب بحالتِ نماز تمہیں یاد آئے کہ وضو مفروض میں کچھ چھوٹ گیا ہے تو نماز ختم کر کے اپنا وضو پورا کرو اور دوبارہ نماز پڑھو اور سر کے مسح کے لئے یہ کافی ہے کہ اپنی داڑھی سے تری لے لو اور اسی سے سر کا مسح کر لو۔ (حسن)

۴۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے اگر کوئی وضو میں داہنا ہاتھ دھونا بھول جائے اور بایاں ہاتھ دھو کر سر اور پیر کا مسح کرے اور بعد کو یاد آئے تو پھر سے داہنے ہاتھ کو دھوئے اور پھر بائیں کو، ہاں اگر بایاں ہاتھ دھونا بھولا ہے تو بائیں کو دھوئے اور جو وضو کیا ہے اس کا اعادہ نہ کرے اور فرمایا وضو میں بعض بعض کا تابع ہے۔ (حسن)

۵۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے وضو میں ترتیب کا لحاظ رکھو، جیسا کہ خدا نے فرمایا ہے کہ شروع کرو چہرہ سے پھر دونوں ہاتھ، پھر سر اور پیروں کا مسح اور جو خدا نے حکم دیا ہے اس پر کسی شے کو مقدم نہ کرو اگر تم نے ہاتھ کو چہرہ سے پہلے دھولیا تو اعادہ کرو یعنی پہلے چہرہ دھوؤ پھر ہاتھ اور اگر سر کا مسح پیروں کے بعد کیا ہے تو پہلے سر کا مسح کرو پھر پیروں کا۔ جس کو خدا نے پہلے رکھا ہے اسے پہلے ہی رکھو۔ (حسن)

۶۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے اگر تم نے منہ سے پہلے ہاتھ دھو لئے تو اعادہ کرو۔ پہلے منہ دھوؤ پھر اپنے ہاتھ اگر بایاں ہاتھ داہنے سے پہلے دھولیا تو اعادہ کرو پہلے دایاں دھوؤ پھر بایاں، اگر سر کے مسح سے پہلے پیروں کا کر لیا تو اعادہ کرو وہ پہلے سر کا مسح کرو پھر پیر کا۔

۷۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے، جب تم کچھ وضو کر لو اور کوئی ضرورت پیش آئے اور وضو کا پانی خشک ہو جائے تو وضو کا اعادہ کرو بعض کے پہلے بعض کو نہیں لایا جاتا۔

۸۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ میں وضو کرنے بیٹھا تو پانی ختم ہو گیا میں نے کنیز سے پانی مانگا وہ دیر سے لائی اور اعضائے وضو خشک ہو گئے۔ فرمایا اپنے وضو کا اعادہ کرو۔ (مجہول)

۹۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ سے پوچھا اگر کوئی شخص وضو میں ہاتھ اور سر کو بھول جائے تو وہ کیا کرے فرمایا دوبارہ کرے، وضو میں ترتیب ہوتی ہے۔ (حسن)

# باب ۲۲

## نواقض وضو

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ وضو نہیں ٹوٹتا مگر خارج ہو کوئی چیز دونوں سوراخوں سے (پیشاب، پاخانہ یا ریح) کوئی چیز جو تمہارے لئے انعام خدا ہے۔

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے انسان کی دبر میں شیطان پھونک مارتا ہے وہ خیال کرتا ہے کہ ریح خارج ہوئی لیکن وضو نہیں ٹوٹتا جب تک ریح کی آواز نہ سنی جائے یا اس کی بو نہ آئے۔ (حسن)

۳۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے اگر پاخانہ کے مقام سے کدو دانے یا چھوٹے چھوٹے کیڑے نکلیں تو ان سے وضو نہیں ٹوٹتا کیونکہ وہ مثل جوں کے ہیں۔ (حسن)

۴۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جس کی مقعد سے کدو دانے نکلیں تو اس پر وضو نہیں۔
ایک روایت میں ہے کہ اگر وہ پاخانہ میں لتھڑے ہوئے ہوں تو وضو کا اعادہ کرے۔

۵۔ میں نے امامین سے پوچھا کہ وضو کس چیز سے ٹوٹتا ہے فرمایا جب دونوں مقاموں سے پیشاب یا پاخانہ نکلے۔ پاخانہ یا پیشاب کی جگہ پاخانہ، پیشاب، منی یا ریح نکلے اور اس نیند سے جو عقل کو زائل کر دے لیکن اگر آواز کو سنتا رہے تو وضو نہ ٹوٹے گا۔ (مجہول)

۶۔ میں نے اس شخص کے بارہ میں پوچھا کہ جس نے مقعد میں دوا رکھ کر نماز پڑھی ہو، آیا اس کا وضو ٹوٹا یا نہیں، فرمایا وضو نہیں ٹوٹا۔ لیکن دوا کو نکال کر نماز پڑھے۔

۷۔ میں نے پوچھا اگر کسی کو ابکائی آئے اور کچھ پیٹ سے نکل آئے تو اس سے وضو ٹوٹے گا یا نہیں، فرمایا نہیں (صحیح)

۸۔ میں نے حضرت صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ کیا قے آنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے فرمایا نہیں۔ (حسن)

۹۔ فرمایا جسے قے آئے اور وہ پاک ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ کلی کر لے۔ (حسن)

۱۰۔ میں نے کہا کہ ایک شخص طاہر ہوا اور اپنے ناخن یا بال کاٹے تو کیا وضو کا اعادہ کرے۔ فرمایا نہیں، لیکن پانی سے سر اور ناخن دھو لے۔ راوی نے کہا لوگ کہتے ہیں وضو کرنا چاہیئے فرمایا اگر وہ تم سے اس معاملہ میں جھگڑا کرتے ہیں تو تم جھگڑا نہ کرو اور کہہ دو کہ یہ سنت ہے۔ (موثق)

۱۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے بوس و کنار یا عورت کی شرمگاہ کو مس کرنے یا اس کے پاس لیٹ رہنے سے وضو نہیں ٹوٹتا۔

۱۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ نکسیر، حجامت اور بہنے والے خون سے وضو نہیں ٹوٹتا وضو تو جب ہی ٹوٹتا ہے جب پیشاب یا پاخانہ کی جگہ سے کوئی شے نکلے۔ (حسن)

۱۳۔ میں نے پوچھا ایسے شخص کے متعلق جو وضو میں جھک نہیں سکتا اس پر یہ امر دشوار ہے وہ تکیہ لگا کر بیٹھتا ہے اور بااوقات وہ اس بیٹھنے میں اونگھ بھی جاتا ہے وہ کیا کرے جبکہ بیماری کی وجہ سے وضو کرنا اس کے لئے باعث تکلیف ہوتا ہے۔ حضرت نے فرمایا (ض)

جب آواز اس کو سنائی نہ دے تو وضو واجب ہوگا اور فرمایا ظہر کی نماز میں تاخیر کرے اور عصر کے ساتھ اس کو ملا لے۔ دونوں کو جمع کرے اسی طرح مغرب اور عشاء کو ملا کر پڑھے۔

۱۴۔ میں نے کہا تو اقض وضو میں نیند کا ایک جھونکا ہے یا دو۔ فرمایا میں نہیں جانتا، ایک یا دو، خدا فرماتا ہے انسان اپنے نفس کا حال خود ہی بہتر جانتا ہے۔ یعنی خود ہی سمجھ لے کہ وہ سوتا تھا یا جاگتا تھا۔ امیرالمومنینؑ نے فرمایا۔ جب انسان سو جائے کھڑا ہو یا بیٹھا تو وضو اس پر واجب ہے۔ (م)

۱۵۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے آدمی کے دو کان ہیں اور دو آنکھیں، جب آنکھیں سوتی ہوں اور کان نہ سوئیں تو وضو نہیں ٹوٹتا۔ لیکن جب دونوں سو جائیں تو وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۱۶۔ حضرت سے پوچھا گیا اس شخص کے بارے میں جو اپنے بال اپنے دانتوں سے کاٹتا ہے اور قبل نماز پانی سے مسح کرتا ہے تو کیا وضو صحیح ہوگا۔ فرمایا کیا مضائقہ ہے دانتوں سے کاٹنا مثل لوہے سے کاٹنے کے ہے اس سے وضو میں کیا نقص ہے۔ (مرسل)

# باب ۲۳

## نجاست پر چلنے کے متعلق

۱۔ پوچھا گیا ابوعبداللہ علیہ السلام سے اس شخص کے بارے میں جو پہلے نجس زمین پر چلے اور پھر پاک زمین پر۔ فرمایا اگر وہ پندرہ قدم پاک زمین پر چلے گا تو اس کا تلوا پاک ہو جائے گا۔

۲۔ میں امام محمد باقر علیہ السلام کے ساتھ تھا۔ حضرت کا گزر خشک پاخانہ کی طرف سے ہوا۔ آپ کا لباس اس سے متصل ہوا۔ میں نے کہا حضورؑ نجس چیز پر چلے اور کپڑا بھی اس سے لگا۔ فرمایا کیا مضائقہ ہے یہ سوکھا تھا۔ پس زمین کا ایک حصہ دوسرے کو پاک کر دیتا ہے۔

۳۔ راوی کہتا ہے ہم ایسے مکان میں ٹھہرے تھے کہ ہمارے اور مسجد کے درمیان گندے راستے تھے۔ میں حضرت صادقؑ

کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضرت نے پوچھا کہاں ٹھہرے ہو، میں نے کہا، فلاں شخص کے مکان میں، فرمایا، تمہارے اور مسجد کے درمیان گندہ کوچہ ہے۔ میں نے کہا، جی ہاں فرمایا کچھ حرج نہیں۔ زمین کا بعض حصہ بعض کو پاک کردیتا ہے میں نے کہا اگر تر گوبر ہو۔ فرمایا چلنے میں کوئی حرج نہیں۔ (حسن)

۴۔ میں نے اس شخص کے بارے میں پوچھا جو پاخانہ یا پیشاب پر چلے کہ وہ وضو کا اعادہ کرے یا نہیں۔ فرمایا نہیں ہاں جہاں نجاست ہو اسے دھو ڈالے۔ (مجہول)

۵۔ ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ نجاست خشک ہو تو دھونا ضروری نہیں۔ (ض)

۶۔ میں نے اس سور کے متعلق پوچھا جو پانی سے نکلے اور راستہ میں پانی اس کے بدن سے ٹپکے۔ ایسے راستہ پر اگر برہنہ پا چلوں تو کیا صورت ہوگی۔ فرمایا۔ کیا اس کے سوا کوئی خشک جگہ چلنے کی نہیں، میں نے کہا نہیں، فرمایا کوئی حرج نہیں، زمین کا ایک حصہ دوسرے کو پاک کرتا ہے۔ (مختلف فیہ)

# باب ۲۴

## مذی و وذی

۱۔ حضرت نے فرمایا اگر حالت نماز میں پیشاب کے مقام سے کوئی شے از قسم مذی و وذی نکلے تو نہ دھو و نہ نماز قطع کرو اس سے وضو باطل نہ ہوگا اور اگر تمہارے ٹخنوں تک پہنچے تو بمنزلہ رینٹھ ہے اور اگر بعد وضو خارج ہو، وہ یا تو عضو تناسل کی رطوبت ہے یا بواسیر سے ہے وہ کچھ نہیں اسے اپنے لباس سے نہ دھو مگر جبکہ وہ نجاست ہو۔ (حسن)

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ مذی اور رینٹھ برابر ہیں۔ (موثق)

۳۔ حضرت نے فرمایا مذی سے وضو نہیں ٹوٹتا اور نہ کپڑا یا بدن دھونے کی ضرورت ہے وہ رینٹھ یا تھوک جیسی چیز ہے (حسن)

۴۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے اگر مذی ران تک بہہ کر آجائے تو بھی نماز قطع نہ کرو اور نہ ران دھونے کی ضرورت کیونکہ وہ مجری منی سے نہیں نکلتی بلکہ بمنزلہ رینٹھ یا بلغم کے ہے۔

حسب تصریح علامہ مجلسی علیہ الرحمہ مراۃ العقول میں ہے کہ مذی وہ رطوبت ہے جو عورت سے بوس و کنار کے وقت خارج ہوتی ہے اور وذی وہ ہے جو استبراء کے بعد مقام سے نکلے۔ مذی وہ رطوبت ہے جو انزال کے بعد نکلے، وہ پتلی اور چپکتی رطوبت ہوتی ہے جو شہوت کے بعد نکلتی ہے۔

# باب ۲۵

## انواع غسل

۱۔ فرمایا صادق آلِ محمدؐ نے حسبِ ذیل غسل ہیں
جنابت، روزِ جمعہ، عیدین، وقتِ احرام باندھنے کے، مکہ و مدینہ میں داخل ہونے کے لئے، روزِ عرفہ اور زیارت بیت اللہ کے دن، کعبہ میں داخل ہونے سے پہلے ۱۹، ۲۱، ۲۳ رمضان کی شب میں اور اس کے لئے جو غسل میت دے۔ (مجہول)

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ غسل جمعہ واجب ہے سفر و حضر دونوں میں لیکن بحالت سفر کمی آب عورتوں کو نہ نہانے کی اجازت ہے اور فرمایا غسل جنابت واجب ہے اور غسل حیض واجب ہے۔ جب عورت حیض سے پاک ہو اور استحاضہ والی عورت پر واجب ہے کہ جب خون گدی سے پھوٹ نکلے تو اس پر غسل واجب ہے دو نمازوں کے لئے ایک اور اگر خون گدی سے تجاوز نہیں کیا ہے تو ہر روز ایک غسل کافی ہے لیکن وضو ہر نماز کے لئے کرنا ہوگا اور غسل نفاس واجب ہے، میت کا غسل واجب ہے نماز استسقاء کے لئے واجب ہے، مولود کا غسل واجب ہے رمضان کی پہلی رات کا نہانا مستحب ہے اور ۲۱، ۲۳ رمضان کی رات کا نہانا سنت ہے کیونکہ ان میں سے کسی میں شب قدر ہے اور روز عید الفطر اور عید قرباں نہانا سنت ہے اس کا ترک مجھے پسند نہیں اور غسل استخارہ کے لئے نہانا سنت ہے اور ماہ رمضان کی تین راتوں کو ۱۹، ۲۱، ۲۳ کو نہانا سنت ہے۔ (موثق)

# باب ۲۶

## زیادہ غسل جمع ہونے پر کون سا غسل کافی ہوگا

۱۔ فرمایا طلوع فجر سے پہلے غسل کرلو تو یہ کافی ہوگا جنابت، حجامت، عرفہ، نحر، حلق، ذبح اور زیارت کے لئے پھر فرمایا اسی طرح عورت کے لئے ایک غسل جنابت کافی ہوگا زیارت، جمعہ اور حیض اور عیدین کے لئے غسل جنابت کرنے کے بعد اور غسلوں کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔

# باب ۲۷

## وجوب غسل یوم جمعہ

۱۔ فرمایا امام رضا علیہ السلام نے غسل روز جمعہ واجب ہے ہر مرد عورت اور غلام و آزاد پر۔

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے غسل روز جمعہ واجب ہے مردوں اور عورتوں پر سفر میں اور حضر میں اور صرف مردوں پر سفر میں عورتوں پر سفر میں نہیں۔

اور ایک روایت میں ہے کہ قلت آب کی صورت میں عورتوں پر بحالت سفر غسل جمعہ نہیں۔ (مجہول)

۳۔ حضرت سے پوچھا گیا غسل جمعہ کیوں واجب ہے۔

فرمایا خدا نے نماز واجب کی تکمیل کی نماز نافلہ سے اور صوم کی تکمیل کی صوم نافلہ سے اور وضو کو تمام کیا غسل روز جمعہ سے۔ (اس میں کوتاہی اور غفلت سے کام نہ لیا جائے)۔ (صحیح)

۴۔ اصبغ سے مروی ہے امیرالمومنین علیہ السلام جب کسی رجز و توبیخ کرتے تو فرماتے واللہ تو روز جمعہ کے تارک غسل سے بھی زیادہ عاجز ہے جو غسل کر لیتا ہے اگلے جمعہ تک طاہر رہتا ہے۔

۵۔ دو عورتوں نے بیان کیا، ہم امام رضا علیہ السلام کے ساتھ جنگل میں تھے اور بغداد جانے کا ارادہ تھا۔ جمعرات کو حضرت نے ہم سے فرمایا جمعہ کا غسل آج کر لو کل پانی کم ملے گا۔ پس ہم دونوں نے جمعرات کو جمعہ کی نیت سے غسل کر لیا (ض)

۶۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے روز جمعہ غسل کرنا ضروری ہے خواہ سفر میں ہو یا حضر میں، جو شخص بھول جائے تو وہ اگلے روز کرے۔

ایک اور روایت میں ہے کہ بیمار کے ساتھ رعایت ہے۔ (مجہول)

# باب ۲۸

## صفت الغسل

۱۔ راوی نے غسل جنابت کی ترکیب پوچھی حضرت نے فرمایا۔ پہلے اپنے دونوں ہاتھ دھوؤ، پھر اپنی شرمگاہ کو دھوؤ پھر سر پر پانی ڈالو پھر اپنا سارا بدن دو بار دھوؤ اس طرح کہ پانی جاری ہو جائے۔ (ح)

۲۔ زرارہ نے امام علیہ السلام سے غسل جنابت کی ترکیب پوچھی۔ فرمایا تین بار سر پر پانی ڈالے اس سے کم نہیں۔ (مجہول)

۳۔ زرارہ نے کہا میں نے غسل جنابت کی ترکیب پوچھی۔ فرمایا اگر ہاتھ نجس نہ ہوں تو پانی میں ڈالے، پھر تین بار اپنی شرمگاہ کو دھوئے، پھر تین بار سر پہ پانی ڈالے۔ پھر داہنی طرف دو بار اور بائیں طرف دو بار اس طرح دھوئے کہ پانی جاری ہو جائے۔ بس یہ کافی ہے۔ (حسن)

۴۔ فرمایا غسل جمعہ کے وقت کہو یا اللہ میرے دل کو پاک کردے ہر اس آفت سے جس سے دین برباد ہو اور میرا عمل ضائع ہو اور غسل جنابت کے وقت کہو یا اللہ میرے قلب کو طاہر کر دے اور میرے عمل کو پاک کر دے اور میری کوشش قبول کرے اور میرے لئے جو جزا بہتر ہو وہ دے۔ (مرسل)

۵۔ فرمایا حضرت نے جب جنب اپنا سارا بدن پانی میں ایک بار ہی ڈبوئے تو یہ اس کے غسل کے لیے کافی ہے۔ (حسن)

۶۔ راوی نے پوچھا ایسی عورت کے لیے جو کنگن یا پہنچی اپنے ہاتھ میں پہنے ہو اور نہ جانے وضو میں پانی اس کے نیچے پہنچے گا یا نہیں تو کیا کرے۔ فرمایا اسے حرکت دے تاکہ پانی اس کے نیچے پہنچ جائے ورنہ اسے اتار دے اور ایسی تنگ انگوٹھی جس کے متعلق یہ نہ معلوم ہو سکے کہ پانی اس کے نیچے پہنچا یا نہیں، وضو کے وقت اگر سمجھے کہ پانی نہیں پہنچے گا تو وضو کے وقت اسے نکال دے۔ (مرسل)

۷۔ حضرت علی علیہ السلام اس میں کوئی نقصان نہ سمجھتے تھے کہ جنب علی الصبح اپنا سر دھولے اور باقی جسم نماز کے وقت۔

۸۔ فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے جو کوئی غسل جنابت کرے اور سر کو نہ دھوئے پھر ظاہر ہو کہ اس نے دھو لیا ہے تو اعادۂ غسل کی ضرورت نہیں۔ (حسن)

۹۔ میں نے ابو عبد اللہ علیہ السلام سے اس شخص کے بارے میں پوچھا جو غسل جنابت کرے آیا وہ غسل کے بعد اپنے پیر دھوئے فرمایا اگر ایسی جگہ غسل کیا ہے جہاں پانی اس کے پیروں پر بہتا ہو تو دھونے کی ضرورت نہیں اور اگر ایسی جگہ کیا ہے جہاں پیر پانی میں ڈوبے ہوں تو ان کو دھوئے۔ (حسن)

۱۰۔ میں نے پوچھا اگر میں غسل کروں مویشیوں کے بندھنے کی جگہ جہاں پیشاب کیا جاتا ہو اور میرے پیر میں نعلین سندھی تو کیا صورت ہوگی۔ فرمایا اگر پانی قدموں کے نیچے سے بہتا ہو تو پیر دھونے کی ضرورت نہیں۔ (مجہول)

۱۱۔ فرمایا حضرت نے غسل (جنابت) کے بعد وضو کرنا بدعت ہے۔ (حسن)

۱۲۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے سوائے غسل جنابت ہر غسل سے پہلے وضو ہے۔

۱۳۔ ایک روایت میں ہے سوائے غسل جمعہ کوئی غسل ایسا نہیں جس میں وضو ہو۔ غسل سے زیادہ پاک کرنے والا کون ہے۔ (ص)

۱۴۔ میں نے وقت غسل انگوٹھی کے متعلق پوچھا۔ فرمایا اس کو ہلاؤ اور وضو کے وقت گھماؤ اور اگر بھول جاؤ اور نماز پڑھنے لگو تو اعادۂ نماز کی ضرورت نہیں۔

۱۵۔ فرمایا صادق آل محمدؑ نے میرے والد نے غسل جنابت کیا ان سے کہا گیا کچھ حصہ خشک رہ گیا ہے فرمایا اگر تم چپ رہتے تو تم پر ذمہ داری نہ تھی۔ پھر جو جگہ خشک رہ گئی تھی اس پہ پانی ڈالا۔ (م)

۱۶۔ فرمایا غسل جنابت میں عورت کو اپنے سر کے بال کھولنے کی ضرورت نہیں (اس طرح جیسے رسّی کے بل کھولے جاتے ہیں) (مرسل)

۱۷۔ میں حضرت سے پوچھا وقت غسل عورت اپنے بالوں اور چوٹی کے متعلق کیا کرے۔ فرمایا کنگھی سے سلجھانے کی ضرورت نہیں بلکہ انھیں کھول کر ہر طرف سے جمع کرے اور اچھی طرح غسل کرے

# باب ۲۹

## موجبات غسل

۱۔ میں نے پوچھا مرد اور عورت پر غسل کب واجب ہوتا ہے فرمایا جب دخول ہو جائے اور مہر واجب ہوتا ہے اور بصورت زنا سنگساری بھی۔ (صحیح)

۲۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا ایسے شخص کے متعلق جو عورت سے فرج کے اوپر ہی اوپر مجامعت کرے اور دونوں کو انزال نہ ہو تو آیا غسل واجب ہے فرمایا جب دونوں کی شرمگاہیں مل جائیں۔ میں نے کہا دونوں کی شرمگاہیں ملنے سے کیا مراد ہے فرمایا جب مرد کے عضو کا اگلا حصہ عورت کی فرج میں داخل ہو جائے۔ (م)

۳۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے ایسے شخص کے متعلق پوچھا جو باکرہ لڑکی سے اتصال کرے مگر ازالہ بکارت نہ ہوا اور اس لڑکی کو انزال بھی نہ ہو تو لڑکی پر غسل واجب ہے یا نہیں اور اگر باکرہ نہ ہو اور یہی صورت پیش آئے تو فرمایا دخول حشفہ کے بعد دونوں پر غسل واجب ہوگا۔

۴۔ میں نے پوچھا جو شخص عورت کی ران پر مساس کرے کیا اس پر غسل واجب ہے۔ فرمایا (ہاں) اگر انزال ہو جائے۔ (حسن)

۵۔ میں نے اس شخص کے متعلق پوچھا جو اپنی کنیز کی فرج کو مس کرتا ہے اور بغیر مباشرت عورت کو انزال ہو جاتا ہے تو کیا اس عورت پر غسل واجب ہوگا۔ فرمایا اگر شہوت کے ساتھ انزال ہوا ہے تو غسل واجب ہوگا۔ (م)

۶۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے اس شخص کے متعلق پوچھا جو عورت کی فرج کے اوپر مجامعت کرے اور عورت کو انزال ہو جائے تو کیا اس پر غسل واجب ہوگا۔ فرمایا ہاں۔ (م)

۷۔ فرمایا اس عورت کے متعلق جو بغلگیر ہوا اپنے شوہر سے پیچھے کی طرف سے اور اس کی پشت سے سینہ ملے اور شہوت پیدا ہو کر انزال ہو جائے تو اس پر غسل واجب ہوگا (مجہول)

۸۔ فرمایا اگر مرد عورت کی دبر کی طرف سے جماع کرے اور انزال نہ ہو تو عورت پر غسل واجب نہ ہوگا اور اگر انزال ہو جائے

تو مرد پر ہوگا عورت پر نہیں۔ (مرفوع)

# باب ۳۹

## احتلام مرد و عورت

۱۔ میں نے کہا ایک شخص خواب میں شہوت جماع کی بنا پر اپنے کو محتلم دیکھے لیکن جاگنے پر منی کا کوئی نشان کپڑے یا جسم پر نظر نہ آئے تو اس کے لئے کیا حکم ہے۔ فرمایا اس پر غسل واجب نہیں۔ (حسن)

امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا غسل واجب ہوتا ہے منی نکلنے پر۔ اگر خواب میں دیکھے اور بیدار ہونے پر منی کا نشان نظر نہ آئے تو غسل اس پر واجب نہیں۔ (حسن)

۲۔ فرمایا اگر کوئی خواب میں محتلم ہو جائے اور جاگنے پر تری دیکھے تو یہ کوئی چیز نہیں مگر ایسی حالت میں کہ وہ مریض ہو اس پر غسل واجب ہے۔ (مجہول)

۳۔ فرمایا جب تم مریض ہو اور تمہیں شہوت ہو تو بسا اوقات وہ اچھل کر نکلتی ہے لیکن مرض کی وجہ سے اس میں کمزوری پیدا ہو جاتی ہے اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد کم کم نکلتی ہے تو اس صورت میں غسل کرنا ہوگا۔ (حسن)

۴۔ میں نے کہا ایک شخص جو اپنے کو خواب میں شہوت سے بھرا دیکھتا ہے لیکن جاگنے پر منی کا کوئی اثر نہیں پاتا تھوڑی بعد رطوبت نکلتی ہے فرمایا اگر مریض ہے تو اسے غسل کرنا چاہیئے اور اگر مریض نہیں تو غسل نہیں۔ میں نے کہا ان دونوں میں فرق کیا ہے۔ فرمایا اگر تندرست ہے تو منی ایک ہی دفعہ قوت کے ساتھ نکلے گی اور اگر مریض ہے تو دیر کے بعد نکلے گی یہی فرق ہے مریض اور تندرست میں۔ (ص)

۵۔ میں نے پوچھا خواب میں عورت اگر وہی دیکھے جو مرد دیکھتا ہے فرمایا اگر انزال ہو گیا ہے تو غسل کرے ورنہ نہیں۔ (ص) اور ایک روایت میں ہے کہ ان پر غسل ہے تو لیکن ان سے بیان نہ کرو ورنہ وہ اس حمام جانے کا بہانہ بنا لیں گی۔ (ض)

۶۔ ایک عورت خواب میں دیکھے کہ مرد اس سے جماع کر رہا ہے اور اسی حالت میں انزال ہو جائے فرمایا غسل کرے۔ (ص)

۷۔ میں نے پوچھا اگر ایک شخص سو جائے اور خواب میں اپنے کو محتلم دیکھے اور کپڑے اور ران پر منی کا اثر دیکھے۔ فرمایا اس پر غسل واجب ہے۔

# باب ۳۱

## بعد غسل جو تری ظاہر ہو

۱۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ اگر جنب انسان پیشاب کرنے سے پہلے غسل کرے اور بعد میں پھر کچھ منی ظاہر ہو، فرمایا دوبارہ غسل کرے۔ میں نے کہا اگر یہی صورت عورت کو پیش آئے۔ فرمایا اس پر دوبارہ غسل نہیں، میں نے کہا ان دونوں میں فرق کیا ہے، فرمایا عورت سے جو خارج ہوگی وہ مرد کی منی ہوگی۔ (موثق)

۲۔ ایسے شخص کے متعلق پوچھا گیا جس نے غسل سے پہلے پیشاب کر لیا ہو اور وہ بعد غسل رطوبت دیکھے فرمایا اس صورت دوبارہ غسل کی ضرورت نہیں۔ (حسن)

۳۔ میں نے پوچھا جو عورت غسل کے بعد مرد کی منی دیکھے تو کیا وہ دوبارہ غسل کرے فرمایا نہیں۔ (ض)

۴۔ میں نے کہا اگر کوئی جنب پیشاب کرنے سے پہلے غسل کرے اور پھر رطوبت خارج ہو تو فرمایا دوبارہ غسل کرے اگر پیشاب کر لیا ہے تو اعادہ کی ضرورت نہیں، البتہ وضو اور استنجا کرے۔ (موثق)

# باب ۳۲

## جنب پر کیا حرام ہے اور کیا مکروہ

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جنب جب کھانا پینا چاہے تو اپنے ہاتھ دھوئے کلی کرے اور منہ دھو کر کھائے پیے۔ (حسن)

۲۔ میں نے پوچھا جنب کے کھانے پینے اور پڑھنے فرمایا ہاں کھائے پیئے اور پڑھے اور اللہ کا ذکر کرے جو چاہے۔ (موثق)

۳۔ فرمایا جنب آدمی تمام مساجد سے گزر تو سکتا ہے مگر بیٹھ نہیں سکتا اور مسجد الحرام اور مسجد نبوی سے گزر بھی نہیں سکتا۔ (ض)

۴۔ میں نے پوچھا قرآن بغیر وضو پڑھ سکتا ہے فرمایا پڑھ سکتا ہے لیکن کتاب کو مس نہ کرے۔

۵۔ میں نے پوچھا کیا جنب آدمی تیل مل کر نہائے فرمایا نہیں۔ (موثق)

۶۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا ایک شخص جنب ہے اس نے جسم پر ابٹن، خوشبو اور دوسری کوئی خوشبو دار چیز ملی، پھر غسل کیا جب فارغ ہوا تو اس کے جسم پر اس خوشبو کا اثر باقی رہا، فرمایا کوئی حرج نہیں۔ (ض)

۷۔ میں نے پوچھا اگر جنب اور حائض کا کچھ مال مسجد میں رکھا ہو تو اسے اٹھا لائیں لیکن کوئی چیز مسجد کے اندر جا کر نہ رکھیں۔ (ض)

۸۔ فرمایا امام علیہ السلام نے کوئی مضائقہ نہیں اگر جنب خضاب لگائے اور خضاب لگانے والا جنب ہو جائے یا نورہ لگائے، یہ بھی روایت ہے کہ خضاب لگانے والا جنب نہ ہو جب تک خضاب اپنا اثر نہ کر لے۔ لیکن ابتدائے خضاب میں نہیں۔

۹۔ میں نے سوال کیا اس شخص کے متعلق جو جنب ہو اور سونے کا ارادہ کرے۔ فرمایا اگر وہ وضو کرے تو اچھا ہے اور غسل کرنا میرے نزدیک زیادہ بہتر ہے اور اگر بے وضو اور غسل کے سو جائے تو بھی انشاء اللہ اس پر کوئی الزام نہ ہوگا۔ (ض)

۱۰۔ فرمایا کوئی مضائقہ نہیں اگر بحالت جنابت خضاب لگائے۔

۱۱۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کوئی مضائقہ نہیں اگر خضاب لگائے بہ حالت جنابت۔ (موثق)

۱۲۔ فرمایا حضرت نے کوئی حرج نہیں اگر بحالت جنابت کوئی خضاب کرے اور کوئی حرج نہیں اگر نورہ لگائے، حجامت کرائے اور ذبح کرنے میں، البتہ جب تک ہاتھ نہ دھوئے اور کلی نہ کرے کوئی شے کھائے نہیں کہ اس سے مرض کا خوف ہے

# باب ۳۱

## جنب کا پسینہ

۱۔ میں نے دریافت کیا اگر جنب کا پسینہ کپڑوں میں ہو یا وہ غسل کرے اور اپنی عورت سے لپٹ جائے اور اپنے پہلو میں لٹائے درآنحالیکہ وہ حایض یا جنب ہو اور عورت کا پسینہ اسے لگ جائے تو کیا کرے۔ فرمایا یہ سب کچھ نہیں (حسن)

۲۔ میں نے کہا کپڑے بحالت جنابت بارش میں تر ہو گئے اور وہ اس حصہ جسم پر لگے جہاں منی لگی تھی کیا ان کپڑوں سے نماز پڑھ لوں فرمایا ہاں۔ (حسن)

۳۔ میری موجودگی میں حضرت صادق سے سوال کیا گیا اس شخص کے بارے میں جو اپنے لباس میں جنب ہو اور اس میں پسینہ بھر جائے۔ فرمایا کوئی حرج نہیں، پھر سائل نے کہا اسے اتنا پسینہ آیا کہ اگر چاہتا تو نچوڑ لیتا یہ سن کر حضرت نے ترشروئی سے فرمایا اگر اس سے تم کو انکار ہے تو تھوڑا پانی اسے صاف کر دے گا۔ (حسن)

۴۔ فرمایا نہ تو کپڑا مرد کو ناپاک بناتا ہے نہ مرد کپڑے کو۔ (مجہول)

۵۔ میں نے پوچھا جس کپڑے میں جنابت ہو اور بارش کے پانی سے میں تر بتر ہو جاؤں فرمایا کوئی مضائقہ نہیں۔

۶۔ میں نے کہا ایک شخص پیشاب کرے درآنحالیکہ وہ جنب ہو اور وہ استنجا کرے تو اس کا کپڑا تر جسم سے مل جائے تو کیا فرمایا کوئی مضائقہ نہیں۔

# باب ۳۴

## منی اور مذی جو کپڑے پر ہو

۱۔ میں نے دریافت کیا جو منی کپڑے پر لگی ہو اگر اس کی جگہ معلوم ہو تو دھو ڈالے لیکن اگر معلوم نہ ہو تو کیا کرے فرمایا کل کو دھو ڈالے۔

۲۔ میں نے اپنی لونڈی سے کہا اس کپڑے کو دھو ڈال جس پر منی ہے لیکن اس نے اچھی طرح نہ دھویا۔ میں نے نماز پڑھ لی۔ بعد میں معلوم ہوا کہ وہ جگہ خشک ہے فرمایا نماز کا اعادہ کرو اگر تم خود دھوتے تو ٹھیک ہوتا۔ (حسن)

۳۔ میں نے اس کپڑے کے متعلق پوچھا جس پر منی ہو فرمایا اگر وہ جگہ معلوم نہ ہو تو کل کپڑا دھوؤ خواہ منی کم ہو یا زیادہ (موثق)

۴۔ فرمایا اگر کوئی محتلم ہو اور منی اس کے کپڑے کو لگ گئی ہو تو جہاں لگی ہو اسے دھو ڈالے اور اگر یقین کی صورت نہ ہو اور جگہ بھی معلوم نہ ہو تو اسے پانی میں غوطہ دے اور اگر یقین نہ ہو کہ لگی ہے تو بہتر یہ ہے کہ کل کپڑے کو دھوئے۔ (حسن)

۵۔ فرمایا اگر کپڑے کو مذی لگی ہو تو کوئی حرج نہیں۔ (ض)

۶۔ فرمایا ہم مذی میں نہ وضو کی ضرورت سمجھتے ہیں نہ غسل کی ہاں اگر منی ہو تو ضرورت ہوگی۔ (ضعیف الاسناد)

# باب ۳۵

## طہارت بول

۱۔ میں نے پوچھا پیشاب کے متعلق جو لگ جائے فرمایا اس پر دو بار پانی ڈالو کیونکہ وہ بھی پانی ہے میں نے اس کپڑے کے متعلق پوچھا جو پیشاب میں بھیگا ہو، فرمایا دو بار دھوؤ، میں نے بچہ کے پیشاب کے متعلق پوچھا جس سے کپڑا تر ہو گیا ہو۔ فرمایا تھوڑا سا پانی ڈال کر نچوڑ دو۔ (حسن)

۲۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا گدے اور فرش کے متعلق جس پر پیشاب ہو اس کو کیسے پاک کرے درآنحالیکہ وہ بھاری ہو اور اس کے اندر کچھ بھرا ہوا بھی ہو۔ فرمایا جہاں پیشاب ہے اسے دھو ڈالو اور دوسری طرف نکل جب چکو تو دھو ڈالو، ورنہ اس پر پانی ڈال دو۔ (ص)

۳۔ میں نے پوچھا اگر میں پیشاب کروں اور پانی نہ ملے اور پیشاب سے میرا ہاتھ تر ہو جائے میں اسے دیوار یا مٹی سے اتنا رگڑوں کہ ہاتھ کو پسینہ آجائے اور اس سے اپنے جسم یا کپڑے کو مس کر لوں تو کیا حکم ہے فرمایا کوئی حرج نہیں (موثق)

۴۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے بچے کے پیشاب کے متعلق پوچھا۔ فرمایا اس پر پانی ڈال دو اور اگر روٹی کھاتا ہو تو پوری طرح دھوؤ، لڑکا اور لڑکی اس مسئلہ میں برابر ہیں۔ (حسن)

۵۔ فرمایا حضرت نے اگر بلی کا پیشاب کپڑے پر ہو تو جب تک اسے دھویا نہ جائے نماز اس میں صحیح نہ ہوگی۔

۶۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا کہ میں صبح ہی بازار کو جاتا ہوں اور مجھے پیشاب کی حاجت ہوتی ہے اور میرے پاس پانی نہیں ہوتا۔ میں ہاتھ سے صاف کر کے پھر ہاتھ کو دیوار یا زمین سے رگڑتا ہوں اور پھر بدن کو رگڑتا ہوں فرمایا کوئی حرج نہیں۔

۷۔ میں نے کہا میں بیت الخلا میں جاتا ہوں تو میرے ہاتھ میں انگوٹھی ہوتی ہے جس میں خدا کا کوئی نام کندہ ہوتا ہے فرمایا ایسا نہ کر۔ (مجہول)

ایک روایت میں ہے کہ جب کوئی بیت الخلاء میں استنجے کو جانا چاہے تو اس انگوٹھی کو ہاتھ سے نکال لے جس سے استنجا کرنا ہے۔

# باب ۳۶

## مویشیوں کا بول و براز

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جن جانوروں کا گوشت کھایا جاتا ہے ان کا بول و براز اگر کپڑے پر لگ جائے تو طہارت ضروری نہیں۔ (حسن)

۲۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا اونٹ، بکری یا گائے کے دودھ کے متعلق اور ان کے پیشاب اور گوشت کے متعلق۔ فرمایا اگر ان میں سے کوئی شے جسم کو لگ جائے تو طہارت کی ضرورت نہیں۔ ہاں صفائی کے لئے دھو ڈالو۔ میں نے چوپایوں، خچروں اور گدھوں کے پیشاب کے متعلق پوچھا۔ فرمایا ان کی طہارت کرو اگر جگہ معلوم نہ ہو تو کل کپڑا طاہر کر دو اور اگر مشکوک ہو تو اس جگہ کو دھو کر صاف کر لو۔

۳۔ حضرت نے فرمایا جن جانوروں کا گوشت نہیں کھایا جاتا اگر کپڑا ان کے پیشاب میں تر ہو تو اس کو طاہر کرو۔ (حسن)

۴۔ امام محمد باقر علیہ السلام یا امام جعفر صادق علیہ السلام میں سے کسی سے سواریوں کے جانوروں کے متعلق سوال کیا گیا کہ اگر ان کا پیشاب لگ جائے تو حضرت نے اس سے کراہت ظاہر کی۔ میں نے کہا کیا ان کا گوشت حلال نہیں، فرمایا ہے تو لیکن اللہ نے ان جانوروں کو سواریوں کے لئے پیدا کیا ہے نہ کہ ان کا گوشت کھانے کے لئے۔ (مجہول)

۵۔ میں نے صادق آل محمدؐ سے پوچھا آپ کیا فرماتے ہیں چوپاؤں کے گوبر و لید اور ان کے پیشاب کے متعلق فرمایا پیشاب اگر لگ جائے تو اسے دھو ڈالو اور گوبر تو اس سے دھونے کا مستحق ہے۔ (ض)

۶۔ فرمایا گدھوں کی لید میں کوئی حرج نہیں لیکن ان کا پیشاب دھو ڈالو۔ (موثق)

۷۔ میں نے حضرت سے دریافت کیا اس کپڑے کے متعلق جس پر بلی کا پیشاب ہو، فرمایا اس پر نماز نہ ہوگی جب تک اسے دھو نہ لیا جائے۔ (ض)

۸۔ فرمایا جو جانور اڑتا ہے تو اس کا پیشاب یا بیٹ لگ جانے کا مضائقہ نہیں۔ (حسن)

۹۔ میں نے جعفر صادق علیہ السلام سے کہا۔ میں چوپاؤں کا علاج کرتا ہوں اکثر وقت شب ان کے پاس جاتا ہوں وہ پیشاب یا پاخانہ کرتے ہیں اور ہاتھ پیر مارتے ہیں تو وہ میرے کپڑوں تک پہنچتا ہے صبح کو اپنے کپڑوں پر اس کا نشان دیکھتا ہوں فرمایا کوئی حرج نہیں۔ (حسن)

# باب ۳۷

## وہ کپڑا جس پر خون ہو

۱۔ میں امام محمد باقر علیہ السلام کے پاس آیا آپ نماز میں مشغول تھے۔ میرے قائد نے بتایا کہ حضرت کے کپڑوں پر خون ہے جب آپ میری طرف متوجہ ہوئے تو میں نے کہا میرے قائد نے یہ بتایا ہے کہ آپ کے کپڑوں پر خون لگا ہے فرمایا میرے جسم پر دُمل ہیں یہ اسی کا خون ہے میں اپنے کپڑے اس وقت دھوؤں گا جب یہ اچھا ہو جائے گا۔ (موثق)

۲۔ میں نے اس شخص کے متعلق پوچھا جس کے پھوڑا اور زخم ہو اور اس پر پٹی نہ باندھ سکتا ہو اور نہ خون دھو سکتا ہو، فرمایا نماز پڑھ لے اور کپڑے کو ہر روز ایک بار دھوئے۔ ہر وقت کپڑا نہیں دھو سکتا۔

۳۔ میں نے کہا اگر خون میرے کپڑوں پر ہو اور میں نماز پڑھ رہا ہوں تو کیا حکم ہے۔ فرمایا اگر تم نے دیکھ لیا ہے اور اس لباس کے علاوہ دوسرا ہے تو اسے بدل ڈالو اور نماز پڑھو اور اگر دوسرا نہیں ہے تو نماز جاری رکھو، اعادہ کی ضرورت نہیں۔ جب تک وہ ایک درہم کی مقدار سے زیادہ نہ ہو۔ اگر اس سے کم ہے کوئی حرج نہیں، خواہ تم نے دیکھا ہو یا نہ دیکھا ہو اگر ایک درہم سے زیادہ ہے اور تم نے دیکھ لیا ہے اور بغیر دھوئے نمازیں پڑھ لی ہیں تو ان کا اعادہ کرو۔ (حسن)

۴۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ علی علیہ السلام کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے اس خون میں جو کپڑے پر اس جانور کا لگا ہو جو ذبح نہیں کیا جاتا جیسے مچھلی فرمایا اس میں نماز پڑھ سکتے ہیں۔

۵۔ حضرت سے کسی نے پوچھا اس شخص کے متعلق جس کی ناک سے خون نکلا ہو اس کے نتھنے کیا اندر سے دھونے چاہئیں فرمایا نہیں۔ صرف اوپر سے دھوئے۔ (موثق)

۶۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کے پدر بزرگوار کی ایک کنیز نے کہا۔ میں آپ پر فدا ہوں ایک مسئلہ آپ سے دریافت کرتے شرم آتی ہے فرمایا پوچھو شرم نہ کرو۔ اس نے کہا میرے کپڑوں پر خون حیض لگ گیا ہے اس کو دھویا تو مگر نشان نہ گیا فرمایا اس کو مشق (سرخ مٹی غالباً گیرو) سے رنگو یا تو وہ دھبہ ہم رنگ ہو جائے گا یا مٹ جائے گا۔

۷۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے تمہارا خون زیادہ پاک و صاف ہے تمہارے غیر کے خون سے پس اگر کپڑے پر تمہارے خون سے مشابہ ہو تو مضائقہ نہیں، غیر کا خون کم ہو یا زیادہ اسے دھو ڈالو۔ (مرفوع)

۸۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے سوال کیا۔ مچھروں کے خون کے متعلق اگر وہ کپڑے پر ہو تو مانع نماز تو نہیں۔ فرمایا نہیں اگرچہ زیادہ ہی کیوں نہ ہو، وہ تو نکسیر کے خون سے مشابہ ہے اُسے صاف کر دو باقاعدہ طہارت کی ضرورت نہیں۔ (ض)

۹۔ میں نے ایک شخص (مراد امام) کو لکھا کھٹمل کا خون کیا مچھر کے خون کی مثل ہے اور آیا جائز ہے کسی کے لئے کہ کھٹمل کا قیاس مچھر پر کرے اور اس کپڑے پر نماز پڑھے۔ حضرت نے جواب میں لکھا نماز پڑھے لیکن اس کا طاہر کر لینا افضل ہے۔ (ضعیف)

## باب ۳۸

## کتا اگر جسم یا لباس سے مل جائے

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے اگر کتا تمہارے کپڑوں سے مس ہو اور وہ خشک ہو تو کپڑے سے صاف کر دو اگر وہ تر ہو تو اسے باقاعدہ دھوؤ۔ (مرسل)

۲۔ میں نے پوچھا اگر کتا جسم انسان سے مل جائے تو فرمایا وہ جگہ دھو ڈالو۔ (حسن)

۳۔ میں نے امام علیہ السلام سے اس کھلے ہوئے چوہے کے متعلق پوچھا جو پانی میں جا پڑے اور پھر وہ کپڑوں پر چلے کیا ایسے کپڑوں میں نماز ہو سکتی ہے فرمایا جو دھبہ اس کا دیکھا ہوا سے دھو ڈالو اور جو نہیں دیکھا اس پر پانی چھڑک دو۔

۴۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا آیا لومڑی، خرگوش اور درندوں میں سے کسی کا چھونا زندہ یا مردہ جائز ہے فرمایا کوئی مضائقہ نہیں مگر اپنا ہاتھ دھولے۔ (مرسل)

۵۔ میں نے پوچھا اگر کسی کا کپڑا میت پر پڑا ہو۔ فرمایا اگر میت کو غسل دے دیا گیا ہے تو دھونے کی ضرورت نہیں۔ اگر غسل نہیں دیا گیا ہے تو اس کپڑے کو دھوؤ یعنی جسم کے سرد ہونے کے بعد جب کپڑے کا اتصال ہو۔ (مجہول)

۶۔ میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا اس شخص کے متعلق جس کا کپڑا سور پر پڑ جائے اور اس کو دھوئے نہیں پھر نماز میں یاد آئے تو کیا کرے فرمایا اگر نماز شروع کر دی ہے تو جاری رکھے اور اگر شروع نہیں کی ہے تو اپنے کپڑے کے اس حصہ پر پانی چھڑک دے اور اگر کپڑے پر کچھ نشان ہے تو باقاعدہ طاہر کرے۔

# باب ۳۹

# تیمم کا بیان

۱۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے تیمم کے متعلق پوچھا۔
پس حضرت نے زمین پر ہاتھ مار کر اٹھایا۔ ہاتھوں کو جھاڑا پھران سے پیشانی اور دونوں ہاتھوں کا مسح کیا ایک ایک بار (حسن)

۲۔ حضرت صادق آل محمد سے تیمم کے متعلق پوچھا گیا تو حضرت نے یہ آیت پڑھی کہ چور مرد ہو یا عورت دونوں کے ہاتھ کاٹ ڈالو اور فرمایا اپنے چہروں کو دھوؤ اور اپنے دونوں ہاتھ کہنیوں سے۔ پھر فرمایا مسح کرو اپنے دونوں ہاتھوں کا موضع قطع سے اور فرمایا تمہارا رب بھولنے والا نہیں۔ (مرسل)

**توضیح:-** علامہ مجلسی علیہ الرحمہ کتاب مراۃ العقول میں تحریر فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں آیہ قطع ید سے کہ عام مسلمانوں نے چور کے قطع ید کے لیے جو حد بتائی ہے وہ ہو جو درست نہیں۔ ان دونوں آیتوں کا ذکر یہ بتاتا ہے کہ ید کے معنی متعدد ہیں اور حضرت کا یہ فرمانا کہ اللہ بھولنے والا نہیں یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس کے احکام مبہم نہیں بلکہ اس نے اپنے انبیاء و مرسلین علیہم السلام پر ان کی وضاحت کر دی ہے لہذا لوگوں کو ان کی طرف رجوع کرنا چاہیئے اور شاید حضرت کا یہ استدلال اس امر پر ہو کہ اللہ نے قطع ید کی حد نہیں بتائی اور وضو میں الی المرافق کہہ کر بتا دی ہے اور سنت رسولؐ میں چور کا ہاتھ قطع کرنا ہاتھ کے گٹے سے ہے جس سے معلوم ہوا کہ جہاں خدا نے لفظ ید بولا ہے وہاں مراد ہاتھ کا گٹا ہے اسی لئے فرمایا ہے وما کان ربک نسیًا یعنی اللہ تعالیٰ اپنے احکام بیان کرنے کو بھولا نہیں بلکہ اس نے اپنی کتاب میں اس طرح بیان فرمائے ہیں کہ ان کو انبیاء و مرسلین علیہم السلام جو حجج اللہ ہیں سمجھ سکتے ہیں اور قطع ید سے مراد ہمارے اصحاب کے نزدیک انگلیوں کی جڑ ہے جو شہرت عام کے مخالف ہے اور موافق ہے ہمارے علماء کے اس بیان کے کہ تیمم مقام قطع ید سے ہے اور علمائے اہلسنت کے نزدیک ہاتھ کے گٹے تک کاٹنا ہے اور ہمارا مسلک ہے کہ تیمم انگلیوں کے سرے سے انگلی کی جڑ تک ہے۔

۳۔ میں نے صادق آل محمد سے تیمم کے بارے میں پوچھا۔ فرمایا عمار بن یاسر جنب ہوئے تو وہ مٹی پر اس طرح لوٹنے لگے جیسے چوپایہ لوٹتا ہے رسول اللہ نے فرمایا اے عمار تم تو چوپائے کی طرح لوٹتے ہو۔ میں نے امام علیہ السلام سے پوچھا پھر تیمم کیسے کیا جائے۔ پس حضرت نے اپنا ہاتھ ٹاٹ پر مارا پھر اٹھا کر چہرے کا مسح کیا پھر تھوڑا سا مسح ہاتھ پر کیا۔ (حسن)

۴۔ امیرالمومنین علیہ السلام نے فرمایا تیمم اس زمین پر کیا جائے جسے تم نے پیروں سے رگڑا ہو۔ (ص)

۵۔ امیرالمومنین علیہ السلام نے منع کیا ہے اس مٹی پر تیمم کرنے سے جو راستہ کے غبار سے ہو۔ (مجہول)

# باب ۴

## اوقات تیمم

۱۔ فرمایا جب پانی نہ ملے اور تیمم کرنا ہو تو نماز کے آخر وقت تک تاخیر کرو۔ اگر پانی نہ ملے تو زمین تو کہیں نہیں چلی گئی۔ (ص)

۲۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام یا امام جعفر صادق علیہ السلام نے جب مسافر کو پانی دستیاب نہ ہو تو چاہیئے کہ جب تک وقت نماز ہے تلاش جاری رکھے۔ پس اگر یہ خوف ہو کہ وقت جاتا رہے گا تو تیمم کرے اور آخر وقت میں نماز پڑھے۔ جب پانی مل جائے تو اس پر قضا نہیں، چاہیئے کہ وضو کرے۔

۳۔ فرمایا حضرت نے جب آدمی پانی نہ پائے اور جنب ہو تو چاہیئے کہ تیمم کر کے نماز پڑھے اور جب پانی مل جائے تو غسل کرے اس صورت میں جو نماز پڑھ چکا ہے وہ اس کے لیے کافی ہو گی۔ (حسن)

۴۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا ایک شخص ایک ہی وضو سے رات دن کی کل نمازیں پڑھ لیتا ہے فرمایا ٹھیک ہے جب تک صدور حدث نہ ہو۔ میں نے کہا کیا ایک تیمم سے بھی، فرمایا ہاں جب تک حدث صادر نہ ہو یا پانی ملے اگر پانی مل جائے اور امید ہو اس کی کہ پانی مل جائے گا اور گمان کرے کہ وہ اس پر پانے کی قدرت رکھتا ہے لیکن اس کا پانا اس پر دشوار ہو گا تو بھی تیمم ساقط ہو جائے گا اور اسے لازم ہے کہ تیمم کا اعادہ کرے (اگر پانی نہ ملے) میں نے کہا اگر پانی مل جائے اور وہ نماز پڑھنے لگا ہے فرمایا نماز قطع کرے وضو کرے اگر رکوع میں نہیں گیا لیکن اگر رکوع میں ہے تو نماز جاری رکھے کیونکہ تیمم دو طاہر کرنے والوں میں سے ایک ہے۔ (حسن)

۵۔ میں نے ابو عبداللہ علیہ السلام سے پوچھا اگر کوئی پانی نہ پائے اور تیمم سے نماز پڑھنے لگے پھر اس کا لڑکا خبر دے کہ پانی موجود ہے فرمایا اگر رکوع میں نہیں گیا ہے تو نماز کو قطع کر کے وضو کرے اور اگر رکوع میں چلا گیا ہے تو نماز جاری رکھے۔ (ضعیف)

۶۔ میں نے کہا اگر میں سفر میں ہوں اور وقت نماز آ جائے اور میرے ساتھ پانی نہ ہو اور معلوم ہو کہ پانی ہم سے قریب ہے اور میں پانی کی تلاش میں ادھر ادھر نکلوں۔

فرمایا پانی تلاش نہ کرو اور تیمم سے نماز پڑھ لو۔ کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ تم اپنے اصحاب سے الگ ہو جاؤ اور کوئی درندہ کھا جائے۔

۷۔ میں نے پوچھا اگر کنوئیں کی طرف سے گزرے اور اس کے پاس ڈول نہ ہو فرمایا اس کے لیے لازم نہیں کہ وہ کنوئیں میں اترے۔ جو خدا پانی کا مالک ہے وہی زمین کا ہے پس تیمم کرے۔

۸۔ میں نے کہا اگر کسی کے پاس پانی نہ ہو اور اس سے دو تیر کے فاصلہ پر ہو۔ فرمایا میں اس کو حکم نہیں دیتا کہ وہ اپنے

نفس کو ہلاکت میں ڈالے اور چور یا درندہ اُسے آلے۔ (ض)

۹۔ فرمایا حضرت نے جب تم بحالت جنابت کنوئیں پر آؤ اور ڈول موجود نہ ہو اور نہ کوئی شے جس سے پانی نکالو تو پاک مٹی پر تیمم کر لو پانی اور مٹی کا رب ایک ہی ہے اور کنوئیں میں اتر کر قوم کے لئے پانی خراب نہ کرو۔ (مجہول)

۱۰۔ میں نے کہا اگر ایک شخص سفر میں ہو اور اس کے ساتھ پانی ہو مگر بھول جائے اور تیمم سے نماز پڑھنے لگے پھر یاد آئے کہ پانی اس کے ساتھ ہے اور وقت نماز باقی ہے فرمایا وضو کر کے نماز کا اعادہ کرے۔ میں نے پوچھا کیا حائض اور جنب کا تیمم یکساں ہے فرمایا ہاں۔ (موثق)

# باب ۴۱

## سفر اور قلت آب

۱۔ فرمایا اگر کوئی سفر میں جنب ہو جائے اور تھوڑا پانی ساتھ میں ہو اگر وہ غسل کرتا ہے تو پیاسا رہنے کا خوف ہے تو اسے چاہیئے کہ ایک قطرہ اس میں سے صرف نہ کرے اور پاک مٹی سے تیمم کرے پاک مٹی میرے نزدیک زیادہ محبوب ہے۔ (حسن)

۲۔ میں نے کہا اگر کوئی شخص جنب ہو جائے اور اس کے پاس تھوڑا سا پانی بقدر پینے کے ہو تو کیا وہ تیمم کرے یا وضو۔ فرمایا تیمم افضل ہے کیا تم نہیں جانتے کہ آدھا پاک کرنے والا وہ بھی ہے۔

۳۔ میں نے پوچھا ایک شخص پیش نماز ہے وہ سفر میں جنب ہو گیا اور اس کے ساتھ اتنا پانی نہیں کہ غسل کر لے آیا وہ وضو کر کے ان کے ساتھ نماز پڑھ لے فرمایا نہیں بلکہ تیمم کر کے ان کو نماز پڑھائے اللہ تعالیٰ نے مٹی کو پاک کرنے والا قرار دیا ہے (حسن)

۴۔ فرمایا اگر زمین تر ہو اور وہاں خشک مٹی نہ ہو اور پانی بھی نہ ہو تو دیکھو کوئی خشک جگہ ہے اگر ہے تو اس کے غبار سے تیمم کرے یا کوئی شے ایسی ہو جس پر غبار ہو اور اگر گیلی مٹی کے سوا ملے ہی نہیں تو اسی پر تیمم کر لیا جائے۔ (حسن)

# باب ۴۲

## اگر جنب کو برف کے سوا کچھ نہ ملے

۱۔ صادق آل محمدؐ سے مروی ہے۔

میں نے پوچھا اس شخص کے متعلق جو سفر میں جنب ہو اور سوائے برف کے کچھ نہ پائے یا جما ہوا پانی ملے۔ فرمایا مجبوری ہے تیمم کرے اور اسے چاہیئے کہ ایسی زمین پر نہ جائے جہاں اس کا دین برباد ہوتا ہو۔

۲۔ فرمایا اگر جنب ہو تو چاہیئے کہ جس طرح ہو سکے غسل کرے اور اگر احتلام ہوا ہو اور پانی نہ ملے تو تیمم کرے۔ (مرفوع)

۴۔ میں نے پوچھا اگر کوئی ایسی ٹھنڈی رات میں جنب ہو کہ غسل کرنے کی صورت میں جان کے تلف ہونے کا اندیشہ ہو تو تیمم سے نماز پڑھے اور جب سردی جاتی رہے تو غسل کر کے نماز کا اعادہ کرے۔

## باب ۴۳

## گیلی مٹی پر تیمم

۱۔ فرمایا جب تم ایسے حال میں ہو کہ گیلی مٹی کے سوا کچھ بھی نہیں تو اسی پر تیمم کر لو۔ خدا عذر کا قبول کرنے والا ہے۔ اس وقت ہو جب تمہارے پاس نہ خشک کپڑا ہو نہ نمدہ جسے اس تر مٹی پر ڈال کر تیمم کر سکو۔ (ص)

## باب ۴۴

## زخم خوردہ اور چیچک والے کا تیمم

۱۔ میں نے امام محمد باقرؑ سے سوال کیا اس شخص کے بارے میں جس کے پھوڑا یا زخم ہو اور وہ جنب ہو جائے۔ فرمایا کوئی حرج نہیں اگر وہ غسل نہ کرے اور عوض غسل تیمم کرلے۔ (ص)

۲۔ جس کے چیچک نکلی ہو یا ہڈی ٹوٹ گئی ہو اور جنب ہو جائے تو تیمم کرے۔ (حسن)

۳۔ فرمایا چیچک والا اگر جنب ہے تو اسے غسل کرنا ہوگا اور اگر خواب میں احتلام ہوا ہے تو تیمم کرے نماز پڑھ لے۔ (مرفوع)

۴۔ فرمایا حضرت نے نبی کریم صلعم سے ذکر کیا گیا کہ ایک زخمی شخص جنب ہوا لوگوں نے اسے غسل کرنے کا حکم دیا۔ نہاتے وقت وہ کپکپایا اور مر گیا۔ رسولؐ اللہ نے فرمایا۔ لوگوں نے اسے قتل کیا۔ خدا ان کو قتل کرے۔ (مجہول)

۵۔ فرمایا حضرت نے رسولؐ اللہ سے کہا گیا کہ فلاں چیچک میں مبتلا تھا وہ جنب ہوا۔ لوگوں نے اسے نہلا دیا وہ مر گیا۔ فرمایا انھوں اس کو قتل کیا کیوں نہیں انھوں نے اہلِ علم سے پوچھا اور کیوں نہیں اس کو تیمم کرایا۔ عاجز کی شفا سوال میں ہے۔ یعنی پوچھنا چاہیئے یہی صورت اس کے لئے ہو جس کی ہڈی ٹوٹ گئی ہو یا استسقا کا بیمار ہو وہ تیمم کرے غسل نہ کرے۔ (حسن)

# باب ۴۵

## نوادر

۱۔ میں امام رضا علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا آپ کے سامنے پانی بھرا لوٹا رکھا تھا اور نماز کا تہیہ کر رہے تھے میں قریب گیا تاکہ اعضاء پر پانی ڈالوں۔ حضرت نے منع کیا اور فرمایا۔ اے حسن ٹھہرو، میں نے کہا آپ مجھے پانی ڈالنے سے کیوں روکتے ہیں۔ کیا آپ پسند نہیں کرتے کہ مجھے اس کا اجر ملے۔ فرمایا تم کو اس کا اجر مل جائے گا۔ مگر میں گناہ کے بوجھ تلے ہوں گا۔ میں نے کہا۔ یہ کیسے فرمایا۔ کیا تم نے خدا کا یہ قول نہیں سنا۔ جو کوئی اپنے رب کی ملاقات کا امیدوار ہو اس کو چاہیے کہ نیک اعمال کرے اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرے۔ میں نماز کے لیے وضو کرنا چاہتا ہوں اور نماز عبادت ہے پس میں پسند نہیں کرتا کہ اس میں کسی کو شریک کروں۔ (ض)

۲۔ امام علیہ السلام نے فرمایا۔ رسول اللہ نے فرمایا ہے کہ نماز کا شروع وضو ہے اور اسکی تحریم تکبیر ہے اور اس کی تحلیل تسلیم ہے۔ (ض)

۳۔ میں حضرت ابوعبداللہ کی خدمت میں حاضر تھا کہ ایک شخص نے سوال کیا۔ سنتوں کے متعلق فرمایا کوئی شے ایسی نہیں جس کی طرف اولاد آدم میں سے کوئی محتاج ہو مگر یہ کہ اس کے متعلق اللہ اور رسولؐ کی سنت جاری ہے جس نے پہچانا اس نے پہچانا، جس نے انکار کیا اس نے انکار کیا۔ اس نے کہا بیت الخلاء کے لئے کیا سنت ہے۔ فرمایا اللہ کا ذکر کرو اور اللہ سے پناہ مانگو شیطان رجیم کے شر سے جب فارغ ہو تو کہو حمد ہے اس خدا کے لیے جس نے تکلیف کو مجھ سے دور کیا اور آرام و راحت میں لایا۔ اس نے کہا انسان ایسی حالت میں کب دیکھتا ہے کہ اس سے کیا نکلا۔ فرمایا روئے زمین پر کوئی آدمی ایسا نہیں جس کے ساتھ دو فرشتے نہ ہوں جب وہ اس حال میں ہوتا ہے تو اس کی گردن کو گھما دیتے ہیں اور کہتے ہیں کیا تو نے نہیں دیکھا کہ جس کے لیے تو نے دنیا میں تکلیف اٹھائی تھی اب وہ کس صورت میں نظر آ رہی ہے۔ (مجہول)

۴۔ فرمایا صادق آل محمدؐ نے جو شخص وضو کرکے رومال (یا تولیہ) سے خشک کرے اس کے لیے صرف ایک حسنہ ہے اور اگر وضو کے بعد پانی خود ہی خشک ہو جائے تو تیس نیکیوں کا ثواب ہے۔ (ض)

۵۔ فرمایا امام علیہ السلام نے جو نماز مغرب کے لئے وضو کرے تو یہ کفارہ ہوگا ان گناہوں کا جو اس نے دن میں کئے ہوں گے سوائے گناہانِ کبیرہ کے اور جو صبح کو وضو کرے تو کفارہ ہوگا ان گناہوں کا جو رات میں کئے ہوں گے سوائے گناہانِ کبیرہ کے جو اس نے کئے ہوں۔

۶۔ فرمایا امام علیہ السلام نے کہ امیرالمومنین علیہ السلام بیٹھے ہوئے تھے اور ان کے پاس ان کے فرزند محمد حنفیہ نے فرمایا۔ اے

محمد پانی لاؤ وہ لے آئے آپ نے داہنے ہاتھ سے پانی لے کر بائیں ہاتھ پر ڈالا۔ پھر فرمایا حمد ہے اس خدا کے لئے جس نے پانی کو طاہر بنایا اور نجس نہ قرار دیا۔ پھر فرمایا یا اللہ محفوظ رکھ میری شرمگاہ کو اور میری ستر پوشی کر اور ان دونوں پر آتشِ دوزخ کو حرام کر، پھر ناک میں پانی ڈال کر فرمایا یا اللہ میرے اوپر جنت کی خوشبو کو حرام نہ کرنا اور مجھے ان لوگوں میں جو جنت کی خوشبو سونگھنے والے ہوں۔

پھر کلی کی اور فرمایا

یا اللہ اپنے ذکر سے میری زبان کو ناطق کر

اور مجھے ان لوگوں میں قرار دے جن سے تو راضی ہے پھر چہرہ دھوتے ہوئے فرمایا یا اللہ جس دن لوگوں کے چہرے سیاہ ہوں میرا چہرہ سیاہ نہ کرنا اور میرا چہرہ سیاہ نہ کرنا جس دن لوگوں کے چہرے سفید ہوں پھر داہنا ہاتھ دھوتے ہوئے فرمایا یا اللہ روزِ قیامت میرا نامۂ اعمال میرے داہنے ہاتھ میں ہو اور خلد میرے بائیں ہاتھ میں، پھر بایاں ہاتھ دھوتے ہوئے فرمایا یا اللہ میرا نامۂ اعمال میرے بائیں ہاتھ میں نہ دینا میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں آتش دوزخ کے شعلوں سے، پھر سر کا مسح کرتے ہوئے فرمایا یا اللہ مجھے اپنی رحمت سے ڈھانپ لے اور اپنی رحمت و عفو و برکت مجھ پر نازل فرما، پھر پیروں کا مسح کرتے ہوئے فرمایا یا اللہ صراط پر مجھے ثابت قدم رکھنا جبکہ اس روز لوگوں کے قدم ڈگمگا رہے ہوں اور میری سعی کو ایسا قرار دے جس سے تو راضی ہو۔ پھر فرمایا جو میری طرح وضو کرے اور جو میں نے کہا ہے وہ کہے تو خدا اس کے وضو کے ہر قطرہ سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے جو تسبیح و تقدیس و تکبیر و تہلیل کرتا ہے اور اس کا ثواب اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جاتا ہے۔ (مجہول)

۷۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جبکہ وہ مکہ میں لوگوں سے بات چیت کر رہے تھے کہ رسول اللہ نے صبح کی نماز پڑھی اس کے بعد اصحاب کے پاس بیٹھے، یہاں تک کہ سورج نکل آیا۔ لوگ ایک ایک کرکے اٹھ کھڑے ہوئے۔ مگر دو شخص بیٹھے رہے ایک انصاری تھا دوسرا ثقفی۔ آپ نے ان دونوں سے فرمایا۔ میں سمجھ گیا تم دونوں کی کوئی حاجت ہے جسے تم بیان کرنا چاہتے ہو اگر تم کہو تو میں بیان کر دوں انھوں نے کہا حضورؐ ہی بیان فرمائیں کیونکہ آپؐ کا بیان جہالت کو روشن کرنے والا ہوگا اور شک کو دور کرنے والا اور ایمان کو برقرار رکھنے والا ہوگا۔ فرمایا اے بھائی ثقیف تو اس لئے آیا ہے کہ مجھ سے اپنے وضو اور نماز کے متعلق پوچھے کہ اس میں تیرے لئے بہتری کیا ہے۔ رہا وضو تو جب تم اپنا ہاتھ وضو کے لئے برتن میں ڈالتے ہو اور بسم اللہ کہتے ہو تو سارے گناہ جھڑ جاتے ہیں اور جب منہ پر چلو ڈالتے ہو تو تم نے اپنی آنکھوں سے نظر کرکے اور اپنے منہ سے بول کر جو گناہ کئے ہیں وہ سب جھڑ جاتے ہیں اور جب تم نے اپنے دونوں ہاتھوں کو دھویا تو جو گناہ داہنے اور بائیں ہاتھ سے کئے ہیں وہ گر جاتے ہیں اور جب پیروں کا مسح کرتے ہو تو جو گناہ پیروں سے چل کر کئے ہیں وہ گر جاتے ہیں یہ ہے تمہارا وضو۔ (ض)

نہیں ہوتے۔ کیا تم نے غور نہیں کیا کہ وہ نہیں پوچھتی کہ کتنے دن ہوئے اور ایک دن زیادہ ہو جائے تو یہ نہیں کہا جاتا کہ تو مستحاضہ ہے اس کو اپنے حیض کے دن معلوم رہتے ہیں کم ہوں یا زیادہ ہوں۔

اسی طرح فتویٰ دیا ہے میرے پدر بزرگوار نے۔ جب حضرت سے استحاضہ کے بارے میں پوچھا گیا۔ فرمایا وہ یا تو رگ پھٹ جانے سے آتا ہے یا شیطانی کرشمہ ہے اس کو چاہیئے کہ ایام حیض میں نماز کو ترک کرے اور ختم ہونے پر غسل کرے اور ایام استحاضہ میں ہر نماز کے لئے وضو کرے چاہے وہ جاری رہے۔ فرمایا ہاں چاہے وہ سیل کی طرح ہو۔

فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے یہ تفسیر ہے حدیث رسولؐ کی اور یہ طریقہ ہے اس عورت کے لئے جسے اپنے ایام حیض کی تعداد معلوم ہو کم ہو یا زیادہ۔

اور اس عورت کا طریقۂ عمل جس کے دن پہلے ہو چکے اور خون کے زیادہ ہونے سے غلط ملط نہیں ہوا خواہ کم دن ہوں یا زیادہ، پھر وہ تعداد اور ایام کی شناخت ہینہ میں بھول جائے تو اس کے لئے مذکورہ طریقہ سے جداگانہ ہے یہی صورت تھی کہ فاطمہ بنت ابی جبیش رسول اللہ کے پاس آئی اور کہا کہ میں استحاضہ سے ہوں طاہر نہیں ہوتی۔ حضرت نے فرمایا یہ حیض نہیں بلکہ رطوبت ہے۔ جب حیض آئے تو اپنی نماز ترک کر اور جب ختم ہو جائے تو غسل کر اور نماز پڑھ۔ پس وہ ہر نماز کے لیے غسل کرتی تھی اور اپنی بہن کے برتن میں جو کپڑے دھونے کا تھا جب بیٹھتی تو خون کا رنگ پانی پر غالب آجاتا تھا۔

فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کیا تم نے نہیں سنا کہ رسولؐ اللہ نے اسے وہ حکم دیا جو غیر تھا پہلی والی کے حکم کے کیا تم نے غور نہیں کیا کہ اس سے پہلے یہ نہ کہا کہ ایام حیض میں نماز ترک کر بلکہ یہ فرمایا جب حیض آئے تب ترک کر اور جب بند ہو جائے تو غسل کر کے نماز پڑھو۔

یہ اس بات کا اظہار ہے کہ اس عورت پر اس کے ایام مشتبہ ہو گئے تھے اور وہ دن کی تعداد نہیں جانتی تھی اور نہ وقت معلوم تھا کیا تم نے نہیں سنا کہ اس نے کہا میں مستحاضہ ہوں اور طاہر نہیں ہوتی۔ اور میرے پدر بزرگوار فرماتے تھے کہ سات سال تک حیض آیا۔ پس اس سے کم مدت میں وہ شک و اختلاط میں مبتلا ہوئی کیونکہ وہ خون کے آنے بند ہونے اور اس کے رنگ جانچنے کی طرف محتاج ہوئی۔

اور یہ اس لئے ہے کہ خون حیض کالا ہوتا ہے اگر عورت ایام کا علم رکھتی ہے تو اس کو خون کا رنگ معلوم کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ حیض میں میلا پن اور زردی ہوتا ہے۔ پس ایام حیض میں جو خون آئے وہ سب خون حیض ہے خواہ کالا ہو یا کوئی اور رنگ کم مقدار میں ہو یا زیادہ، زمانہ حیض کا خون حیض ہی میں شمار ہوگا بشرطیکہ عورت کو ایام حیض معلوم ہوں اور اگر نہ معلوم ہوں اور دن کی تعداد یاد نہ ہو تو وہ محتاج ہوگی خون کی آمد اور انقطاع کی طرف، تب وہ اس کے لحاظ سے نماز ترک کرے گی

کیا تم نے غور نہیں کیا کہ حضرت رسولؐ خدا نے اس عورت سے فرمایا۔ بیٹھ جاؤ اتنے اتنے دن۔ پس اگر ایام معینہ سے زیادہ خون آئے تو وہ مستحاضہ والی ہے پہلی قسم والی عورت کو ایسا حکم نہیں دیا اور میرے پدر بزرگوار کا فتویٰ بھی یہی ہے۔

ہمارے خاندان کی ایک عورت کو استحاضہ آیا۔ اس نے میرے پدر بزرگوار سے سوال کیا۔ فرمایا جب خون سنسنا کر نکلے تو نماز کو ترک کر اور جب طہر کو چاہیے وہ دن میں ایک ہی گھنٹہ ہو غسل کر کے نماز پڑھ لے۔

فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے میں دیکھتا ہوں میرے والد کا جواب غیر ہے اس جواب کے جو پہلی مستحاضہ کے بارے میں تھا کیا تم نے غور نہیں کیا کہ حضرت نے فرمایا ایام حیض میں نماز ترک کر نظر کرتے ہوئے ایام حیض کی تعداد پر اور یہاں فرمایا جب تو خون سوزش سے نکلتا دیکھے تو نماز ترک کر ، یہاں دیکھنا یہ ہے کہ خون کی آمد و انقطاع اور تغیر رنگ کو، اور حضرت کا قول بحرانی مشابہ ہے۔ قول رسولؐ ہے کہ خون حیض سیاہی سے پہچانا جاتا ہے اور اس کا نام بحرانی اس لئے ہے کہ وہ زیادہ مقدار میں رنگ والا ہوتا ہے۔ پس یہ طریقہ اس عورت کے لئے ہے جس کے ایام گڑبڑ ہو گئے ہوں اور وہ ان کو نہ پہچانتی ہو اور شناخت ہوگی اس کو خون سے خواہ کم دن آئے یا زیادہ۔

فرمایا تیسرا طریقہ اس عورت کے لئے ہے جس کے ایام پہلے ہو چکے ہوں اور پھر خون نہ دیکھے اور بعد کو تھوڑا سا دیکھے اور وہ جاری رہے تو اس کے لئے حکم پہلی اور دوسری کے خلاف ہے۔ ایک عورت حمنہ نامی حضرت رسولؐ خدا کے پاس آئی اور کہا مجھے زور سے ساتھ حیض آرہا ہے فرمایا فرج پر گدی رکھ۔ اس نے کہا وہ زیادتی سے آرہا ہے میں نے گدی رکھی مگر وہ رکا نہیں۔ فرمایا اس پر لنگوٹ باندھ اور ہر ماہ چھ یا سات دن حیض کے سمجھ اور غسل کر کے روزہ رکھ ۲۳ یا ۲۴ دن اور صبح کی نماز کے لئے غسل کر اور ظہر کی نماز میں تاخیر کر اور عصر کی نماز میں جلدی کر یعنی دونوں ایک غسل سے ادا کر، پھر مغرب کی نماز میں دیر کر اور عشاء کی نماز میں جلدی اور دونوں ایک ہی غسل سے پڑھ لے۔

فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے یہ صورت پہلی اور دوسری صورت کے خلاف ہے اس لئے کہ اس کا معاملہ ان دونوں کے معاملہ کے خلاف ہے کیا تم نے غور نہیں کیا کہ اگر اس کے ایام سات سے کم ہوتے، یا پانچ ہوتے یا اس سے کم تو یہ نہ فرماتے کہ سات دن حیض شمار کر، پھر آپ نے حکم دیا۔ ترک نماز کا چند روز در آنحالیکہ وہ مستحاضہ غیر حائض تھی اس لئے کہ اگر اس کا حیض سات دن سے زیادہ ہوتا اور اس کے ایام دس یا اس سے زیادہ ہوتے تو حیض کی حالت میں اس کو نماز کا حکم نہ دیتے۔ مزید بیان حضرت کا اس کے متعلق یہ ہے کہ عورت حیض کو سمجھے، اور نہیں ہوتا حیض کا عمل مگر اس عورت سے جو ارادہ کرے اس عمل کا جو ایک حائض عورت کرتی ہے کیا تم نے غور نہیں کیا کہ اس سے یہ نہیں کہا ایام معلومہ میں اپنے کو حیض والا سمجھ اور اس کی وضاحت ہے حضرت کا یہ فرمانا فی العلم اللہ کیونکہ اس عورت کے لئے اگرچہ خدا ہر بات کا جاننے والا ہے۔ ایام معلوم نہ تھے۔

یہ طریقہ اس عورت کے لئے ہے جس کا خون جاری رہے جو پہلے دیکھے اس کا انتہائی وقت سات دن ہے اور طہر کا

وقت ۲۳ دن یہاں تک کہ ایام مقرر ہو جائیں تاکہ وہ ان کی طرف نقل کرے استحاضہ والی عورت کے یہ تین طریقے ہیں ان میں سے کوئی ایک طریقہ ضرور ہوگا۔

اور اگر اس کو بنا برعادت اپنے ایام حیض معلوم ہوں کم یا زیادہ تو اپنے ایام کے مطابق عمل کرے اور یہ ایام بلحاظ اس کی خلقت کے ہوں گے ورنہ غیر ایام میں یہ تعداد اور تعین وقت نہ ہوگا اور ایام مخلوط اور مقدم و موخر ہوں اور خون کے مختلف رنگ ہوں تو اس کا طریقہ عمل خون کے بند ہونے اور حالات کے تغیر پر ہوگا۔

اور اگر اس سے پہلے حیض نہ آیا ہو اور حیض کو پہلی بار دیکھے تو اس کا وقت سات دن اور طہر کے ۲۳ دن ہیں اور اگر خون چند ماہ آئے تو ہر ماہ وہی کرے جو بتایا گیا ہے اور اگر خون سات دن سے کم تین دن یا سات دن سے زیادہ میں قطع ہو تو طہر کے دیکھتے ہی غسل کرے اور نماز پڑھے اسی طرح کرتی رہے پھر دیکھے کہ دوسرے مہینے کیا ہوتا ہے۔ اگر خون منقطع ہو جائے پہلے مہینے کی طرح تو دونوں یا تینوں حیض برابر ہو جائیں گے اور یہ جانا جائے گا کہ اس کے لئے وقت اور ماہ کا تعین ہو گیا جس پر وہ عمل کرے گی اور اس کے ماسوا کو چھوڑ دے گی اور یہی طریقہ مستقبل میں رہے گا اگر استحاضہ آنے لگے تو ایام حیض کے بعد اس کا عمل ہوگا اور دو تین حیضوں کے بعد اس کا وقت مقرر ہوگا اور یہ موافق اس قول رسولؐ کے ہے اس عورت کے لئے جو ایام حیض کو پہچانتی ہے وہ ایام حیض میں نماز کو ترک کرے اس سے ہم نے جانا کہ حضرت نے ایک بار کے حیض کو سنت قرار نہیں دیا ورنہ فرماتے نماز کو ترک کرنے۔ پہلے ایام حیض میں بلکہ سنت قرار دیا چند بار کے حیض کو کم ہو یا زیادہ اور اگر اس کے ایام مخلوط ہو جائیں، زیادہ یا کم یہاں تک کہ وہ ایک حد پر نہ ٹھہرے اور خون کے رنگ سے شناخت کرے تو اس کو ایام کا حال خون کے آنے اور بند ہونے سے معلوم ہوگا۔ اس کے سوا اور کوئی طریقہ نہیں جیسا کہ رسول اللہ نے فرمایا جب حیض آئے تو نماز ترک کرے اور جب رک جائے تو غسل کرے اور حضورؐ نے فرمایا خون حیض کا لا ہوتا ہے اور میرے پدر بزرگوار نے اسے یوں پہچنوایا کہ جب وہ تیزی اور زیادتی سے خون آتا دیکھے اور اگر اس طرح نہ ہو اور خون مطابق سابق ہو اور استحاضہ جاری نہ ہو اور خون ایک رنگ کا ہو تو اس کے حیض کے دن سات ہوں گے اور ۲۳ دن طہر کے، جیسا کہ حمنہ کا معاملہ تھا۔ جب اس کو روکتی ہوں پورے زور کے ساتھ۔ (مرسل)

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے مستحاضہ اپنے ایام پر نظر رکھے۔ ان دنوں میں جو ایام حیض ہوں نماز نہ پڑھے اور اپنے شوہر کے پاس نہ جائے۔ ہاں جب ایام ختم ہو جائیں اور یہ دیکھے کہ خون روئی چھوڑ کر باہر نکل آیا ہے تو ظہر اور عصر کی نماز کے لئے غسل کرے تاخیر کرے نماز ظہر میں اور جلدی کرے نماز عصر میں اور مغرب و عشا کے لئے ایسا ہی کرے اور صبح کی نماز کے لئے غسل کرے اور گدی رکھے اور کپڑا باندھے اور مسجد میں اپنی رانوں کو ملائے نہیں اور شوہر سے مقاربت نہ کرے اور اگر خون روئی کو چھوڑ کر نہیں نکلا تو وضو کرے اور ہر نماز وضو کے بعد پڑھے اور سوائے ایام حیض

اپنے شوہر سے مقاربت کر سکتی ہے۔ (مجہول)

۳۔ میں نے حضرت ابو عبداللہ علیہ السلام سے مستحاضہ کے بارہ میں پوچھا۔

فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ جب رسول اللہ سے مستحاضہ کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا ایام حیض میں رکی رہے۔ ان ایام میں نماز نہ پڑھے۔ پھر غسل کرے اور مقام مخصوص میں روئی کو داخل کرے اور اسے کپڑے سے کس کر باندھے اور نماز پڑھے۔ ہاں جب خون کپڑے اور روئی سے پھوٹ نکلے تو اس کو چاہیئے کہ دو نمازوں کے درمیان غسل کرے اور کپڑا بدلے اور صفائی کرے اور دھونی وغیرہ دے لے۔ اور کپڑا اس طرح باندھے جیسے چوپایہ کا تنگ باندھا جاتا ہے

۴۔ مستحاضہ کے متعلق فرمایا اگر خون گدی کو پھوڑ دے تو ہر دو نماز کے لئے غسل کرے اور اگر خون تجاوز نہ کرے تو ہر روز ایک بار غسل کرے اور اگر شوہر مقاربت کا ارادہ کرے تو غسل کے بعد اگر خون گاڑھا ہو اور اگر زرد ہو تو صرف وضو کرلے (موثق)

۵۔ فرمایا حضرت نے استحاضہ والی وقت نماز ظہر غسل کرے اور اس سے نماز ظہر و عصر دونوں پڑھے پھر غسل کر کے نماز مغرب و عشاء پڑھے پھر ایک غسل نماز صبح کے لئے کرے۔ اس کا شوہر جب چاہے مجامعت کر سکتا ہے سوائے ایام حیض کہ زمانہ میں شوہر کو اس سے الگ رہنا چاہیئے اور عورت کبھی ایسا نہ کرے اجر پانے کے لئے گر جب اس سے نجات مل جائے۔ (حسن)

۶۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے کہا۔ اگر عورت دس روز ایام حیض میں رہے پھر خون دیکھے پھر بند ہو جائے اس کے بعد پھر خون دیکھے تو کیا نماز ترک کرے۔ فرمایا یہ استحاضہ ہے وہ غسل کرے اور روئی کے بعد روئی فرج میں رکھتی رہے اور دونوں نمازوں کو ایک ساتھ پڑھے اور غسل کرے اور اگر اس کا شوہر مجامعت کرنا چاہے تو کرلے۔ (مجہول)

۷۔ میں نے ابو عبداللہ علیہ السلام سے اس عورت کے متعلق پوچھا جو حائض ہو اور طہر کا وقت گزرنے کے بعد پھر خون دیکھے فرمایا۔ ایک دن انتظار کرے۔

اگر حیض دس دن سے کم ہے اور خون جاری رہے تو مستحاضہ ہوگی اور اگر خون منقطع ہو جائے تو غسل کر کے نماز پڑھے۔ میں نے کہا ایک عورت کا حیض سات یا آٹھ دن مستقل ہوتا ہے پھر وہ تین دن خون حیض دیکھتی ہے اور وہ خون پھر منقطع ہو جاتا ہے اور سفیدی دیکھتی ہے نہ زردی فرمایا غسل کر کے نماز پڑھے میں نے کہا وہ غسل کر کے نماز پڑھتی ہے پھر خون آنے لگتا ہے فرمایا جب خون دیکھے تو نماز روزہ کو ترک کرے میں نے کہا ایک دن خون دیکھ کر دوسرے دن پاک ہو جاتی ہے فرمایا جب خون دیکھے تو رک جائے اور جب طہر دیکھے تو نماز پڑھے پھر اگر خون دیکھے تو مستحاضہ ہوگی۔ اب یہ سمجھانے لئے پورا بیان عورت کے متعلق ہو گیا۔ (مرسل)

# باب ۹

## حیض اور استحاضہ کی شناخت

۱۔ ایک عورت نے صادق آل محمدؑ سے سوال کیا اس عورت کے متعلق جس کو خون جاری ہوا اور یہ نہ سمجھ سکے کہ خون حیض ہے یا استحاضہ تو کیا کرے۔ فرمایا خون حیض گرم گاڑھا، سیاہی مائل اور اُچھل کر سوزش سے نکلتا ہے اور استحاضہ کا خون زرد اور ٹھنڈا ہوتا ہے۔ پس جب خون سوزش سے اُچھل کر نکلے اور سیاہ ہو تو نماز ترک کرے یہ سن کر وہ عورت کہتی ہوئی نکلی کہ اگر بتلانے والی عورت ہوتی تو اس سے زیادہ نہ بتا سکتی۔

۲۔ فرمایا حضرت نے استحاضہ اور حیض دونوں ایک ہی جگہ سے خارج نہیں ہوتے، استحاضہ کا خون ٹھنڈا ہوتا ہے اور حیض کا خون گرم ہوتا ہے۔

۳۔ مجھ سے ایک عورت نے کہا۔ میں امام علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہونا چاہتی ہوں میں نے اجازت لی، وہ اپنی خادمہ کے ساتھ آئی اور اس نے حضرت سے کہا کیا مراد ہے کہ "وہ چراغ روشن ہے اس درخت زیتون کے تیل سے جو نہ مشرقی ہے نہ مغربی"۔

فرمایا اے عورت یہ مثال خدا نے درخت کی نہیں بیان کی بلکہ اس سے بعض بنی آدم مراد ہیں۔ اچھا اب جو دریافت کرنا چاہتی ہے دریافت کر، اس نے کہا مجھے ان عورتوں کی سزا بتائیے جو عورتوں کے ذریعہ اپنی خواہش مجامعت پورا کرنا چاہتی ہیں فرمایا ان کی وہی سزا ہے جو زنا کی ہے روز قیامت ان کو بلایا جائے گا اور آگ کا لباس پہنا کر ان کو جہنم میں ڈال دیا جائے گا۔ اے عورت یہ عمل قوم لوط کا سا ہے کہ وہ مردوں سے اپنی ضرورت کو پورا کرتے تھے اور عورتیں بغیر مردوں کے رہ جاتی تھیں پس وہ وہی کرتی تھیں جو مرد کرتے تھے اور اس طرح ایک عورت دوسری سے اپنی خواہش پوری کر لیتی تھی۔

اس نے کہا خدا آپ کی حفاظت کرے آپ اس عورت کے بارے میں کیا فرماتے ہیں جو حائض ہو اور اس کے حیض کے دن گزر جائیں فرمایا اگر اس کے حیض کے دن دس دن سے کم ہوں تو ایک دن انتظار کرے اور پھر جو خون آئے وہ استحاضہ ہوگا اس نے کہا اگر یہ سلسلہ ایک ماہ، دو ماہ یا تین ماہ رہے تو نماز کیسے پڑھے فرمایا ایام حیض کو ترک کر کے اس کے بعد ہر دو نمازوں کے لیے غسل کرے۔

اس نے کہا اگر ایام حیض مختلف ہوں اور حیض آئے ایک دن دو دن یا تین دن اور بعد میں اسی طرح آئے تو کیا صورت ہوگی۔

فرمایا حیض کا خون کوئی پوشیدہ چیز نہیں۔ وہ گرم ہوتا ہے اور سوزش سے نکلتا ہے اور استحاضہ کا خون فاسد اور ٹھنڈا ہوتا ہے۔

یہ سن کر اس نے اپنی کنیز سے کہا ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے حضرت کسی بار عورت رہے ہوں۔

## باب

# شناخت خونِ حیض و بکارت و زخم

۱۔ خلف بن حماد نے بیان کیا کہ میرے ایک دوست نے ایسی لڑکی سے شادی کی جسے ابھی تک حیض نہیں آیا تھا جب اس نے ازالۂ بکارت کیا تو خون جاری ہو گیا اور تقریباً دس روز تک جاری رہا۔ اس نے ڈاکٹروں اور دائیوں کو دکھایا۔ انھوں نے اختلاف کیا۔ بعض نے کہا یہ خون حیض ہے بعض نے کہا یہ خون بکارت ہے۔ پھر اس نے فقہا سے پوچھا جیسے ابو حنیفہ وغیرہ انھوں نے کہا یہ مسئلہ بڑا مشکل ہے۔ نماز چونکہ واجب ہے لہذا وضو کرکے نماز پڑھے جب تک خون بند نہ ہو شوہر اس کے پاس نہ جائے۔ اگر یہ خون حیض ہے تو نماز پڑھنا کوئی نقصان نہ دے گا اور اگر خون بکارت ہے تو نماز ادا کر ہی لی اس عورت نے ایسا ہی کیا۔ اسی سال میں حج کو گیا۔ جب ہم منیٰ میں پہنچے تو میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کے پاس آدمی بھیجا کہ ایک مشکل درپیش ہے اگر آپ اجازت دیں تو حاضر ہو کر دریافت کروں آپ نے کہلا بھیجا جب لوگ ٹھہر جائیں اور آمد و رفت کم ہو جائے تو تم آجانا۔ میں رات کا انتظار کرتا رہا۔ جب آمد و رفت کم ہو گئی تو میں مذبح کی طرف چلا جب قریب پہنچا تو ایک حبشی غلام کو وہاں بیٹھا پایا۔ اس نے پوچھا تم کون ہو، میں نے کہا میرا نام خلف بن حماد ہے اس نے کہا ہے اجازت چلے آؤ۔ مجھے حضرتؑ نے یہاں بیٹھنے کا حکم دیا ہے جب میں حضرتؑ کے پاس پہنچا تو سلام کیا۔ حضرتؑ نے جواب سلام دیا۔ آپ خیمہ میں تنہا تھے میں نے حضرتؑ کا حال پوچھا۔ پھر حضرت نے میرا۔ میں نے کہا، میرے دوستوں میں سے ایک نے ایسی لڑکی سے شادی کی جسے حیض ابھی تک نہ آیا تھا۔ جب اس نے اس سے جماع کیا تو خون بہہ نکلا اور ایسا بہا کہ دس دن تک بند نہ ہوا۔ دائیوں کا اس بارے میں اختلاف ہے کہ خون حیض ہے یا بکارت، پس وہ کیا کرے۔ فرمایا اللہ سے ڈرے۔ اگر وہ خون حیض ہے تو نماز سے رک جائے جب تک طاہر نہ ہو۔ اس مدت میں اس کا شوہر اس کے پاس نہ جائے۔ اور اگر خون ازالۂ بکارت کا ہے تو وضو کرکے نماز پڑھے اور شوہر اگر چاہے تو اس کے پاس جا سکتا ہے۔ میں نے کہا لوگ کیسے جانیں کہ وہ کون سا خون ہے یہ سن کر حضرتؑ نے خیمے میں داہنے بائیں دیکھا اس خوف سے کہ کوئی آپؑ کا کلام سن نہ لے (کیونکہ فقہا کے خلاف حکم دینے والا گردن زدنی تھا) پھر مجھ سے فرمایا اے خلف یہ اللہ کا بھید ہے۔ اللہ کا بھید ہے اسے شائع نہ کرو اور اس

مخلوق کو دین خدا کی تعلیم نہ دو اور خاموش رہو۔ پھر فرمایا وہ روئی کو فرج میں داخل کرے اور کچھ دیر کے لیے چھوڑ دے پھر ہلکے سے باہر نکالے اگر روئی پر حلقہ ہے تو خون بکارت ہے اور اگر روئی پر پھیلا ہوا ہے تو خون حیض ہے خلف کہتا ہے یہ سن کر میں خوش ہوا اور رونے لگا۔ جب میرا گریہ رکا تو فرمایا کیوں روتے ہو۔ میں نے کہا آپ کے سوا کوئی اس مسئلہ کا جواب اس خوبی سے نہیں دے سکتا۔ آپ نے ہاتھ آسمان کی طرف اٹھا کر فرمایا۔ واللہ جو میں نے بتایا ہے وہ رسولؐ سے اور انھوں نے جبرئیل سے اور انھوں نے خدا سے خبر دی ہے۔ (ص)

۲۔ امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا گیا جس نے اپنی بی بی یا لونڈی کا ازالۂ بکارت کیا ہو اور بہت سا خون نکل پڑے اور دن بھر قطع نہ ہو تو وہ نماز کیسے پڑھے۔ فرمایا فرج میں روئی رکھے اگر اس پر خون کا حلقہ بنا دیکھے تو وہ بکارت ہے غسل کرے اور روئی رکھے رہے اور نماز پڑھے اور اگر روئی خون میں ڈوبی ہو تو وہ حیض ہے نماز ترک کرے۔ (مرفوع)

۳۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا۔ ہماری ایک جوان عورت کی فرج میں زخم ہے جس سے خون جاری وہ نہیں جانتی کہ یہ خون حیض ہے یا زخم کا خون ہے فرمایا اس سے کہو چت لیٹے اور دونوں پیر اٹھا کر اپنی بیچ کی انگلی داخل کرے اگر خون داہنی طرف سے نکلتا معلوم ہو تو حیض ہے اور اگر بائیں طرف سے نکلے تو خون زخم ہے۔

## باب

## حاملہ کا خون دیکھنا

۱۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے کہا میری کنیز نے بحالت حمل خون دیکھا۔ تو اس کو نماز پڑھنی چاہیے یا نہیں، فرمایا حاملہ عورت جب خون دیکھے۔ ان ایام معین کے دس دن بعد جن میں ہر مہینے خون دیکھا کرتی ہے اور نماز سے رک جاتی ہے تو وہ یہ خون نہیں وہ رحم سے نہیں آرہا ہے چاہیے کہ وضو کرے اور روئی بدل کر نماز پڑھے اور جب حاملہ اس وقت سے پہلے دیکھے جن ایام میں حیض ہوا کرتا ہے تھوڑا سا خون یا اس مہینہ کے معین وقت میں تو وہ حیض ہوگا نماز ترک کرے بقدر ان ایام کے جن میں حیض ہوا کرتا ہے اگر اس سے پہلے خون بند ہو جائے تو غسل کر کے نماز پڑھے اور اگر بند نہ ہو مگر ان ایام کے بعد جن میں خون حیض دیکھا کرتی ہے اور معلوم ہو کہ اس وقت اور مغرب کے درمیان وہ خون روئی سے باہر نہیں ہوگا تو وضو کرکے نماز پڑھے اور اس کو لازم ہے کہ ہر دن اور رات میں تین بار غسل کرے اور روئی بدلے اور نماز پڑھے، ایک غسل صبح کو اور ایک غسل ظہر و عصر کے لیے اور ایک مغرب و عشاء کے لیے، ایسا ہی عمل استحاضہ والی کرے۔

جب ایسا کرے گی تو اللہ اس کا خون بند کر دے گا۔ (ص)

۲۔ میں نے ایسی عورت کے متعلق سوال کیا جس کا حمل ظاہر اور وہ حیض والی کا سا خون دیکھے۔ فرمایا وہ خون کی تیزی سے ہے۔ اگر وہ خون سرخ ہو اور زیادہ ہو تو نماز ترک کرے اور اگر کم ہو اور زرد ہو تو وضو کر کے نماز پڑھے۔ (ص)

۳۔ میں نے اس حاملہ کے متعلق پوچھا جو ویسا ہی خون دیکھے جیسا کہ مستقلاً ہر ماہ حیض کا خون دیکھتی ہے۔ فرمایا نماز ترک کرے جس طرح ایام حیض میں کرتی ہے پاک ہو جانے پر نماز پڑھے۔ (ص)

۴۔ میں نے امام علیہ السلام سے اس حاملہ کے متعلق پوچھا جو اسی طرح خون دیکھے جیسا کہ وہ ہر ماہ دیکھتی ہے آیا وہ نماز کو ترک کرے۔ فرمایا ترک کر دے اگر وہ جاری ہے۔ (ص)

۵۔ میں نے پوچھا زن حاملہ کے متعلق جب اُسے خون آئے کیا وہ نماز کو ترک کرے۔ فرمایا۔ ہاں بعض اوقات حاملہ کو بھی حیض آجاتا ہے (م)

۶۔ میں نے حاملہ عورت کے متعلق پوچھا کیا وہ حائض ہوتی ہے۔ فرمایا وجہ یہ ہے کہ رحم مادر میں بچہ کی غذا خون حیض ہے اور جب خون زیادہ ہو جاتا ہے اور بچہ کی ضرورت سے بچ رہتا ہے تو باہر نکال دیا جاتا ہے جب ایسا ہو تو نماز اس پر حرام ہے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ جب ایسا ہو تو ولادت تاخیر سے ہوگی۔ (حسن)

## باب ۱۲
## زچہ کے متعلق

۱۔ میں نے زچہ کے متعلق پوچھا فرمایا اس کو ان ایام میں نماز ترک کرنا چاہیئے پھر وہ غسل کرے۔ اگر بعد میں خون آئے تو غسل استحاضہ کرے۔

۲۔ میں نے حضرت سے کہا عبدالملک کی بی بی بچہ جنی اس نے ایام حیض کا شمار کیا پھر اس کو حکم دیا غسل کرنے اور وہ صاف ستھرے کپڑے پہن لے پھر حکم دیا کہ نماز پڑھے۔ اس عورت نے عبدالملک سے کہا میرا نفس گوارا نہیں کرتا میں مسجد میں جاؤں پس اجازت دو کہ میں بیرون مسجد سجدہ کر دوں، حضرتؑ نے فرمایا۔ رسول اللہؐ نے ایسا ہی حکم دیا ہے اس نے کہا پس عورت کا خون بند ہوگیا۔ حضرتؑ نے فرمایا۔ علی علیہ السلام نے بھی تم سے پہلے ایک عورت کو ایسا ہی حکم دیا تھا اور اس عورت کا خون بند ہو گیا تھا اور طہر ظاہر ہوا تھا۔ پس تمہاری اس عورت نے کیا کیا۔ راوی نے کہا مجھے معلوم نہیں۔ (حسن)

۳۔ ایک عورت نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے کہا میں نفاس میں بیس دن نماز نہ پڑھی حالانکہ لوگوں نے اٹھارہ دن کا فتویٰ دیا ہے فرمایا انھوں نے اٹھارہ دن کا فتویٰ کیوں دیا۔ راوی حدیث نے کہا اسماء بنت عمیس کے بطن سے جب محمد بن ابی بکر پیدا ہوئے تو ان سے رسول اللہؐ نے ایسا ہی فرمایا تھا۔ حضرتؑ نے فرمایا ایسا نہیں بلکہ صورت یہ ہوئی

اسماء نے یہ مسئلہ حضرت سے اٹھارہ دن بعد پوچھا تھا اگر وہ اس سے پہلے پوچھتیں تو اسے یہی حکم دیتے کہ غسل کرے اور مستحاضہ کا سا عمل کرے۔ (مرفوع)

۴۔ میں نے پوچھا نفاس والی عورت کب نماز پڑھے۔ فرمایا وہ نماز سے بقدر اپنے ایام حیض کے رکی رہے اور دو دن مزید انتظار کرے اگر خون منقطع ہو جائے تو خیر ورنہ غسل کرے اور گدی باندھے اور نماز پڑھے اور اگر خون روئی سے تجاوز کر جائے تو پٹی باندھے اور غسل کرکے نماز پڑھے۔ صبح کی ایک غسل سے، ظہر عصر کی ایک غسل سے اور مغرب و عشاء کی ایک غسل سے اور اگر روئی سے تجاوز نہ کرے تو صرف ایک غسل کافی ہے اور یہی حکم حائض کا ہے اگر خون بند ہو جائے وقت پر تو خیر ورنہ حیض والی ہے۔ (ص)

۵۔ اس صورت میں نفاس والی کا سا عمل کرے۔ نماز پڑھے۔ ترک نہ کرے۔ رسول اللہ نے فرمایا ہے نماز دین کا ستون ہے۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے نفاس والی عورت بقدر اپنے ایام حیض کے نماز ترک کرے پھر انتظار کرنے کے بعد غسل کرکے نماز پڑھے۔ (موثق)

۶۔ فرمایا حضرت نے نفاس والی عورت بقدر اپنے ایام حیض کے نماز ترک کرے اور دو یوم میں طہارت کرے۔

# باب ۱۳

# نفاس والی پاک ہونے کے بعد جو خون دیکھے

۱۔ فرمایا امام علیہ السلام نے نفاس والی کے متعلق کہ نماز ترک کرے تیس دن پھر پاک ہو جائے اس کے بعد پھر خون دیکھے تو پھر نماز ترک کرے کیونکہ اس کا طہر کا زمانہ ایام نفاس میں گزر گیا۔ علامہ مجلسی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں یہ مسئلہ بہت مشکل ہے اور علمائے شیعہ کا اس میں بہت اختلاف ہے۔ (موثق)

۲۔ بچہ ہونے کے بعد جس عورت کو تیس دن یا زیادہ خون آئے پھر پاک ہوا اور نماز پڑھے۔ تو فرمایا اگر زردی ہے تو غسل کرکے نماز پڑھے نماز سے باز نہ رہے۔ (ص)

۳۔ جو عورت چند دن ایک دن یا دو دن دردِ زہ میں مبتلا رہے اور زردی یا خون دیکھے تو حضرت نے فرمایا کہ جب تک بچہ پیدا ہو نماز پڑھے جائے اور دردِ زہ کا غلبہ ہوا اور نماز فوت ہو جائے اور درد کی وجہ سے بجا لانے پر قادر نہ ہو تو پاک ہونے کے بعد نمازوں کی قضا بجا لائے۔ (موثق)

# باب ۱۴

# اوقات نماز میں حائض پر کیا واجب ہے

۱۔ فرمایا حضرت نے اس حائض کے متعلق جو روز جمعہ طہارت کرے کہ ذکر الٰہی کرے کہ اس کا طہر نہ ہوگا ہاں وضو کرے۔ وقت نماز رو بقبلہ ہو کر ذکر خدا کرے۔ (حسن)

۲۔ میں نے حضرت سے سنا ہے کہ حائض کو چاہیئے کہ ہر نماز کے وقت وضو کرے اور رو بقبلہ ہو کر جتنی دیر نماز پڑھا کرتی ہے ذکر خدا کرتی رہے۔ (مجہول)

۳۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے حائض کے لئے نماز پڑھنا جائز نہیں، ہاں ہر نماز کے وقت وضو کرے اور پاک جگہ پر بیٹھے اللہ کی تسبیح و تہلیل و حمد کرے جتنی دیر وہ نماز پڑھا کرتی ہے پھر اپنے کام میں لگے۔ (حسن)

# باب ۱۵

# وقت نماز داخل ہونے سے پہلے حائض ہونا

۱۔ امام علیہ السلام سے پوچھا گیا اس عورت کے متعلق جو قبل غروب آفتاب پاک ہو وہ کیسے نماز پڑھے فرمایا جب طہر کو ایسے وقت دیکھے کہ صرف چار رکعت کا وقت باقی رہے تو صرف نماز عصر پڑھے کیونکہ ظہر کا وقت تو اس کے حیض میں گزرا۔ لہذا ظہر کی نماز اس پر واجب نہیں اور اگر ایسے وقت خون دیکھے کہ نماز کا وقت گزر چکا ہو تو نماز سے رک جائے اور پاک ہونے پر نماز ظہر کی قضا بجا لائے کیونکہ ظہر کا وقت طہر کی حالت میں داخل ہو چکا تھا اور ظہر کا وقت ایسی حالت میں گزرا جبکہ وہ طاہر تھی تو اس نے ظہر کی نماز قضا کی لہذا اس کا ادا کرنا واجب ہے۔ (موثق)

۲۔ میں نے امام علیہ السلام سے اس حائض کے متعلق سوال کیا جو وقت عصر طاہر ہوئی ہو اور وہ نماز ظہر بھی ادا کرے فرمایا نہیں۔ وہ وہی نماز ادا کرے گی جس کے وقت میں وہ طاہر ہوئی۔

۳۔ فرمایا امام جعفر صادق نے جب عورت اپنے وقت طہر میں دیکھے کہ وقت نماز داخل ہو گیا لیکن غسل میں تاخیر کرے اور دوسری کا وقت آ جائے۔ پھر خون دیکھے تو اس پر اس نماز کی قضا ہوگی جو اس نے غفلت سے چھوڑی ہے اور اگر وقت نماز پر طاہر ہو جائے اور نماز میں تاخیر کرے یہاں تک کہ دوسری نماز کا وقت ہو جائے پھر خون دیکھے تو اس پر قضا ہوگی اس نماز کی جو ترک کی ہے۔ (مجہول)

۴۔ حضرتؑ سے پوچھا گیا اس عورت کے بارے میں جو طہر دیکھے اور وہ وقت نماز غسل پر قادر ہو لیکن نماز نہ پڑھے یہاں تک کہ دوسری نماز کا وقت داخل ہو جائے۔ فرمایا اس نماز کی قضا واجب ہو گی جس کے پڑھنے میں کوتاہی کی ہے اور اگر طہر کا وقت نماز میں دیکھے اور نماز کے تہیہ میں نماز کا وقت گزر جائے اور دوسری نماز کا وقت آجائے تو اس پر قضا نہیں۔ جو وقت جس نماز کا ہے وہی پڑھے۔ (حسن)

۵۔ سوال کیا گیا امام علیہ السلام سے اس عورت کے متعلق جو نماز ظہر پڑھ رہی ہو، دو رکعتیں پڑھی تھیں کہ حیض جاری ہو گیا فرمایا جائے نماز سے ہٹ جائے اور بقیہ دو رکعتوں کی قضا اس پر نہ ہو گی اور اگر مغرب کی نماز میں خون آجائے اور دو رکعت ہی پڑھی ہوں تو جائے نماز سے اٹھ کھڑی ہو اور طاہر ہونے کے بعد ایک رکعت نماز جو مغرب کی رہ گئی ہے بجا لائے۔ (حسن)

## باب ۱۶

## عورت کو نماز میں احساس حیض ہو

۱۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے
اس عورت کے بارے میں جو بحالت نماز حیض کا گمان کرے تو اسے چاہیئے کہ اپنا ہاتھ اس جگہ لے جا کر دیکھے اگر کچھ معلوم ہو تو ہٹ جائے ورنہ نماز تمام کرے۔

## باب ۱۷

## حائض پر روزہ کی قضا ہے نماز کی نہیں

۱۔ فرمایا امام محمد باقر و امام جعفر صادق علیہما السلام نے زن حائض روزہ کی قضا بجا لائے نماز کی نہیں۔

۲۔ میں نے صادق آل محمدؑ سے پوچھا کیا حائض نماز کی قضا بجا لائے گی فرمایا نہیں، میں نے کہا روزہ کی قضا بجا لائے گی فرمایا۔ ہاں میں نے کہا یہ حکم کہاں سے ہے۔ فرمایا سب سے پہلا قیاس کرنے والا ابلیس ہے۔ (ض)

۳۔ میں نے امام محمد باقرؑ سے حائض کے نماز و روزہ کی قضا کے متعلق پوچھا۔ فرمایا اس پر نماز کی قضا نہیں۔ البتہ ماہ رمضان کے روزوں کی قضا ہے۔ پھر مجھ سے فرمایا۔ حضرت رسول خدا نے جناب فاطمہ زہراؑ کو یہی بتایا تھا اور یہی ایمان والی عورتوں کو حکم دیتے تھے۔ (حسن)

۴۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا مغیرہ ابن شعبہ آپؑ سے یہ روایت کرتا ہے کہ آپؑ نے اس سے یہ فرمایا تھا کہ حائض عورت نماز کی قضا ادا کرے گی۔ فرمایا اسے کیا ہو گیا ہے خدا کی توفیق اس سے سلب ہو (میں ایسا

کیوں کہتا) زوجہ عمران (مادر مریم) نے نذر کی تھی اس بچہ کو جو ان کے شکم میں ہے اور جو بچہ خدمت بیت المقدس کے لئے نذر ہوتا تھا وہ پھر کبھی اس سے باہر نہیں نکلتا تھا۔ جب مریم پیدا ہوئیں تو ان کی ماں نے کہا اے پروردگار میں نے تو لڑکی جنی ہے اور لڑکی لڑکے کی طرح نہیں ہوتی۔ الغرض جب داخل کیا تو انبیاء میں سے ہر ایک نے اس کی کفالت چاہی، مگر قرعہ حضرت زکریا کے نام نکلا انھوں نے مریم کی کفالت کی اور حضرت مریم بلوغ تک مسجد سے باہر نہ نکلیں۔ (ض)

پس جب وہ صورت ہوتی جو عورتوں کو لاحق ہوتی ہے تو بیت المقدس سے باہر آئیں کیا وہ اس پر قادر تھیں کہ وہ ایام حیض کی نمازوں کی قضا بھی بجا لاتیں۔ درآنحالیکہ ان کو بیت المقدس میں ہر وقت معینہ عبادت کرنا بھی لازم ہوتا اس وقت کی شریعت کی رو سے یہ روایت نہ بلحاظ اسناد ضعیف ہے بلکہ عقیدۃً بھی ناقابل وثوق۔ کیونکہ قرآن سے جب طہارت مریم ثابت ہے تو ایام حیض کا ان سے کیا تعلق، دوسرے بالفرض اگر ایسا ہو بھی تو قضا نمازیں داخل عبادت نہ تھیں ایام حیض کی نمازوں کی قضا اس لئے نہیں رکھی گئی کہ کام کاج کی مشغولیت میں دوہری نمازیں پڑھنا عورت کے لیے مشکل ہوتا۔

## باب ۱۸

## حیض اور نفاس والی عورت قرآن پڑھ سکتی ہے

۱۔ حضرت نے فرمایا۔ حائض عورت قرآن پڑھ سکتی ہے اور حمد الٰہی کر سکتی ہے۔ (مجہول)

۲۔ فرمایا حیض و نفاس والی عورت اور جنب مرد قرآن پڑھ سکتے ہیں (حسن)

۳۔ امام محمد باقر علیہ السلام سے پوچھا کہ حائض عورت آیہ سجدہ سن کر کیا کرے۔ فرمایا اگر وہ سجدہ سورہائے عزائم کا ہے تو سنتے ہی سجدہ کرے۔ (ص)

۴۔ میں پوچھا حائض تعویذ پہن سکتی ہے فرمایا کچھ حرج نہیں۔ اگر وہ چمڑے، چاندی یا لوہے میں منڈھا ہوا ہو۔ (مجہول)

۵۔ فرمایا تعویذ پہن سکتی ہے کوئی حرج نہیں اور یہ بھی فرمایا۔ پڑھ بھی سکتی ہے مگر ہاتھ سے چھوئے نہیں اور ایک روایت میں ہے قرآن کو لکھے نہیں۔ (حسن)

## باب ۱۹

## حائض کے دیگر احکام

۱۔ کیا حائض کوئی چیز مسجد سے اٹھا سکتی ہے رکھ نہیں سکتی۔ فرمایا اس لئے کہ عورت کے پاس جو چیز ہے وہ مسجد کے علاوہ دوسری جگہ بھی رکھ سکتی ہے لیکن جو چیز مسجد کے اندر ہے اسے وہیں سے لے سکتی ہے۔ (ص)

# باب ۲۰

## حد الیاس

۱۔ میں نے امام علیہ السلام سے پوچھا اس عورت کے متعلق جس کا حیض دو سال سے بند ہو اور پھر کچھ خون دکھائی دے (ش) فرمایا ظاہر ہونے تک نماز ترک کرے۔

۲۔ فرمایا حضرت نے عورت پچاس سال کی ہو کر حیض سے مایوس ہو جاتی ہے۔ (ص)

۳۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے جب عورت ۵۰ سال کی ہو جاتی ہے تو وہ حیض نہیں دیکھتی۔ لیکن قریشی عورت اس سے زیادہ دنوں میں مایوس ہوتی ہے۔ (ص)

۴۔ حیض کے بند ہونے کی آخری حد پچاس سال ہے۔

# باب ۲۱

## جب حیض رک جائے

۱۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے میں نے پوچھا۔

میں ایک کنیز خریدتا ہوں اسے میرے پاس چند ماہ رہ کر خون حیض نہیں آیا، وہ بڑھیا بھی نہیں، میں نے عورتوں کو دکھلایا، انھوں نے کہا اس کو حمل بھی نہیں ہے، ایسی صورت میں اس سے صحبت فرمانا۔ خون حیض کبھی رک بھی جاتا ہے غیر حمل ریاح کی وجہ سے۔ پس مجامعت میں حرج نہیں۔ میں نے کہا۔

اگر اسے حمل ہو (پہلے شخص کا) تو میرا نطفہ بیکار جائے گا۔ فرمایا چاہو تو بے مجامعت کے رہو۔ (مجہول)

۲۔ میں نے صادق آل محمدؐ سے کہا۔ میں نے ایک کنیز خریدی۔ بسا اوقات اس کا حیض رک جاتا ہے۔ فساد خون یا رحم میں ہوا بھر جانے سے۔ میں اس کو دوا پلاتا ہوں خون جاری ہو جاتا ہے۔ کیا ایک دن اس سے مجامعت جائز ہے درآنحالیکہ میں نہیں جانتا کہ وہ اس مجامعت سے حاملہ ہوئی یا غیر سے۔ فرمایا ایسا نہ کر، میں نے کہا اس کا خون ایک ماہ رکا رہا۔ اگر یہ حمل کی وجہ سے رکا ہے تو میرا نطفہ اس شخص کے نطفہ کی طرح ہو گا جو بیکار اس کو ڈالتا ہے۔ حضرت نے فرمایا نطفہ جب رحم میں جاتا ہے تو ضروری نہیں کہ بچہ اس سے پیدا ہی ہو۔ اس کو دوا نہ دو جب اس کا حیض ایک ماہ تک رکا رہے اور اس کے ایام گزر جائیں (تب مجامعت کرو)۔ (حسن)

۶۔ میں نے اس کے بارے میں پوچھا جس نے سمجھ والی کنیز خریدی ہو اور اس کے پاس آکر حائض نہ ہو۔ یہاں تک کہ چھ ماہ گزر جائیں اور اسے حمل بھی نہ ہو تو کیا کرے فرمایا اگر اس کی مثل یعنی ہم سن عورتیں اس عمر میں حائض ہوتی ہیں اور وہ کبیر السن بھی نہیں۔ تو یہ اس کے لئے عیب ہے جس کی وجہ سے اس کو رد کیا جائے۔

# باب ۲۲

## زن حائض کا خضاب

۱۔ امام رضا علیہ السلام سے پوچھا کیا بحالت حیض عورت خضاب لگا سکتی ہے فرمایا ہاں

# باب ۲۳

## حائض کا کپڑے دھونا

۱۔ میں نے پوچھا کیا حائض وہ کپڑے دھوئے جو بحالت حیض پہنے تھی فرمایا جہاں حیض کا خون لگا ہو وہ دھوئے باقی چھوڑ دے۔ میں نے کہا ان کپڑوں میں تو اس کا پسینہ ہے۔ فرمایا پسینہ حیض نہیں۔

۲۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے ان کے باپ کی کنیز نے کہا میں آپ پر فدا ہوں۔ ایک مسئلہ پوچھنا چاہتی ہوں مگر شرم آتی ہے فرمایا شرم نہ کرو اور پوچھو۔ اس نے کہا میرے کپڑوں پر حیض کا خون تھا میں نے اسے دھو ڈالا لیکن اس کا داغ گیا نہیں فرمایا مشق (گیرو) میں رنگو تاکہ اس میں یا تو مل جائے یا دور ہو جائے۔

# باب ۲۴

## حائض کا پانی ڈالنا اور سجادہ اٹھانا

۱۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ حائض عورت مرد پر نہاتے وقت پانی ڈال سکتی ہے۔ فرمایا۔ آنحضرتؐ کی ایک بی بی بحالت حیض آپ پر پانی ڈالتی تھیں۔

[ بسم الله الرّحمن الرّحيم ]

# ﴿كتاب الجنائز﴾

## ﴿باب﴾

### ☆(علل الموت وأن المؤمن يموت بكل ميتة)☆

١ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن فضّال ، عمّن حدّثه ، عن سعد بن طريف ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : كان النّاس يعتبطون اعتباطاً فلمّا كان زمان إبراهيم عليه السلام قال : يارب اجعل للموت علّة يؤجر بها الميّت ويسلّي بها عن المصاب ، قال : فأنزل الله عزّ وجلّ الموم وهو البرسام ثمّ أنزل بعده الدّاء .

٢ ـ محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد بن عيسى ، عن ابن فضّال ، عن عاصم بن حميد ، عن سعد بن طريف ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : كان النّاس يعتبطون اعتباطاً ، فقال إبراهيم عليه السلام : يارب لو جعلت للموت علّة يعرف بها ويسلّى عن المصاب فأنزل الله عزّ وجلّ الموم وهو البرسام ثمّ أنزل الدّاء بعده .

٣ ـ محمّد ، عن أحمد بن محمّد ، عن محمّد بن إسماعيل ، عن سعدان ، عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : سمعته يقول : الحمّى رائد الموت وهو سجن الله في الأرض وهو حظّ المؤمن من النّار .

٤ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن فضّال ، عن محمّد بن الحصين ، عن محمّد بن الفضيل ، عن عبدالرّحمن بن يزيد ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : مات داود النّبيّ عليه السلام يوم السّبت مفجوءاً فأظلّته الطّير بأجنحتها ومات موسى كليم الله عليه السلام في التيه فصاح صائح من السّماء مات موسى عليه السلام وأيّ نفس لاتموت ؟ .

٥ ـ عدّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن أحمد بن محمّد بن أبي نصر ، والحسن ابن محبوب ، عن أبي جميلة ، عن جابر ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : إنّ موت الفجأة تخفيف عن المؤمن وأخذة أسف عن الكافر .

٦ ـ محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد أو غيره ، عن عليّ بن حديد ، عن الرّضا عليه السلام قال : أكثر من يموت من موالينا بالبطن الذّريع .

٧ ـ محمّد بن يحيى ، عن موسى بن الحسن ، عن الهيثم بن أبي مسروق ، عن شيخ من أصحابنا يكنّى بأبي عبدالله ، عن رجل ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : الحمّى رائد الموت وسجن الله تعالى في أرضه وفورها من جهنّم وهي حظّ كلّ مؤمن من النّار .

٨ ـ محمّد بن يحيى ، عن محمّد بن الحسين ، عن صفوان ، عن معاوية بن عمّار ، عن ناجية قال : قال أبو جعفر عليه السلام : إنّ المؤمن يبتلي بكلّ بليّة ويموت بكلّ ميتة إلاّ أنّه لا يقتل نفسه .

٩ ـ حميد بن زياد ، عن الحسن بن محمّد ، عن وهيب بن حفص ، عن أبي بصير قال : سألت أبا عبدالله عليه السلام عن ميتة المؤمن ، فقال : يموت المؤمن بكلّ ميتة ، يموت غرقاً ويموت بالهدم ويبتلى بالسّبع ويموت بالصّاعقة ولا تصيب ذاكر الله تعالى .

١٠ ـ عدّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن محمّد بن سنان ، عن عثمان النّوا ، عمّن ذكره ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إنّ الله عزّ وجلّ يبتلي المؤمن بكلّ بليّة ويميته بكلّ ميتة ولا يبتليه بذهاب عقله أما ترى أيّوب عليه السلام كيف سلّط إبليس على ماله و ولده و على أهله و على كلّ شيء منه ولم يسلّطه على عقله ، ترك له ما يوحّد الله عزّ وجلّ به .

## باب

## (ثواب المرض)

١ ـ عدّة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمّد ، عن ابن محبوب ، عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إنّ رسول الله صلى الله عليه وآله رفع رأسه إلى السّماء فتبسّم ، فقيل له : يا رسول الله رأيناك رفعت رأسك إلى السّماء فتبسّمت ؟ قال : نعم عجبت لملكين هبطا من السّماء إلى الأرض يلتمسان عبداً مؤمناً صالحاً في مصلّى كان يصلّي فيه ليكتبا له عمله في يومه وليلته فلم يجداه في مصلّاه فعرجا إلى السّماء فقالا : ربّنا عبدك المؤمن فلان التمسناه في مصلّاه لنكتب له عمله ليومه وليلته فلم نصبه فوجدناه في حبالك فقال

الله عزّ وجلّ : اكتبا لعبدي مثل ما كان يعمله في صحّته من الخير في يومه وليلته ما دام في حبالي فإنّ عليّ أن أكتب له أجر ما كان يعمله في صحّته إذا حبسته عنه .

٢ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن عمرو بن عثمان ، عن المفضّل بن صالح ، عن جابر ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : قال النبيّ صلى الله عليه وآله : إنّ المسلم إذا غلبه ضعف الكبر أمر الله عزّ وجلّ الملك أن يكتب له في حاله تلك مثل ما كان يعمل وهو شابّ نشيط صحيح ومثل ذلك إذا مرض وكّل الله به ملكاً يكتب له في سقمه ما كان يعمل من الخير في صحّته حتّى يرفعه الله ويقبضه وكذلك الكافر إذا اشتغل بسقم في جسده كتب الله له ما كان يعمل من الشرّ في صحّته .

٣ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن عبدالله بن المغيرة ، عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : يقول الله عزّ وجلّ للملك الموكّل بالمؤمن إذا مرض : اكتب له ما كنت تكتب له في صحّته فإنّي أنا الّذي صيّرته في حبالي .

٤ ـ عليّ ، عن أبيه ، عن عبدالله بن المغيرة ، عن أبي الصباح قال : قال أبو جعفر عليه السلام : سهر ليلة من مرض أفضل من عبادة سنة .

٥ ـ عدّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن ابن محبوب ، عن عبد الحميد ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إذا صعد ملكا العبد المريض إلى السماء عند كلّ مساء يقول الربّ تبارك وتعالى : ماذا كتبتما لعبدي في مرضه ؟ فيقولان : الشكاية ، فيقول : ما أنصفت عبدي أن حبسته في حبس من حبسي ثمّ أمنعه الشكاية ، فيقول : اكتبا لعبدي مثل ما كنتما تكتبان له من الخير في صحّته ولا تكتبا عليه سيّئة حتّى أطلقه من حبسي ، فإنّه في حبس من حبسي .

٦ ـ محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد بن عيسى ، عن الحسين بن سعيد ، عن النضر ابن سويد ، عن درست ، عن زرارة ، عن أحدهما عليهما السلام قال : سهر ليلة من مرض أو وجع أفضل وأعظم أجراً من عبادة سنة .

٧ ـ عنه ، عن أحمد ، عن أحمد بن محمّد بن أبي نصر ، عن درست قال : سمعت أبا إبراهيم عليه السلام يقول : إذا مرض المؤمن أوحى الله عزّ وجلّ إلى صاحب الشمال لا تكتب على عبدي ما دام

[illegible] حبسي ، ووثاقي ذنباً ويوحي إلى صاحب اليمين أن اكتب لعبدي ما كنت تكتبه في صحته من الحسنات .

٨ - أبو علي الأشعري ، عن محمد بن حسان ، عن محمد بن علي ، عن محمد بن الفضيل ، عن أبي حمزة ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : حمى ليلة تعدل عبادة سنة وحمى ليلتين تعدل عبادة سنتين وحمى ثلاث تعدل عبادة سبعين سنة ، قال : قلت : فإن لم يبلغ سبعين سنة؟ قال : فلأمه وأبيه ، قال : قلت : فإن لم يبلغا ؟ قال : فلقرابته ، قال : قلت : فإن لم يبلغ قرابته؟ قال : فلجيرانه .

٩ - عدة من أصحابنا ، عن أحمد بن محمد ، عن ابن محبوب ، عن حفص بن غياث ، [illegible] بن حجاج ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : الجسد إذا لم يمرض أشر ولا خير في جسد لا يمرض أشر (١)

١٠ - محمد بن يحيى ، عن محمد بن الحسين ، عن الحكم بن مسكين ، عن [illegible] بن مروان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : حمى ليلة كفارة لما قبلها ولما بعدها .

## ﴿باب﴾

### ﴿آخر منه﴾

١ - أبو علي الأشعري ، عن محمد بن سالم ، عن أحمد بن النضر ، عن عمرو بن شمر ، عن جابر ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : قال الله عز وجل : من مرض ثلاثاً فلم يشك إلى أحد من عواده أبدلته لحماً خيراً من لحمه ودماً خيراً من دمه ، فإن عافيته عافيته ولا ذنب له وإن قبضته قبضته إلى رحمتي .

٢ - علي بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن بعض أصحابه ، عن أبي حمزة (١) ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : قال الله تبارك وتعالى : ما من عبد ابتليته ببلاء فلم يشك إلى عواده إلا أبدلته لحماً خيراً من لحمه ودماً خيراً من دمه فإن قبضته قبضته إلى رحمتي وإن عاش عاش وليس له ذنب .

٣ - الحسين بن محمد ، عن عبدالله بن عامر ، عن علي بن مهزيار ، عن الحسن

ابن الفضل ، عن غالب بن عثمان ، عن بشير الدهان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال الله عز وجل : أيما عبد ابتليته ببلية فكتم ذلك من عواده ثلاثاً أبدلته لحماً خيراً من لحمه ودماً خيراً من دمه وبشراً خيراً من بشره ، فإن أبقيته أبقيته ولا ذنب له وإن مات مات إلى رحمتي .

٤ ـ حميد بن زياد ، عن الحسن بن علي الكندي ، عن أحمد بن الحسن الميثمي ، عن رجل ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : من مرض ليلة فقبلها بقبولها كتب الله عز وجل له عبادة ستين سنة ؛ قلت : ما معنى قبولها ؟ قال : لا يشكو ما أصابه فيها إلى أحد .

٥ ـ عدة من أصحابنا ، عن أحمد بن أبي عبدالله ، عن المرزمي ، عن أبيه ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : من اشتكى ليلة فقبلها بقبولها و أدى إلى الله شكرها كانت كعبادة ستين سنة ، قال أبي فقلت له : ما قبولها قال : يصبر عليها ولا يخبر بما كان فيها فإذا أصبح حمد الله على ما كان .

٦ ـ علي بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن بعض أصحابه قال : قال أبو عبدالله عليه السلام : من مرض ثلاثة أيام فكتمه ولم يخبر به أحداً أبدل الله عز وجل له لحماً خيراً من لحمه ودماً خيراً من دمه و بشرة خيراً من بشرته وشعراً خيراً من شعره قال : قلت له : جعلت فداك و كيف يبدله ؟ قال : يبدله لحماً و دماً و شعراً و بشرة لم يذنب فيها .

## ﴿باب ٣﴾

### ﴿حد الشكاية﴾

١ ـ علي بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن جميل بن صالح ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : سئل عن حد الشكاية للمريض ، فقال : إن الرجل يقول : حممت اليوم وسهرت البارحة وقد صدق وليس هذا شكاية وإنما الشكوى أن يقول : قد ابتليت بما لم يبتل به أحد ، ويقول : لقد أصابني ما لم يصب أحداً ، و ليس الشكوى أن يقول سهرت البارحة وحممت اليوم ونحو هذا .

**﴿باب ٤﴾**

**(المريض يؤذن به الناس)**

١ - عليّ بن إبراهيم، عن أبيه، عن ابن محبوب، عن أبي ولّاد الحنّاط، عن عبدالله بن سنان قال: سمعت أباعبدالله عليه السلام يقول: ينبغي للمريض منكم أن يؤذن إخوانه بمرضه فيعودونه فيؤجر فيهم ويؤجرون فيه، قال: فقيل له: نعم هم يؤجرون بممشاهم إليه فكيف يؤجر هو فيهم؟ قال: فقال: باكتسابه لهم الحسنات، فيؤجر فيهم فيكتب له بذلك عشر حسنات ويرفع له عشر درجات ويمحى بها عنه عشر سيّئات.

٢ - محمّد بن يحيى، عن أحمد بن محمّد، عن محمّد بن خالد، عن القاسم بن محمّد، عن عبدالرحمن بن محمّد، عن سيف بن عميرة قال: قال أبوعبدالله عليه السلام: إذا دخل أحدكم على أخيه عائداً له فليسأله يدعوله فإنّ دعاءه مثل دعاء الملائكة.

**﴿باب ٥﴾**

**(في كم يعاد المريض، وقدر ما يجلس عنده وتمام العيادة)**

١ - عدّة من أصحابنا، عن سهل بن زياد، عن عليّ بن أسباط، عن بعض أصحابه، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: لا عيادة في وجع العين ولا تكون عيادة في أقلّ من ثلاثة أيّام فإذا وجبت فيوم ويوم لا فإذا طالت العلّة ترك المريض وعياله.

٢ - عليّ بن إبراهيم، عن أبيه، عن عبدالله بن المغيرة، عن عبدالله بن سنان عن أبي عبدالله عليه السلام قال: العيادة قدر فواق ناقة أو حلب ناقة.

٣ - محمّد بن يحيى، عن موسى بن الحسن، عن الفضل بن عامر أبي العبّاس، عن موسى بن القاسم قال: حدّثني أبوزيد قال: أخبرني مولى لجعفر بن محمّد عليهما السلام قال: مرض بعض مواليه فخرجنا إليه نعوده ونحن عدّة من موالي جعفر فاستقبلنا جعفر عليه السلام في بعض الطّريق فقال: لنا أين تريدون؟ فقلنا: نريد فلاناً نعوده، فقال لنا: قفوا فوقفنا، فقال: مع أحدكم تفّاحة أوسفرجلة أو اُترجة أولعقة من طيب أو قطعة من عود بخور؟ فقلنا ما معنا شيء من هذا، فقال: أما تعلمون أنّ المريض يستريح إلى كلّ ما

اُدخل به عليه .

٤ ـ عدَّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن محمد بن سليمان ، عن موسى بن قادم ، عن رجل ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : تمام العيادة للمريض أن تضع يدك على ذراعه وتعجل القيام من عنده فإنَّ عيادة النوكى أشدُّ على المريض من وجعه

٥ ـ حميد بن زياد ، عن الحسن بن محمد ، عن سماعة ، عن غير واحد ، عن أبان ، عن أبي يحيى قال : قال أبو عبدالله عليه السلام : تمام العيادة أن تضع يدك على المريض إذا دخلت عليه .

٦ ـ عليُّ بن إبراهيم ، عن هارون بن مسلم ، عن مسعدة بن صدقة ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إنَّ أمير المؤمنين صلوات الله عليه قال : إنَّ من أعظم العوَّاد أجراً عندالله عزَّ وجلَّ لمن إذا عاد أخاه خفّف الجلوس إلّا أن يكون المريض يحبُّ ذلك ويريده ويسأله ذلك ؛ وقال عليه السلام : من تمام العيادة أن يضع العائد إحدى يديه على الأُخرى أو على جبهته

## ﴿باب﴾

## ﴿ثواب عيادة المريض﴾

١ ـ عدَّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن ابن فضّال ، عن علي بن عقبة ، عن ميسر قال : سمعت أبا جعفر عليه السلام يقول : من عاد امرءاً مسلماً في مرضه صلّى عليه يومئذ سبعون ألف ملك إن كان صباحاً حتّى يمسوا وإن كان مساءاً حتّى يصبحوا مع أنَّ له خريفاً في الجنّة .

٢ ـ محمد بن يحيى ، عن أحمد بن محمد بن عيسى ، عن ابن فضّال ، عن عبدالله بن بكير ، عن فضيل بن يسار ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : من عاد مريضاً شيّعه سبعون ألف ملك يستغفرون له حتّى يرجع إلى منزله .

٣ ـ عنه ، عن أحمد بن محمد ، عن ابن فضّال ، عن محمد بن الفضيل ، عن أبي حمزة ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : أيّما مؤمن عاد مؤمناً خاض [في] الرَّحمة خوضاً فإذا جلس غمرته الرَّحمة فإذا انصرف وكّل الله به سبعين ألف ملك يستغفرون له ويسترحمون عليه ويقولون : طبت وطابت لك الجنّة إلى تلك السّاعة من غد . وكان له يا أبا حمزة خريف

في الجنّة ، قلت : وما الخريف جعلت فداك ؟ قال : زاوية في الجنّة يسير الرّاكب فيها أربعين عاماً .

٤ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن محبوب ، عن داود الرّقّي ، عن رجل من أصحابه ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : أيّما مؤمن عاد مؤمناً في الله عزّ وجلّ في مرضه وكّل الله به ملكاً من العوّاد يعوده في قبره و يستغفر له إلى يوم القيامة .

٥ ـ عدّة من أصحابنا ، عن أحمد بن أبي عبدالله ، عن عبدالرّحمن بن أبي نجران عن صفوان الجمّال ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : من عاد مريضاً من المسلمين وكّل الله به أبداً سبعين ألفاً من الملائكة يغشون رحله ويسبّحون فيه ويقدّسون ويهلّلون و يكبّرون إلى يوم القيامة نصف صلاتهم لعائد المريض .

٦ ـ عدّة من أصحابنا ، عن سهل بن زياد ، عن ابن محبوب ، عن وهب بن عبد ربّه قال : سمعت أباعبدالله عليه السلام يقول : أيّما مؤمن عاد مؤمناً مريضاً في مرضه حين يصبح شيّعه سبعون ألف ملك فإذا قعد غمرته الرّحمة واستغفروا الله عزّ وجلّ له حتّى يمسي وإن عاده مساءً كان له مثل ذلك حتّى يصبح .

٧ (٩) محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد ، عن ابن سنان ، عن أبي الجارود ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : كان فيما ناجى به موسى ربّه أن قال : يا ربّ ما بلغ من عيادة المريض من الأجر[1] ؟ فقال الله عزّ وجلّ : اُوكّل به ملكاً يعوده في قبره إلى محشره .

٨ (١٠) عليّ بن إبراهيم ، عن هارون بن مسلم ، عن مسعدة بن صدقة ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : قال رسول الله صلى الله عليه وآله : من عاد مريضاً ناداه منادٍ من السّماء باسمه يا فلان طبت وطاب [لك] ممشاك بثواب من الجنّة

## «باب»

### (تلقين الميت)

١ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن حمّاد ، عن الحلبيّ ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إذا حضرت الميّت قبل أن يموت فلقّنه شهادة أن لا إله إلّا الله وحده لا شريك له وأنّ محمّداً عبده ورسوله

٢ ـ عنه ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن أبي أيّوب ، عن محمّد بن مسلم ، عن أبي جعفر عليه السلام ؛ وحفص بن البختري ، عن أبي عبدالله عليه السلام : قال : إنّكم تلقّنون موتاكم عند الموت لا إله إلّا الله ونحن نلقّن موتانا محمّد رسول الله صلى الله عليه وآله.

٣ ـ عليّ ، عن أبيه ، عن حمّاد بن عيسى ، عن حريز ، عن زرارة ، عن أبي جعفر عليه السلام قال : إذا أدركت الرّجل عند النّزع فلقّنه كلمات الفرج : « لا إله إلّا الله الحليم الكريم ، لا إله إلّا الله العليّ العظيم ؛ سبحان الله ربّ السماوات السّبع وربّ الأرضين السّبع وما فيهنّ وما بينهنّ وما تحتهنّ وربّ العرش العظيم والحمد لله ربّ العالمين » قال. فقال أبو جعفر عليه السلام : لو أدركت عكرمة عند الموت لنفعته ، فقيل لأبي عبدالله عليه السلام : بما ذا كان ينفعه ؟ قال : يلقّنه ما أنتم عليه .

٤ ـ محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد ، عن الحسين بن سعيد ، عن النّضر بن سويد عن داود بن سليمان الكوفيّ ، عن أبي بكر الحضرميّ قال : مرض رجل من أهل بيتي فأتيته عائداً ، فقلت له : يا ابن أخي إنّ لك عندي نصيحة أتقبلها ؟ فقال : نعم ، فقلت : قل : « أشهد أن لا إله إلّا الله وحده لا شريك له » فشهد بذلك ، فقلت : إنّ هذا لا تنتفع به إلّا أن يكون منك على يقين ، فذكر أنّه منه على يقين ، فقلت : قل : « أشهد أنّ محمّداً عبده ورسوله » فشهد بذلك ، فقلت : إنّ هذا لا تنتفع به حتّى يكون منك على يقين ، فذكر أنّه منه على يقين ، فقلت : قل : « أشهد أنّ عليّاً وصيّه وهو الخليفة من بعده والإمام المفترض الطّاعة من بعده » فشهد بذلك ، فقلت له : إنّك لن تنتفع بذلك حتّى يكون منك على يقين ، فذكر أنّه منه على يقين ، ثمّ سمّيت الأئمة عليهم السلام رجلاً رجلاً فأقرّ بذلك ، وذكر أنّه على يقين فلم يلبث الرّجل أن توفّي فجزع أهله عليه جزعاً شديداً قال : فغبت عنهم ثمّ أتيتهم بعد ذلك فرأيت عزاءاً حسناً ، فقلت : كيف تجدونكم ؛ كيف عزاؤك أيّتها المرأة ؟ فقالت : والله لقد أصبنا بمصيبة عظيمة بوفاة فلان ـ رحمه الله ـ وكان ممّا سخا بنفسي لرؤيا رأيتها اللّيلة ، فقلت : وما تلك الرّؤيا ؟ قالت : رأيت فلاناً ـ تعني الميّت ـ حيّاً سليماً ، فقلت : فلان ؟ (٢) قال : نعم ، فقلت له : أما كنت متّ ؟ فقال : بلى ولكن نجوت بكلمات لقّنيها أبو بكر ولولا ذلك لكدت أهلك .

۵- عنه، عن أحمد بن محمّد، عن الحسين بن سعيد، عن القاسم بن محمّد، عن عليّ بن أبي حمزة، عن أبي بصير، عن أبي جعفر عليه السلام قال: كنّا عنده و عنده حمران إذ دخل عليه مولى له فقال: جعلت فداك هذا عكرمة في الموت وكان يرى رأي الخوارج وكان منقطعاً إلى أبي جعفر عليه السلام فقال لنا أبوجعفر عليه السلام: أنظروني حتّى أرجع إليكم فقلنا: نعم، فما لبث أن رجع فقال: أما إنّي لو أدركت عكرمة قبل أن تقع النفس موقعها لعلّمته كلمات ينتفع بها ولكنّي أدركته وقد وقعت النفس موقعها، قلت: جعلت فداك و ماذاك الكلام؟ قال: هو و الله ما أنتم عليه فلقّنوا موتاكم عند الموت شهادة أن لا إله إلّا الله والولاية.

وفي رواية أخرى قال: فلقّنه كلمات الفرج و الشهادتين و تسمّي له الإقرار بالأئمّة عليهم السلام واحداً بعد واحد حتّى ينقطع عنه الكلام.

٦- عدّة من أصحابنا، عن سهل بن زياد، عن جعفر بن محمّد الأشعري، عن عبدالله بن ميمون القدّاح، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: كان أميرالمؤمنين عليه السلام إذا حضر أحداً من أهل بيته الموت قال له: قل: لا إله إلّا الله العليّ العظيم سبحان الله ربّ السماوات السبع و ربّ الأرضين السبع وما بينهما و ربّ العرش العظيم و الحمد لله ربّ العالمين، فإذا قالها المريض قال: اذهب فليس عليك بأس.

٧- سهل بن زياد، عن محمّد بن الحسن بن شمّون، عن عبدالله بن الرّحمن، عن عبدالله بن القاسم، عن أبي بكر الحضرمي قال: قال أبو عبدالله عليه السلام: والله لو أنّ عابد وثن وصف ما تصفون عند خروج نفسه ما طعمت النّار من جسده شيئاً أبداً.

٨- عليّ بن إبراهيم، عن أبيه، عن ابن أبي عمير، عن حمّاد، عن الحلبي، عن أبي عبدالله عليه السلام أنّ رسول الله صلّى الله عليه وآله دخل على رجل من بني هاشم و هو يقضي فقال له رسول الله صلّى الله عليه وآله: قل: «لا إله إلّا الله العليّ العظيم، لا إله إلّا الله الحليم الكريم، سبحان الله ربّ السّماوات السبع وربّ الأرضين السبع وما بينهنّ وربّ العرش العظيم والحمد لله ربّ العالمين» فقالها، فقال رسول الله صلّى الله عليه وآله: الحمد لله الّذي استنقذه من النّار.

٩ ـ محمّد بن يحيى ، عن محمّد بن الحسين ، عن عبيد الرَّحمن بن أبي هاشم ، عن سالم بن أبي سلمة ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : حضر رجلاً الموت فقيل : يارسول الله إنَّ فلاناً قدحضره الموت فنهض رسول الله صلى الله عليه وآله ومعه أناس من أصحابه حتّى أتاه و هو مغمى عليه ، قال : فقال : ياملك الموت كفَّ عن الرَّجل حتّى أسأله فأفاق الرَّجل ، فقال النبيُّ صلى الله عليه وآله : مارأيت ؟ قال رأيت بياضاً كثيراً وسواداً كثيراً[1] قال : فأيّهما كان أقرب إليك ؟ فقال : السواد ، فقال النبيُّ صلى الله عليه وآله : قل : « أللّهمَّ اغفر لي الكثير من معاصيك و اقبل منّي اليسير من طاعتك » فقاله ، ثمَّ أُغمي عليه ، فقال : ياملك الموت خفّف عنه حتّى أسأله ، فأفاق الرَّجل ، فقال : مارأيت ؟ قال : رأيت بياضاً كثيراً وسواداً كثيراً ، قال : فأيّهما كان أقرب إليك ؟ فقال : البياض ، فقال رسول الله صلى الله عليه وآله : غفر الله لصاحبكم قال : فقال أبو عبدالله عليه السلام : إذا حضرتم ميّتاً فقولوا له هذا الكلام ليقوله .

## ﴿باب ٨﴾

### ﴿ اذا عسر على الميت الموت و اشتد عليه النزع ﴾

١ ـ عليُّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن الحسين بن عثمان ، عن ذريح قال : سمعت أبا عبد الله عليه السلام يقول : قال عليُّ بن الحسين عليهما السلام : إنَّ أبا سعيد الخدريَّ كان من أصحاب رسول الله صلى الله عليه وآله و كان مستقيماً فنزع ثلاثة أيّام فغسّله أهله ثمَّ حمل إلى مصلاه فمات فيه .

٢ ـ محمّد بن يحيى ، عن أحمد بن محمّد ، عن الحسين بن سعيد ، عن النّضر بن سويد عن عبدالله بن سنان ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال : إذا عسر على الميّت موته ونزعه قرب إلى مصلاّه الّذي كان يصلّي فيه .

٣ ـ عليُّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن حمّاد ، عن حريز ، عن زرارة قال : إذا اشتدَّت عليه النّزع فضعه في مصلاه الّذي كان يصلّي فيه أو عليه .

٤ ـ الحسين بن محمد ، عن معلّى بن محمد ، عن الوشّاء ، عن أبان ، عن ليث المرادي عن أبي عبدالله عليه السلام : قال : قال : إنّ أبا سعيد الخدريّ قد رزقه الله هذا الرّأي وإنّه قد اشتدّ نزعه فقال : احملوني إلى مصلاّي فحملوه فلم يلبث أن هلك .

٥ ـ محمد بن يحيى ، عن موسى بن الحسن ، عن سليمان الجعفريّ قال : رأيت أبا الحسن يقول لابنه القاسم : قم يابنيّ فاقرأ عند رأس أخيك « والصّافّات صفّاً » حتّى تستتمّها ، فقرأ فلمّا بلغ « أهم أشدّ خلقاً أمّن خلقنا » قضى الفتى فلمّا سجّي وخرجوا أقبل عليه يعقوب بن جعفر فقال له : كنّا نعهد الميّت إذا نزل به يقرأ عنده « يس والقرآن الحكيم » وصرت تأمرنا بالصافّات ، فقال : يابنيّ لم يقرأ عبد مكروب من موت قطّ إلاّ عجّل الله راحته .

## ﴿باب﴾

### ﴿توجيه الميت الى القبلة﴾

١ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن إبراهيم الشّعيريّ ؛ وغير واحد ، عن أبي عبدالله عليه السلام قال في توجيه الميّت : تستقبل بوجهه القبلة و تجعل قدميه ممّا يلي القبلة .

٢ ـ عليّ بن إبراهيم ، عن أبيه ، عن ابن أبي عمير ، عن هشام بن سالم ، عن سليمان ابن خالد قال : سمعت أبا عبدالله عليه السلام يقول : إذا مات لأحدكم ميّت فسجّوه تجاه القبلة وكذلك إذا غسّل يحفر له موضع المغتسل تجاه القبلة فيكون مستقبلاً بباطن قدميه ووجهه إلى القبلة .

٣ ـ حميد بن زياد عن الحسن بن محمد ، عن محمد بن أبي حمزة ، عن معاوية بن عمّار قال : سألت أبا عبدالله عليه السلام عن الميّت ، فقال : استقبل بباطن قدميه القبلة .

## «باب»

### (أن المؤمن لا يكره على قبض روحه)

١ - أبوعلي الاشعري، عن محمد بن عبدالجبار، عن أبي محمد الأنصاري - قال: وكان خيراً - قال: حدثني أبواليقظان عمار الأسدي، عن أبي عبدالله عليه السلام قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله: لو أن مؤمناً أقسم على ربه أن لا يميته ما أماته أبداً ولكن إذا كان ذلك أو إذا حضر أجله بعث الله عز وجل إليه ريحين: ريحاً يقال لها: المنسية وريحاً يقال لها: المسخية، فأما المنسية فإنها تنسيه أهله وماله وأما المسخية فإنها تسخي نفسه عن الدنيا حتى يختار ماعندالله.

٢ - عدة من أصحابنا، عن سهل بن زياد، عن محمد بن سليمان، عن أبيه، عن سدير الصيرفي قال: قلت لأبي عبدالله عليه السلام: جعلت فداك يا ابن رسول الله هل يكره المؤمن على قبض روحه؟ قال: لا والله إنه إذا أتاه ملك الموت لقبض روحه جزع عند ذلك فيقول له ملك الموت: ياولي الله لاتجزع فوالذي بعث محمداً صلى الله عليه وآله لأنا أبربك وأشفق عليك من والد رحيم لوحضرك، افتح عينك فانظر قال: ويمثل له رسول الله صلى الله عليه وآله وأميرالمؤمنين وفاطمة والحسن والحسين والأئمة من ذريتهم عليهم السلام فيقال له: هذا رسول الله وأميرالمؤمنين وفاطمة و الحسن و الحسين و الأئمة عليهم السلام رفقاؤك، قال: فيفتح عينه فينظر فينادي روحه مناد من قبل رب العزة فيقول: «يا أيتها النفس المطمئنة (إلى محمد وأهل بيته) إرجعي إلى ربك راضية (بالولاية) مرضية (بالثواب) فادخلي في عبادي (يعني محمداً و أهل بيته) و ادخلي جنتي» فما شيء أحب إليه من استلال روحه و اللحوق بالمنادي.

## «باب»

### (مايعاين المؤمن والكافر)

١ - عدة من أصحابنا، عن سهل بن زياد، عن ابن فضال، عن علي بن عقبة، عن أبيه قال: قال لي أبو عبدالله عليه السلام: يا عقبة لايقبل الله من العباد يوم القيامة إلا

هذا الأمر الّذي أنتم عليه وما بين أحدكم وبين أن يرى ما تقرّ به عينه إلّا أن تبلغ نفسه إلى هذه ثمّ أهوى بيده إلى الوريد ثمّ اتّكأ وكان معي المعلّى فغمزني أن أسأله فقلت: يا ابن رسول الله فإذا بلغت نفسه هذه أيّ شيء يرى؟ فقلت له بضع عشرة مرّة: أيّ شيء؟ فقال في كلّها: يرى ولا يزيد عليها، ثمّ جلس في آخرها فقال: يا عقبة؛ فقلت: لبّيك وسعديك، فقال: أبيت إلّا أن تعلم؟ فقلت: نعم يا ابن رسول الله إنّما ديني مع دينك فإذا ذهب ديني كان ذلك كيف لي بك يا ابن رسول الله كلّ ساعة و بكيت فرقّ لي؟ فقال: يراهما والله، فقلت: بأبي واُمّي من هما؟ قال: ذلك رسول الله صلّى الله عليه وآله وعليّ عليه السلام، يا عقبة لن تموت نفس مؤمنة أبداً حتّى تراهما، قلت: فإذا نظر إليهما المؤمن أيرجع إلى الدّنيا؟ فقال: لا، يمضي أمامه إذا نظر إليهما مضى أمامه فقلت له: يقولان شيئاً؟ قال: نعم يدخلان جميعاً على المؤمن فيجلس رسول الله صلّى الله عليه وآله عند رأسه وعليّ عليه السلام عند رجليه فيكبّ عليه رسول الله صلّى الله عليه وآله فيقول: يا وليّ الله أبشر أنا رسول الله إنّي خير لك ممّا تركت من الدّنيا ثمّ ينهض رسول الله صلّى الله عليه وآله فيقوم عليّ عليه السلام حتّى يكبّ عليه، فيقول: يا وليّ الله أبشر أنا عليّ بن أبي طالب الّذي كنت تحبّه أما لأنفعنّك. ثمّ قال: إنّ هذا في كتاب الله عزّ وجلّ، قلت: أين جعلني الله فداك هذا من كتاب الله؟ قال: في يونس قول الله عزّ وجلّ ههنا: «الّذين آمنوا وكانوا يتّقون لهم البشرى في الحيوة الدّنيا وفي الآخرة لا تبديل لكلمات الله ذلك هو الفوز العظيم»

٢ ـ عليّ بن إبراهيم، عن محمّد بن عيسى، عن يونس، عن خالد بن عمارة، عن أبي بصير قال: قال أبو عبد الله عليه السلام: إذا حيل بينه وبين الكلام أتاه رسول الله صلّى الله عليه وآله ومن شاء الله فجلس رسول الله صلّى الله عليه وآله عن يمينه والآخر عن يساره فيقول له رسول الله صلّى الله عليه وآله: أمّا ما كنت ترجو فهو ذا أمامك وأمّا ما كنت تخاف منه فقد أمنت منه، ثمّ يفتح له باب إلى الجنّة فيقول: هذا منزلك من الجنّة فإن شئت رددناك إلى الدّنيا ولك فيها ذهب وفضّة، فيقول: لا حاجة لي في الدّنيا فعند ذلك يبيضّ لونه ويرشح جبينه وتقلّص شفتاه وتنتشر منخراه وتدمع عينه اليسرى فأيّ هذه العلامات رأيت فاكتف

لوگوں سے کہا مجھے میری نماز پڑھنے کی جگہ پہنچا دو لوگوں نے پہنچا دیا تو فوراً انتقال کیا۔ (ض)

۵۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے اپنے فرزند قاسم سے فرمایا بیٹا اپنے بھائی کے سرہانے سورۂ والصافات پڑھو انھوں نے پڑھا جب یہاں تک پہنچے ھم اشد خلقاً ام من خلقنا تو اس جوان کا دم نکل گیا۔ جب کفنانے لگے اور لوگ باہر نکل گئے تو یعقوب بن جعفر آئے اور کہا کہ ہمارے درمیان معاہدہ تھا سورہ یٰسین پڑھنے کا اور آپ نے والصافات پڑھنے کا حکم دیا۔ فرمایا جب کسی پر موت کی سختی ہو تو یہ سورہ پڑھنے سے دم نکل جاتا ہے۔ (ض)

# باب ۹

## قبلہ رو کرنا

۱۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے میت کا منہ قبلہ کی طرف کر دو اور یہ اس طرح کہ قبلہ کی طرف پاؤں رہیں۔

۲۔ فرمایا جب کوئی مر جائے تو اس کا منہ قبلہ کی طرف کر دو اور غسل دینے کے لئے گڑھا کھود دو اور منہ قبلہ کی طرف کر و اس طرح کہ تلوے اور منہ قبلہ کی طرف ہوں۔ (موثق)

۳۔ فرمایا حضرت نے میت کے دونوں تلوے قبلہ کی طرف رہیں۔ (حسن)

# باب ۱۰

## مومن قبض روح کو برا نہیں جانتا

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ مومن اپنے رب کو قسم دے کر کہے کہ وہ اس کو (اس وقت) نہ مارے تو وہ کبھی نہ مارے گا (لیکن مومن ایسا کرتا نہیں) جب موت کا وقت آتا ہے تو اللہ دو ہواؤں کو بھیجتا ہے ایک کا نام منفیہ ہے اور دوسری کا مسخیہ، منفیہ کا کام یہ ہے کہ اس کے دل سے اہل و عیال کو بھلا دیتی ہے اور مسخیہ اس کا دل دنیا سے ہٹا کر خدا کی طرف لگاتی ہے۔ (مجہول)

۲۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا کیا مومن پر قبض روح کے وقت سختی کی جاتی ہے فرمایا نہیں، خدا کی قسم جب ملک الموت قبض روح کے لئے آتا ہے تو اس سے کہتا ہے اے خدا کے دوست بے چین نہ ہو، ڈرو مت قسم ہے اس خدا کی جس نے محمد مصطفےٰ کو مبعوث بہ رسالت کیا۔

میں تیرے اوپر تیرے باپ سے زیادہ شفیق و مہربان ہوں جو اس وقت موجود ہوتا۔ اپنی آنکھیں کھول اور دیکھ اس وقت رسول اللہ، امیرالمومنینؑ، فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ اس کے سامنے ہوں گے اور اس سے کہا جائے گا یہ رسولِ خدا، امیرالمومنینؑ، فاطمہؑ، حسنؑ و حسینؑ اور آئمہ طاہرین تشریف فرما ہیں پس وہ آنکھ کھولے گا اور دیکھے گا۔ پھر خدا کی طرف سے ایک منادی ندا دے گا۔ اے محمدؐ و آلِ محمدؐ کی طرف اطمینان رکھنے والے نفس اپنے رب کی طرف راضی خوشی لوٹ تیرے لئے ثواب ہے میرے خاص بندوں یعنی محمدؐ و آلِ محمدؐ میں داخل ہو میری جنت کے اندر۔ پس خدا کے نزدیک اس سے زیادہ محبوب کوئی شے نہیں کہ بندۂ مومن کی روح آسانی سے نکالی جائے اور منادی سے ملجائے۔ (ض)

# باب ۱۱

## مومن اور کافر کیا دیکھتا ہے

۱۔ عقبہ کا بیان ہے کہ مجھ سے صادق آلِ محمدؐ نے فرمایا۔ روزِ قیامت اللہ اپنے بندوں سے اس کے سوا قبول نہ کرے گا۔ جس (اعتقاد) پر تم ہو اور اس کا اقرار تم میں سے کوئی نہ کرے گا۔ جب تک وہ آنکھ کے سامنے نہ ہو اور ایسا اس وقت ہوگا جب روح بدن سے نکل کر یہاں تک پہنچ جائے گی اور اشارہ کیا اپنی رگِ گردن کی طرف، پھر حضرتؑ نے تکیہ کیا معلیٰ میرے پاس بیٹھا تھا۔ اس نے اشارہ کیا کہ آپ سے سوال کروں، وہ کیا دیکھے گا۔ یہ میں نے غالباً دس بار کہا۔ ہر بار یہی جواب ملا، دیکھے گا اس کے سوا کچھ نہ بتایا۔ پھر حضرتؑ بیٹھ گئے اور فرمایا۔ اے عقبہ میں نے چاہا تھا تم نہ جانو تو اچھا ہے۔ میں نے کہا یا ابن رسول اللہ میرا دین آپ کے دین کے ساتھ ہے جب میرا علم دین چلا گیا تو پھر کیا رہا۔ مجھے ہر وقت آپ سے دریافت کرنے کا موقع نہیں ملتا۔ پس میں رو دیا۔

حضرتؑ نے تسلی دی اور فرمایا ان دونوں کو دیکھے گا۔ میں نے کہا۔ وہ دونوں کون ہیں فرمایا حضرت رسولِ خدا اور حضرت علیؑ اے عقبہ کوئی مومن ہرگز نہ مرے گا جب تک ان دونوں کو نہ دیکھ لے گا۔ میں نے کہا وہ پھر دنیا کی طرف لوٹے گا فرمایا نہیں۔ میں نے کہا کیا دونوں حضرات اس سے کچھ کہیں گے۔ فرمایا ہاں دونوں ایک ساتھ داخل ہوں گے۔ رسول اللہ سرھانے ہوں گے اور علیؑ پائنتی۔ آنحضرتؐ اس پر جھک کر فرمائیں گے۔ اے دوستِ خدا بشارت ہو تجھے، میں خدا کا رسول ہوں میں تیرے لئے ہر اس چیز سے بہتر ہوں جو تو نے دنیا میں چھوڑی ہے پھر رسولؐ اٹھیں گے اور حضرت علیؑ اس سے فرمائیں گے۔ اے ولیٔ خدا تجھے بشارت ہو۔ میں ہی وہ علی ہوں جسے تو دوست رکھتا تھا۔ میں تجھے نفع پہنچاؤں گا۔ پھر امام علیہ السلام نے فرمایا۔ یہ کتاب خدا میں ہے۔ میں نے کہا کہاں۔ فرمایا سورۂ یونس میں ہے۔ "جو لوگ ایمان لائے اور متقی بنے ان کے لئے بشارت ہے دنیا و آخرت میں اللہ کی باتوں میں تبدیلی نہیں ہوتی یہی بڑی کامیابی ہے۔ (ض)

۲۔ پھر ابوعبداللہ علیہ السلام نے فرمایا جب کہ بیچ میں سے کلام قطع ہو گیا تھا کہ رسولؐ اللہ اور جس کو اللہ چاہے اس کے پاس آئیں گے۔ حضرت داہنی طرف بیٹھیں گے اور حضرت علی بائیں طرف، حضرت رسولؐ خدا اس سے فرمائیں گے کیا تو ان سے ملنے کی آرزو نہ رکھتا تھا۔ پس یہ تیرے امام ہیں اور جس عذاب سے تو ڈرتا تھا اس سے تجھے امان دی گئی۔ پھر اس کے لئے جنت کا ایک دروازہ کھولا جائے گا اور رسول فرمائیں گے یہ ہے جنت میں تیرا مقام تو چاہے تو ہم تجھے دنیا کی طرف لوٹا دیں اور وہاں سونا چاندی تیرے لئے فراہم کر دیں۔ وہ کہے گا۔ اب مجھے دنیا میں جانے کی حاجت نہیں، اس کے بعد اس کا چہرہ سفید ہو جائے گا پیشانی عرق آلود ہو جائے گی ہونٹ سکڑ جائیں گے نتھنے پھیل جائیں گے اور بائیں آنکھ میں آنسو آ جائیں گے

اور جب روح بدن سے نکل جائے گی تو اس پر وہ چیز پیش کی جائے گی۔ جیسے اس وقت پیش کی گئی تھیں جب وہ جسم میں تھی پس اب وہ آخرت کا ہو گا۔ غسل دینے والا اسکو غسل دیگا اور پلٹانے والا پلٹائیگا اور جب کفن لپیٹا جائیگا اور جنازہ پر رکھا جائے گا تو اس کی روح لوگوں کے آگے آگے ہوگی اور ارواح مومنین اس سے ملاقات کریں گی اور سلام کر کے بشارت دیں گی اس چیز کی جو اللہ نے جنت کی نعمتوں سے اس کے لئے مہیا کی ہوگی۔ جب اسے قبر میں رکھا جائے گا تو روح لوٹائی جائے گی اس کے جسم میں پھر اس سے سوال ہو گا اس چیز کا جس کو وہ جانتا ہے جب وہ جواب دے دیگا تو جنت کا دروازہ اس پر کھولا جائیگا جو رسول اللہؐ نے دکھایا تھا پس وہ اس میں داخل ہو گا در آنحالیکہ اس میں نور ہو گا۔ اور خنکی اور خوشبو۔

راوی نے پوچھا پھر فشار قبر کیا ہے فرمایا مومنین کا اس سے تعلق نہیں۔ اس کی قبر کی زمین یہ کہہ کر دوسری زمین پر فخر کرے گی میری پشت پر یہ مومن چلا تیری پشت پر نہیں، مرنے والے سے کہے گی۔ واللہ میں تجھ کو دوست رکھتی تھی جب تو میرے اوپر چلتا تھا اب تجھ پر میرا تصرف ہے تو دیکھے گا میں تیرے ساتھ کیا کرتی ہوں پس وہ اسکی حد نگاہ تک کشادہ ہو جائے گی۔ (ص)

۳۔ سعد بن یسار راوی ہے کہ میں سابور کے دو بیٹوں میں سے ایک کے پاس گیا۔ یہ دونوں صاحب فضل و ورع اور متواضع تھے ان میں سے جو بیمار ہوا میرا گمان ہے کہ اس کا نام زکریا تھا اس کی موت کے وقت میں موجود تھا اس نے اپنا ہاتھ پھیلایا اور کہا۔ اے علیؑ آپ نے میرا ہاتھ نورانی کر دیا۔ میں اس کے بعد امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں حاضر ہوا محمد بن مسلم بھی وہاں موجود تھا۔ میں جب چلا تو حضرت کا نوکر مجھے بلانے آیا۔ غالباً مسلم نے یہ واقعہ حضرت سے بیان کر دیا تھا۔ جب میں واپس آیا تو فرمایا جس کی موت کے وقت تم موجود تھے اس نے کیا کہا تھا۔ میں نے کہا اس نے کہا تھا" اے علیؑ آپؑ نے میرا ہاتھ روشن کر دیا۔ فرمایا واللہ اس نے حضرت کو دیکھا تین بار ایسا فرمایا۔ (مجہول)

۴۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ کو کہتے سنا۔ تم میں سے بعض ایسے ہیں جن کی توبہ قبول کی جائے گی اور اللہ بخش دیگا اور نہیں ہے تمہارے درمیان کوئی ایسا جس پر غبطہ کیا جائے اور خوشی اور آنکھوں کی ٹھنڈک دیکھے مگر اس وقت جب روح یہاں پہنچے گی

اور اشارہ کیا اپنی حلق کی طرف، پھر فرمایا اس کے احتضار کے وقت حضرت رسولؐ خدا، حضرت علیؑ اور حضرت جبرئیلؑ آئیں گے۔ اور ملک الموت علیہم السلام حضرت علیؑ اس کے قریب ہوں گے اور فرمائیں گے یا رسولؐ اللہ یہ ہمارا دوست ہے لہذا آپ بھی اسے دوست رکھیئے۔ حضرت جبرئیلؑ فرمائیں گے یہ اللہ اس کے رسولؐ اور آل رسولؐ کو دوست رکھنے والا ہے لہذا تم بھی اسے دوست رکھو اور اس کے ساتھ نرمی کرو، پس ملک الموت اس کے پاس آکر کہے گا اے بندۂ خدا۔ میں نے تیری گردن آزاد کی اور تیری برائت کا پروانہ لے لیا۔ (موثق)

تو نے زندگانی دنیا میں چونکہ صاحبانِ عصمت کبریٰ سے تمسک کیا تھا یہ اس کا اجر ہے وہ بہ توفیق کہے گا وہ کیا ہے فرشتہ کہے گا وہ ولایت علی (ابن ابیطالبؑ) ہے وہ مومن کہے گا صحیح ہے فرشتہ کہے گا جس عذاب آخرت سے تو ڈرتا تھا۔ اللہ نے تجھے اس سے امان دے دی اور جس چیز کی تجھے امید تھی تو نے پالی اور بشارت ہو رسولؐ اللہ اور علیؑ و فاطمہؑ کے ساتھ رہنے کی، پھر ہلکے سے اس کی جان نکالے گا اور پھر جنت سے کفن اور جنت سے مشک و اذفر کا حنوط اس کے لئے لائے گا۔ پس اس کا کفن اسے دیا جائے گا اور اسی حنوط سے دفن کیا جائے گا۔

پھر اس کو جنت کا زرد لباس پہنایا جائے گا۔ جب اس کو قبر میں رکھیں گے تو جنت کا ایک دروازہ اس پر کھل جائے گا اور بڑی راحت نصیب ہوگی۔ پھر اس کے سامنے اور دائیں بائیں ایک مہینہ مسافت کی زمین پھیلا دی جائے گی اور اس سے کہا جائے گا اب اپنے فرش پر دلہنوں کی طرح سوؤ۔

بشارت ہو تجھے راحت و آرام کی اور نعمتوں سے بھری جنت کی۔ تیرا رب تجھ سے ناراض نہیں، پھر وہ جنت میں آل محمدؐ کی زیارت کرے گا ان کے ساتھ کھائے گا اور ان کے ساتھ ان کا پانی پیئے گا اور ان کی مجالس میں ان سے بات چیت کرے گا۔ ظہور قائم آل محمدؐ تک یہی صورت رہے گی۔ جب حضرت ظہور فرمائیں گے تو یہ مومنین لبیک لبیک کہتے ہوئے حضرت کے پاس آئیں گے اس وقت شک کرنے والے حیران رہ جائیں گے۔ مومنین کم ہونگے اور موجود لوگ ہلاک ہوں گے اور مقرب لوگ نجات پائیں گے۔ حضرت رسولؐ خدا، حضرت علیؑ سے فرمائیں گے۔ تم میرے بھائی ہو اور تمہارے اور میرے درمیان وعدہ گاہ وادی السلام ہے۔

جب کافر کے مرنے کا وقت آتا ہے تو حضرت رسولؐ خدا، حضرت علیؑ، جبرئیل اور ملک الموت آتے ہیں حضرت علیؑ کہتے ہیں یا رسولؐ اللہ یہ ہم سے دشمنی رکھتا تھا۔ پس آپؐ بھی اس کو دشمن رکھیئے۔ حضرت، جبرئیل سے فرماتے ہیں یہ وہ ہے جو بغض رکھتا ہے اللہ اور اس کے رسولؐ اور اہلبیت رسولؐ سے پس جبرئیل اس کو دشمن جانیں گے اور اس پر سختی کریں گے ملک الموت اس کے پاس آکر کہیں گے۔ اے بندۂ خدا میں نے تیری رہائی اور برائت کا پروانہ لے لیا ہے کیا تو نے صاحبانِ عصمت کبریٰ سے زندگانی دنیا میں تمسک کیا تھا وہ کہے گا نہیں، ملک الموت کہیں گے اے دشمن خدا، تجھے غضب خدا عذاب خدا اور آتش جہنم کی بشارت ہو جس عذاب سے تو ڈرتا تھا وہ آگیا۔ پھر سختی سے اس کی روح قبض کی جائے

گی اور تین سو شیاطین کو اس پر مسلط کیا جائے گا کہ اس کے منہ پر تھوکیں گے اور اس کی روح کو اذیت دیں گے اور جب قبر میں جائے گا تو جہنم کے دروازوں میں سے ایک دروازہ اس پر کھول دیا جائے گا اور اس پر دوزخ کا دھواں اور شعلے لپکیں گے۔ (ض)

۵۔ راوی نے حضرت علی سے سنا

واللہ جو شخص میری عداوت پر مرے گا وہ اپنی موت کے وقت مجھے دیکھنا بُرا سمجھے گا اور جو میری محبت پر مرے گا وہ مجھے محبت کی نظر سے دیکھے گا۔ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا۔ ہاں ایسا ہی ہے اور رسول اللہ داہنی طرف ہوں گے (مجہول)

۵۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام کو کہتے سنا کہ مرتے وقت میّت کی آنکھوں میں جو آنسو آجاتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ رسول اللہ کو دیکھتا ہے اور خوش ہوتا ہے کیا تم نے اس پر غور نہیں کیا کہ جب آدمی کوئی ایسی چیز دیکھتا ہے جسے وہ دوست رکھتا ہے تو خوشی سے آنکھ میں آنسو آجاتے ہیں اور ہنسنے لگتا ہے۔ (مجہول)

۶۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جب روح کھنچ کر حلق تک آجاتی ہے تو موت کا فرشتہ اس سے کہتا ہے۔ اے فلاں جس سے تیری امید دنیا میں وابستہ تھی اب اس سے مایوسی ہے یعنی اب دنیا کی طرف پلٹنا ممکن نہیں اور جس سے تو ڈرتا تھا اب اس سے امان ہے۔ (مرسل)

۷۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جب آدمی کی روح کھنچ کر سینہ تک آجاتی ہے تو وہ رسول اللہ کو دیکھتا ہے حضرت اس سے فرماتے ہیں میں اللہ کا رسولؐ ہوں تجھے بشارت دیتا ہوں فرمایا پھر وہ علیؑ کو دیکھتا ہے آپؑ فرماتے ہیں میں علیؑ ہوں جسے تو دوست رکھتا تھا کیا تو چاہتا ہے کہ تجھے فائدہ پہنچاؤں، میں نے کہا یہ دیکھنے کے بعد کیا کوئی دنیا کی طرف لوٹا دیا جائے گا۔ فرمایا نہیں اور اس سے بڑی بات یہ ہے کہ خدا نے قرآن میں فرمایا ہے۔ اے ایمان اور تقویٰ والو تم کو بشارت ہو دنیا و آخرت کی زندگی میں، اور اللہ کے کلمات بدلنے والے نہیں (مرسل)

۸۔ ابن یعفور کہتا ہے کہ خطاب جہنی ہمارا شریک کار تھا اور پکا ناصبی تھا۔ بغض آل محمد میں اس کی صحبت تھی۔ نجدہ حروری ناصبی سے میں ایک روز بلحاظ میل جول اور تقیہ اس کے پاس گیا وہ بحالت نزع بیہوش تھا اور کہہ رہا تھا اے علی تمہارا اور میرا معاملہ کیسا سخت ہے۔ میں نے یہ واقعہ ابوعبداللہ علیہ السلام سے بیان کیا۔ فرمایا رب کعبہ کی قسم اس نے ضرور علی کو دیکھا۔ تین بار یہ ارشاد فرمایا۔ (مرسل)

۹۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام کو فرماتے سنا، جب روح تم میں سے کسی کی کھنچ کر آئے گی تو کہا جائے گا تو دنیا کے جس رنج و غم سے ڈرتا تھا اس سے تجھے امان ملی اور کہا جائے گا رسولؐ اللہ اور علیؑ و فاطمہؑ تیرے سامنے ہیں۔

۱۰۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جب مومن کی موت کا وقت قریب آتا ہے تو اس کا چہرہ اس سے زیادہ سفید ہو جاتا ہے جو اس کا اصلی رنگ ہو اور پیشانی سے پسینہ ٹپکتا ہے اور آنکھوں سے آنسو بہتے ہیں اور یہ وقت جان نکلنے کا ہوتا

ہے اور کافر کی روح سختی سے نکلتی ہے اور اس کی باچھیں اونٹ کی طرح پھیل جاتی ہیں اور اونٹ کی طرح جان نکلتی ہے (ض)

۱۱۔ میں نے ابو عبداللہؑ سے پوچھا جو اللہ کی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اسکی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اور جو اللہ کی ملاقات کو برا جانتا ہے اللہ اس کی ملاقات کو برا جانتا ہے۔ فرمایا ٹھیک ہے۔ میں نے کہا ہم تو موت کو برا ہی جانتے ہیں۔ فرمایا جو تم نے خیال کیا ہے ایسا نہیں ہے اس کا اظہار تو معائنہ کے وقت ہوتا ہے جب وہ ایسی چیز دیکھتا ہے جسے دوست رکھتا ہے پھر کوئی چیز اُسے آگے بڑھنے سے زیادہ محبوب نہیں ہوتی۔ ایسی صورت میں اللہ اس کی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اور وہ اللہ کی ملاقات کو، اور جب وہ ایسی چیز کو دوست رکھتا ہے جسے برا جانے، تو کوئی چیز اسے لقائے الٰہی سے زیادہ بُری نہیں معلوم ہوتی۔ پس اللہ بھی اس کو دوست نہیں رکھتا۔

۱۲۔ میں نے ابو عبداللہ علیہ السلام سے کہا میں آپ پر فدا ہوں کہ میں نے آپ کے ایک شیعہ سے سنا ہے جس کی روایت اس نے آپ کے والد سے کی ہے۔ فرمایا وہ کیا ہے۔ میں نے کہا وہ کہتا تھا کہ لوگوں کا گمان ہے کہ سب سے زیادہ قابل غبطہ یہ ہے جس پر ہم ہیں لیکن کی جان جب حلق تک آئے گی تو کیا ہوگا۔ فرمایا ہاں اس وقت، نبیؐ، علیؑ، جبرئیل اور ملک الموت اس کے پاس آئیں گے اور یہ فرشتہ حضرت علیؑ سے کہے گا یہ شخص تمہارے اور تمہارے اہلبیتؑ کے دوستوں میں سے ہے وہ فرمائیں گے ہاں یہ ہم کو دوست رکھتا ہے اور ہمارے دشمنوں سے بیزار ہے حضرت رسولؐ خدا یہی بات جبرئیل سے کہیں گے اور وہ خدا سے کہیں گے۔ (مجہول)

۱۳۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے جب روح نکل کر یہاں تک آجائے گی اشارہ کیا اپنے حلق کی طرف، تو اس کی آنکھیں زیارت نبیؐ و علیؑ سے ٹھنڈی ہوں گی۔ (ض)

۱۴۔ میں نے حضرتؑ سے اس آیت کے متعلق پوچھا۔ اذا بلغت الحلقوم۔ فرمایا جب روح کھنچ کر حلق تک آجائے گی تو اس پر نیند کا غلبہ ہوگا اور جب وہ جنت میں اپنا مقام دیکھے گا تو کہے گا مجھے دنیا کی طرف پلٹا دو تاکہ میں اپنے گھر والوں کو مطلع کر دوں اس سے کہا جائے گا یہ ممکن نہیں۔ (موثق)

۱۵۔ فرمایا جب تم دیکھو آنکھ بے نور ہوگئی اور بائیں آنکھ سے آنسو نکلے اور پیشانی پر پسینہ آئے اور ہونٹ سکڑنے لگے اور نتھنے پھیل گئے تو سمجھ لو اس کا وقت آگیا اور ایک روایت میں ہے کہ اگر وہ ہنسے تو یہ بھی دلائل موت سے ہے اور فرمایا جب تم دیکھو کہ اس کا چہرہ بے رونق ہوگیا اور داہنی آنکھ سے آنسو نکلے تو جان لو یہ (کافر کی) موت کا وقت ہے۔

## باب ۱۲
## مومن و کافر کی روح نکلنا

۱۔ فرمایا۔ ابو عبداللہ علیہ السلام نے، اللہ حکم دیتا ہے ملک الموت کو، پس وہ لوٹاتا ہے مومن کی روح کو تاکہ اس کے گناہوں

ہیں تخفیف ہو اور اس کی روح کو آسانی سے نکالتا ہے مگر لوگ کہتے ہیں فلاں پر موت کا وقت سخت ہے یہ اہانت حکم الٰہی ہے اور بطور دعا راوی نے کہا۔ خدا اس سے بچالے۔ یہ بھی ایسا ہی کہنا ہے اس کے لئے جس پر اللہ کا غضب ہو۔ اور جو اللہ کو دشمن رکھتا ہے تو ملک الموت کو حکم دیتا ہے کہ اس کی روح کو اس طرح کھینچے جیسے گرم لوہے کی سلاخ جنتری میں سے کھینچی جاتی ہے لوگ کہتے ہیں فلاں شخص پر موت آسان ہو گئی لوگوں کو کیا خبر کہ کسی مرنے والے پر کیا گزرتی ہے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ رسولؐ اللہ اپنے ایک صحابی کے پاس اس وقت پہنچے جب وہ مرنے کے قریب تھا اور فرمایا اے ملک الموت میرا یہ صحابی مومن ہے اس نے کہا اے محمدؐ بشارت ہو کہ میں ہر مومن کے ساتھ نرمی کرتا ہوں اور جان لو اے محمدؐ جب میں اولاد آدم میں سے کسی کی روح قبض کرتا ہوں تو گھر والے جزع و فزع کرتے ہیں میں ان کے گھر کے ایک گوشہ میں ہو جاتا ہوں اور کہتا ہوں یہ رونا پیٹنا کیسا، خدا کی قسم میں اس کی موت کے وقت سے پہلے نہیں آیا اور نہ میں نے اس کے گناہوں کی وجہ سے قبض روح کیا ہے اگر تم چپ رہو گے اور صبر کرو گے تو جزا پاؤ گے اور اگر بیقراری کا اظہار کرو گے تو گنہگار ہو گے یہ سمجھ لو میں تمہارے درمیان بار بار آؤں گا۔ گناہوں سے ڈرو، مشرق و مغرب میں کوئی گھر یا خیمہ ایسا نہیں ہے کہ میں ہر روز چار یا پانچ بار ان کے چہروں سے اندازہ نہ کرتا ہوں میں ان کے چھوٹے بڑے ہر ایک کو جانتا ہوں اگر میں ایک مچھر کی روح قبض کرتا ہوں تو مجھے اس پر قدرت نہیں جب تک میرے رب کا حکم نہ ہو۔

رسولؐ اللہ نے فرمایا ایک فرشتہ اوقات نماز میں دیکھ بھال کرتا ہے اگر پابند نماز پاتا ہے تو اس کو تلقین کرتا ہے لا الٰہ الا اللہ محمد رسولؐ اللہ اور شیطان کو اس کے پاس سے ہٹا دیتا ہے (مرسل)

۳۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے ایک شخص انصار میں سے حضرت رسولؐ خدا کی خدمت میں آیا اور اس کی ایمانی حالت اچھی تھی حضرتؐ اس کی موت کے وقت تشریف لائے ملک الموت کو اس کے سرہانے پایا رسول اللہؐ نے فرمایا اے ملک الموت اس کے ساتھ نیکی کر یہ مومن ہے۔ ملک الموت نے کہا۔ اے محمدؐ آپ خوش رہیں میں تو ہر مومن پر شفیق ہوں اور اے محمدؐ جب میں قبض روح کے لئے کسی آدمی کے پاس آتا ہوں اور اس کی روح قبض کرتا ہوں تو اس کے خاندان والے چیخنے لگتے ہیں میں اس کی روح کو لے کر گھر کے ایک گوشہ میں ہو جاتا ہوں اور کہتا ہوں خدا کی قسم ہم نے ظلم نہیں کیا اور نہ موت کے وقت سے پہلے روح قبض کی ہے اگر تم مرضیٔ خدا پر راضی رہو گے اور صبر کرو گے تو اجر پاؤ گے اور بے صبری ظاہر کرو گے اور غصہ کرو گے تو گنہگار ہو گے تم ہم پر غصہ نہ کرو ابھی ہمیں تمہارے پاس بار بار آنا ہے ایسی باتوں سے حذر کرو، خشکی اور تری میں کوئی گھر اور کوئی خیمہ ایسا نہیں کہ میں ہر روز اوقات نماز میں ان کو تلاش نہ کرتا ہوں میں ان کے نفس اور ان کے رنگ کو جانتا ہوں۔ اے محمد میں بغیر اذن رب ایک مچھر کی روح قبض نہیں کر سکتا جب مومن کی موت کے وقت آتا ہوں تو تلقین کرتا ہوں۔ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ (ض)

## باب ۱۳

## دفن میں تعجیل

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے لوگو اللہ نے فرمایا ہے میں اس سے محبت نہیں کرتا جس کے یہاں کوئی مرگیا ہو اور وہ دفن کے لئے صبح کا انتظار کرے یا دن میں کوئی مرا ہو اور وہ رات کا انتظار کرے۔ دفن میں انتظار نہ کرو۔ سورج کے طلوع یا غروب کا۔ جلدی کرو ان کے دفن کرنے میں۔ اللہ کی رحمت تم پر ہو لوگوں نے کہا یا رسول اللہ، اللہ کی رحمت آپ پر بھی ہو۔

۲۔ رسول اللہ نے فرمایا جب کوئی مرجائے اوّل روز میں تو اس کے دفن میں تاخیر نہ کرو اور اس کو قبر میں جلد پہنچا دو۔

## باب ۱۴

## نادر

۱۔ فرمایا حضرت نے جب کسی میت کو اکیلا چھوڑ دیا جاتا ہے تو شیطان اس کے پیٹ میں گھس کر کھیلتا ہے۔ (ض)

## باب ۱۵

## زن حائض اور خدمت مریض

۱۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا اگر کوئی عورت مریض کے سرہانے بحالت حیض اس کی جان کنی کے وقت بیٹھی ہو تو کیا کیا جائے۔ فرمایا کوئی حرج نہیں اگر وہ مریض کی کوئی خدمت انجام دے رہی ہو لیکن اگر اس کی قربت سے کوئی خوف ہو تو اسے ہٹا دیا جائے کیونکہ ملائکہ کو ایسی عورت سے اذیت ہوتی ہے۔ (موثق)

## باب ۱۶

## غسل میت

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جب تم غسل میت دینا چاہو تو اس کی شرمگاہ پر کوئی پردہ ڈال دو جو اسے چھپا لے۔ غسل کی ابتدا کرو اس کے دونوں ہاتھ اور سر سے، تین بار آب سدر سے دھوؤ اس کے بعد بدن کو لو، پہلے داہنی طرف سے لو، جب شرمگاہ کو دھونا چاہو تو ایک پاک صاف کپڑا اپنے بائیں ہاتھ پر لپیٹو اور اسے اس کپڑے کے نیچے داخل کرو جو میت کی شرمگاہ پر ہے، شرمگاہ پر بغیر نظر کئے ہوئے اسے دھوؤ۔ جب آب سدر کے غسل سے فارغ ہو جاؤ تو آب کافور سے غسل دو، پھر سادہ پانی سے، جب تینوں غسل سے نمٹ جاؤ تو خشک کپڑے سے تری کو جذب کر دو۔ (حسن)

۲۔ حضرت ابوعبداللہؑ سے غسل میت کے متعلق پوچھا۔ فرمایا اوّل آب سدر سے غسل دو، اس کے بعد دوسرا غسل آب کافور اور الکلیل الملک (ایک دوا زردی مائل) اگر مل جائے اور تیسرا آب خالص سے۔ میں نے کہا مُردے کے لئے صرف یہی تین غسل ہیں۔ فرمایا ہاں، میں نے کہا کیا وقت غسل بدن پر کپڑا رہے۔ فرمایا اگر قمیص کے نیچے غسل دینا ممکن ہو تو دیا جائے۔ اور فرمایا میں یہ پسند کرتا ہوں کہ غسل دینے والا ہاتھ پر کپڑا لپیٹ لے۔ (ص)

۳۔ فرمایا حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام نے میت کے تین غسل ہیں آب سدر سے، آب کافور اور آب خالص سے، پھر کفن دیا جائے اور فرمایا میرے والد نے اپنے وصیت نامہ میں لکھا تھا مجھے تین کپڑوں میں کفن دیا جائے۔ ایک ان کی ردائے یمنی، ایک قمیص اور ایک اور کپڑا، میں نے پوچھا ایسا کیوں لکھا، فرمایا لوگوں کے کہنے کے خوف سے، پھر عمامہ باندھنے کو لکھا پھر دفن کے لئے زمین کھودنے کا حکم دیا کہ ہمارا نشان ہوا اور مجھے حکم دیا کہ قبر چار انگلیوں کے برابر اونچی ہو اور قبر پر پانی چھڑکنا اچھا ہے۔ (ض)

۴۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے غسل میت کے متعلق سوال۔ فرمایا۔ اس کے پیروں کے تلوے قبلہ کی طرف کرو۔ پھر اس کے بدن کے جوڑ آہستہ ملو اگر کوئی امر مانع ہو تو چھوڑ دو اور اس کی شرمگاہ کو تین بار آب سدر یا صابون وغیرہ سے خوب دھوؤ اور زیادہ پانی ڈالو، پھر دونوں ہاتھوں سے ملو، اس کے بعد سر کی طرف آؤ۔ پہلے داہنی طرف کا حصہ دھوؤ نرمی سے سختی سے اپنے کو بچاؤ اور اچھا غسل دو، پھر بائیں کروٹ دلاؤ تاکہ داہنی طرف کا حصہ ظاہر ہو، پھر سر سے پیر تک دھوؤ اور ہاتھ سے ملو اس کی پشت اور پیٹ کو تین بار دھوؤ، پھر داہنی طرف کروٹ دو تاکہ بایاں حصہ نمایاں ہو، پھر اسے سر سے پیر تک دھوؤ اور اس پشت اور پیٹ کو تین بار دھوؤ، جب سدر سے غسل دے چکو تو اس کے بعد دوسرا غسل شروع کرو آب کافور سے، پہلے تین بار اپنے ہاتھ سے ہلکے ہلکے اس کے پیٹ کو ملو۔ پھر سر کی طرف آؤ اور جیسے پہلے کیا تھا کرو اوّل اوّل داڑھی سر اور چہرہ کو دونوں طرف سے دھوؤ آب کافور سے تین بار پھر بائیں طرف کروٹ دو تاکہ داہنی طرف کا حصہ نمایاں ہو۔ پھر سر سے پیر تک تین بار دھوؤ اور اپنا ہاتھ کندھوں کے نیچے بغلوں میں لے جاؤ اور ان کو دھوؤ اور ہاتھ اور بازو پہلو سے ملے رہیں جو کچھ بھی دھوؤ اور بغلوں کے ساتھ ہتھیلیاں بھی دھوؤ۔

پھر چت لٹاؤ اور آب خالص سے اسی طرح غسل دو، پہلے شرمگاہ سے شروع کرو پھر سر اور داڑھی کی طرف آؤ اور سادہ پانی سے غسل دو، جیسے پہلے دیا تھا۔ پھر کپڑے سے صاف کرو اور میت کے نیچے روئی رکھو اور زیادہ رکھو کر پھیلاؤ پھر رانوں کو کپڑے سے کس کر باندھو تاکہ کسی چیز کے نکلنے کا خوف نہ رہے اور مُردہ کو بیٹا ذمت اور اس کے کانوں میں کوئی چیز نہ رکھو اگر کانوں سے کوئی چیز نکلنے کا خوف ہو تو رکھ دو ورنہ کچھ نہ کرو۔ اور اگر روئی رکھ دو تو کچھ حرج نہیں اور مُردہ کے ناخن نہ کاٹو یہی صورت عورت کے لئے ہے۔

۵۔ فرمایا جب غسل کا ارادہ ہو تو میّت کو غسل دینے کی جگہ قبلہ رو لٹاؤ اگر وہ قمیض پہنے ہے تو قمیص کو اس کے ہاتھوں میں سے نکالو اور اس کی شرمگاہ پر ڈالو اور اسے اٹھا کر پیروں کی طرف سے نکالو اور اگر قمیص نہ ہو تو شرمگاہ پر کپڑا ڈالو، بیری کے تھوڑے سے پتّے ایک طشت میں ڈالو اور ان پر پانی ڈال کر ہاتھوں سے مَلو تاکہ جھاگ نکل آئے ان جھاگوں کو کسی ظرف میں رکھو اور آخر والے جھاگ پانی کے گھڑے میں ڈالو پھر اپنے ہاتھ تین چار بار دھوؤ جیسے غسل جنابت کے وقت تین بار دھوتے ہیں کہنیوں تک، پھر میّت کی شرمگاہ کو خوب دھوؤ اور پوری کوشش کرو کہ پانی میت کے نتھنوں میں نہ جائے اور کانوں کے اندر بھی، پھر اس کو بائیں طرف کروٹ دو۔ پھر پانی نصف حصہ سر سے لے کر پیروں تک بہاؤ اور بدن کو ہلکے ہلکے مَلو اور اسی طرح اس کی پیٹھ اور پیٹ کو ہلکے سے دھوؤ پھر اسے داہنی کروٹ دو پھر اسی طرح کرو جیسے داہنی طرف کیا تھا۔ پھر گھڑے کا پانی گرا دو اور گھڑے کو سادہ پانی سے دھوؤ اور اپنے دونوں ہاتھ کہنیوں تک دھوؤ، پھر برتن میں پانی بھر دو اور جس طرح پہلے غسل دیا تھا غسل دو، میت کے ہاتھوں سے ابتدا کرو۔ پھر شرمگاہ کو دھوؤ پھر پیٹ کو ہلکے ہلکے دھوؤ اگر کوئی شے برآمد ہو تو اسے صاف کر دو۔

پھر اس کا سر دھوؤ پھر بائیں طرف کروٹ دو اور داہنی طرف کا حصہ دھوؤ اور اس کی پشت اور پیٹ بھی پھر داہنی طرف کروٹ دے کر بائیں طرف کا حصہ دھوؤ، جیسے پہلی بار دھویا تھا پھر اپنے دونوں ہاتھ کہنیوں تک دھوؤ اور گھڑا بھی دھوؤ سادہ پانی سے۔

اور سادہ پانی سے نہلا دو، جیسے پہلے دو بار غسل دیا ہے پھر پاک کپڑے سے بدن خشک کرو اور پھر روئی لو اور اس پر تھوڑا سا کافور ڈالو اور اس کو میت کی اگلی پچھلی شرمگاہ پر رکھو اور کچھ روئی میّت کی دُبر پر رکھو تاکہ کوئی شے اس سے باہر نہ نکلے، اور ایک لمبا کپڑا لو جس کا عرض ایک بالشت ہو اور اس کو دونوں کولھوں پر باندھو اور دونوں رانوں کو اچھی طرح ملاؤ اور بطور لنگوٹ کے دونوں کو کس کر باندھو پھر اس کا سرا پیروں میں سے نکالو اور داہنی طرف لے جاؤ اور لنگوٹ کی طرح باندھو، یہ کپڑا بہت لمبا ہونا چاہیئے جو کولھوں اور دونوں رانوں اور گھٹنوں کو اچھی طرح لپیٹ لے۔

۶۔ میں پوچھا اگر میّت کو کھلے مقام پر نہلایا جائے تو فرمایا کوئی حرج نہیں لیکن پردہ کے اندر ہو تو مجھے زیادہ پسند ہے (مرسل)

## باب ۱۷
## حنوط و کفن

۱۔ حنوط و کفن کے بارے میں فرمایا۔ پہلے چادر پھیلاؤ پھر اس پر ازار رکھو نیچے کی طرف اور کفنی کا اگلا حصہ میّت پر ڈالو پھر ملا ہوا کافور لو اور اسے میت کی پیشانی پر مقام سجدہ پر رکھو، پھر کافور ہر جوڑ پر ملو سر سے لے کر

پیر تک سر گردن، شانوں کہنیوں اور بدن کے ہر جوڑ پر ملو، پیروں پر بھی اور ہتھیلیوں پر بھی، پھر کفنی کا اگلا حصہ میت کو ذرا سا اٹھا کر ڈالو اور کفنی سلی ہوئی اور کڑھی ہوئی نہ ہو، پھر دو شاخیں تازہ ہری خرمے کی بقدر ایک ہاتھ کے لمبی لو ان میں سے ایک اس طرح رکھو کہ نصف حصہ پنڈلی پہ رہے نصف ران پہ اور دوسری کو میت کی داہنی بغل میں رکھو۔ اور اس کی آنکھ کان اور چہرہ پہ نہ تو روئی رکھو اور نہ کافور، پھر عمامہ باندھو ایچ کا حصہ اس کے سر پہ دائرہ کی صورت میں پیچ دو اور پھر دونوں سرے سینہ پر ڈال دو۔ (مرسل)

۲۔ حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے دریافت کیا گیا کہ رسول اللہ کو کفن کیسے دیا گیا تھا۔ فرمایا تین کپڑوں میں دو صحاری تھے۔ مضافات عمان کے بنے ہوئے اور ایک حبرہ کی چادر تھی۔ (ض)

۳۔ فرمایا جب میت کو کفن دے چکو تو تھوڑا سا کافور اور ذریرہ (ایک قسم کی خوشبو) اس کے اوپر چھڑکو۔ (موثق)

۴۔ فرمایا جب میت کو حنوط کرو تو سجدہ کے مقامات پر اور کل جوڑوں پر ملو اور داڑھی پر بھی اور سینہ پر بھی رکھو اور مرد و عورت کے حنوط کی صورت یکساں ہے اور کافور کو انگیٹھی پر رکھ کر زم نہ کرو۔ (حسن)

۵۔ ہم نے حضرت سے پوچھا کیا عمامہ داخل کفن ہے۔ فرمایا نہیں۔ واجب کفن تین کپڑوں میں ہے اور ایک پوری چادر جو پورے بدن کو ڈھانپ لے اس سے کم نہیں اور جو زیادہ ہو وہ سنت ہے جب پانچ کپڑوں سے نہ بڑھے اس سے زیادہ ہو تو بدعت ہے حضرت رسولؐ خدا نے عمامہ کا حکم دیا ہے اور حضرت کے سر پر عمامہ باندھا گیا تھا۔ جب ہم مدینہ میں تھے تو ابوعبیدہ کے مرنے پر ایک شخص کو ہمارے پاس ایک دینار دے کر بھیجا گیا کہ ہم اس کے لیے حنوط اور عمامہ خریدیں۔ پس ہم نے خرید لیا۔ (ض)

۶۔ فرمایا حضرتؑ نے میت کو تین کپڑوں میں کفن دیا جائے۔ سوائے عمامہ اور ران پیچ کے، جس سے کولھوں کو اس طرح باندھا جائے کہ اگر کوئی شے نکلے تو ظاہر نہ ہو۔ ران پیچ اور عمامہ دونوں ضروری ہیں۔ مگر داخل کفن نہیں۔

۷۔ فرمایا حضرتؑ نے میرے والد نے وصیت نامہ لکھا کہ مجھے تین پارچوں میں کفن دیا جائے ایک وہ چادر جس میں جمعہ کی نماز پڑھتے تھے اور ایک کپڑا اور ایک قمیص، میں نے کہا آپ یہ کیوں لکھتے ہیں۔ فرمایا مجھے یہ خوف ہے کہ لوگ تم سے چار یا پانچ کپڑوں میں کفن دینے کو کہیں گے، اگر ایسا ہو تو تم نہ کرنا اور میرے سر پر عمامہ باندھنا، کفن ایسا ہو کہ سارے بدن کو لپیٹ لے۔ (حسن)

۸۔ میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے کہا میں غسل دیتا ہوں مُردوں کو، فرمایا غسل دو نرمی سے، بدن پر ہاتھ پھیرو رگڑو نہیں اور نہ کانوں میں کافور ڈالو اور جب عمامہ باندھو تو عربوں کی طرح نہ باندھو، میں نے کہا پھر کیسے فرمایا پیچ کا حصہ لو اسے میت کے سر پر ڈال کر پیچھے کی طرف لے جاؤ اور پھر دونوں کنارے سینے پر ڈال دو۔ (مجہول)

۹۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا کفن کیسے دیا جائے۔ فرمایا ایک پارچہ لے کر لنگوٹ کسو، میں نے کہا اور ازار

فرمایا۔ اس کا شمار کسی میں نہیں وہ تو اس لئے ہوتی ہے کہ ٹانگوں کو ملا دے تاکہ وہ حصہ باہر نہ رہے اور روئی ہے جو کام لیا جاتا ہے وہ اس سے بہتر ہے پھر غسل کے وقت قمیص کو پھاڑو اور اسے پیروں سے نکالو، کفنی ترک بھڑک کی اور منقش نہ ہو۔ عمامہ کے دونوں سرے سینہ پر ڈالو۔ (ص)

۱۰۔ فرمایا میت کا کفن پانچ پارچوں میں ہو۔ ایک قمیص جس میں بٹن نہ ہوں ایک لنگ اور ایک وہ کپڑا جس سے درمیانی حصہ باندھا جائے اور ایک چادر جس میں لپیٹا جائے اور ایک عمامہ سر پر باندھیں۔ (ص)

۱۱۔ حضرتؑ نے میت کے عمامہ کے متعلق فرمایا کہ اسے ٹھوڑی کے نیچے لا کر سینہ پر ڈالو۔

۱۲۔ فرمایا حضرتؑ نے حنوط سے مراد کافور ہے۔

۱۳۔ حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام نے فرمایا۔

ابوعبیدہ حذاء کے کفن کے سلسلے میں فرمایا حنوط تو کافور ہی ہوتا ہے لیکن جاؤ جیسا لوگ کرتے ہیں تم بھی کرو۔ (مجہول)

۱۴۔ جب مدینہ میں ابوعبیدہ حذاء کا انتقال ہوا تو میں وہاں موجود تھا امام جعفر صادق علیہ السلام نے میرے پاس ایک دینار بھیجا کہ اس کا حنوط خرید و اور سمجھ لو کہ حنوط کافور ہی کا نام ہے لیکن کرو وہی جیسا لوگ کرتے ہیں جب میں چلا تو میرے پیچھے آئے اور ایک دینار دے کر کہا۔ اس کا کافور خرید لینا۔ (ض)

۱۵۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ سے حنوط میت کے متعلق پوچھا۔ فرمایا مقامات سجدہ کو حنوط کرو۔ (موثق)

۱۶۔ فرمایا حضرتؑ نے کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ جنازہ کے اوپر حنوط نہ رکھا جائے۔

# باب ۱۸

## عورت کی تکفین

۱۔ میں نے عورتوں کے کفن کے متعلق پوچھا۔ فرمایا پانچ کپڑوں میں، ان میں ایک اوڑھنی ہے۔ (ص)

۲۔ میں نے عورت کے کفن کے متعلق پوچھا۔ فرمایا جیسے مرد کو کفن دیتے ہیں اسی طرح عورت کو دیا جائے۔ ہم اس کے پستان پر سینہ بند باندھتے ہیں تاکہ چھاتیاں سینہ سے مل جائیں اور گرہ پیچھے کی طرف رہے پھر ان دونوں پر کپڑا کس کر باندھیں (الخ)

۳۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے مرد کے لئے تین کپڑوں میں کفن ہے۔ عورت بڑی ہو تو پانچ کپڑوں میں۔ پٹکا، اوڑھنی اور دو لفافے۔

# باب ۱۹

## گرم پانی اور انگیٹھی کی کراہت

۱۔ فرمایا صادق آل محمدؐ نے کفن کو دھونی مت دو۔

۲۔ فرمایا حضرتؑ نے غسل میت کے لئے پانی گرم نہ کیا جائے اور نہ اس کے آس پاس آگ روشن کی جائے اور نہ مشک سے حنوط کیا جائے۔ (ض)

۳۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے کہ کفنوں کو دھونی مت دو اور نہ کافور کے سوا کوئی اور خوشبو لگاؤ کیونکہ میت بمنزلہ محرم (احرام باندھنے والا) ہے۔ (ض)

۴۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ رسول اللہؐ نے منع کیا ہے انگیٹھی کو جنازہ کے ساتھ لے کر چلنے سے۔ (ض)

# باب ۲۰

## مستحب و مکروہ کفن

۱۔ فرمایا مُردوں کو نئے کفن دو یہ ان کے لئے باعث زینت ہے۔ (حسن)

۲۔ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا کہ سفید لباس سے تمہارے لئے کوئی اچھا لباس نہیں لہذا اپنے مُردوں کو اسی کا کفن دو۔ (ضعیف)

۳۔ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا سفید لباس سے بہتر تمہارے لئے کوئی لباس نہیں، پس اسی رنگ کا لباس خود پہنو اور اپنے مُردوں کو اسی کا کفن دو۔ (ضعیف)

۴۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا اس شخص کے بارے میں جو لباس کعبہ کا ایک ٹکڑا خریدے اس میں سے کچھ اپنے صرف میں لائے آیا باقی کو بیچ سکتا ہے۔ فرمایا ہاں اور ہبہ کر سکتا ہے اس کو جو درد رکھے۔ اور فائدہ حاصل کر سکتا اور طالب برکت ہو سکتا ہے۔ میں نے کہا میت کو کفن دے سکتا ہے فرمایا نہیں۔ (مرسل)

۵۔ فرمایا اپنے مُردوں کو نئے کفن دو کیونکہ تم ان ہی میں مبعوث ہوگے۔ (مرسل)

۶۔ فرمایا بنی اسرائیل کتان کے کپڑے میں اپنے مُردوں کو کفن دیتے تھے امت محمدی کے لئے روئی ہے۔

۷۔ فرمایا امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے میں نے اپنے والد کو کفن دیا دو شطوی پارچوں میں (شطا مصر کا ایک گاؤں ہے) جس میں آپ احرام باندھتے تھے اور حضرت علی بن الحسین کی قمیص اور عمامہ میں اور ایک چادر میں جو اب چار سو دینار کی برابر

ہے میں نے اسے چالیس دینار میں خریدا تھا۔

۸۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے، امام حسن علیہ السلام نے اسامہ بن زید کو حبرہ کی سرخ چادر میں کفن دیا۔ (ض)

۹۔ فرمایا کفن بُرد یمانی کا ہونا چاہئے اگر نہ ملے تو روئی کا ہو اگر عمامہ روئی کا نہ ملے تو سابری کا بنا ہوا ہو۔ (ض)

۱۰۔ فرمایا کالے کپڑے کا کفن نہ دیا جائے۔ (موثق)

۱۱۔ میں نے پوچھا ایسے کپڑے کے متعلق جو مثل چادر کی طرح بصرہ میں تیار ہوتا ہے ریشم اور روئی سے، آیا اس کا کفن دیا جا سکتا ہے جبکہ ریشم کا حصہ روئی سے زیادہ ہو۔ (مرسل)

## باب ۲۱

## غسل میت کے لئے پانی اور کافور کی مقدار

۱۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا کیا غسل کے لئے پانی کی کوئی مقدار ہے۔ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی سے فرمایا تھا کہ جب میں مر جاؤں تو چھ مشک پانی غرس (مدینہ کا کنواں) کنویں سے لینا اور مجھے غسل دینا کفنانا اور حنوط کرنا، جب غسل و کفن اور حنوط سے فارغ ہو جاؤ تو مجھے بٹھا دینا اور جو چاہے پوچھنا، میں تمہاری ہر بات کا جواب دوں گا۔ (ض)

۲۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے حضرت علی علیہ السلام سے فرمایا جب میں مر جاؤں تو مجھے چاہ غرس سے نو مشک پانی لے کر غسل دینا۔ (حسن)

۳۔ راوی نے ابومحمد علیہ السلام کو لکھا کہ غسل میت کے لئے پانی کی حد کیا ہے حضرت نے جواب میں لکھا کہ میت کو ایسا غسل دیا جائے کہ وہ پاک ہو جائے۔ راوی نے پھر لکھا غسل میت کا پانی اگر کثیف پانی والے کنویں میں چلا جائے تو ناجائز تو نہیں یا ایک شخص نماز کے لئے وضو کرے اور وہ پانی کثیف کنویں میں جائے تو کیا حکم ہے۔ فرمایا ایسا پانی تو چہ بچوں میں جانا چاہیے۔ (صحیح)

۴۔ فرمایا امام نے حنوط سنت میں زیادہ سے زیادہ ۱۳ ۱/۳ درہم ہے اور فرمایا جبرئیل حضرت رسول خدا کے پاس چالیس درہم وزنی حنوط لائے، حضرت نے تین حصوں میں تقسیم کیا ایک حصہ اپنے لئے رکھا، ایک حضرت علی کے لئے اور ایک فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا کے لئے۔ (مرفوع)

۵۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے

# باب ۲۲

## جریدے

۱۔ فرمایا میت کے لئے دو جریدے ہوں ایک داہنی طرف رکھا جائے دوسرا بائیں طرف، اور فرمایا جریدہ مفید ہے مومن و کافر کے لئے (یہ حدیث ضعیف ہے کافر جریدہ رکھے گا ہی کیوں یہ تو حکم اسلام ہے پھر کفر کے ہوتے ہوئے جریدہ کیا فائدہ دے گا۔ (مجہول)

۲۔ سفیان ثوری نے امام سے پوچھا تخضیر کیا ہے فرمایا انصار میں ایک شخص مر گیا۔ حضرت رسولؐ خدا کو اطلاع دی گئی آپؐ نے مرنے والے کے قریبی رشتہ دار سے فرمایا۔ اپنے ساتھی کے لئے تازگی فراہم کرو، اس نے کہا وہ کیا۔ فرمایا تازہ جریدے دونوں ہاتھوں کی بغل سے ہتھیلی تک رکھو۔ (مجہول)

۳۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ ہرا جریدہ بقدر ایک ہاتھ کے ہو اور اشارہ کیا اپنی ہتھیلی سے اپنے ہاتھ تک، کپڑے کے اندر رکھا جائے۔ ایک شخص نے کہا کہ میں حضرت ابوعبداللہ سے بعد میں ملا اور اسی مسئلہ کے متعلق پوچھا۔ فرمایا ہاں میں نے عیسیٰ بن عبادہ سے بیان کیا تھا۔ (مرسل)

۴۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا یہ کیا بات ہے کہ جب کوئی مرتا ہے تو اس کے ساتھ جریدہ رکھا جاتا ہے فرمایا جب تک وہ تازہ رہتا ہے اس سے حساب و عذاب رکا رہتا ہے۔

اور یہ بھی فرمایا کہ بڑا عذاب ایک دن اور ایک ساعت میں ہوتا ہے۔

جب مردہ قبر میں جاتا ہے اور لوگ بعد دفن واپس آتے ہیں تو ہم میت کی حفاظت کے لئے یہ سامان رکھتے ہیں کہ بعد خشک ہونے کے بھی انشاء اللہ عذاب نہ ہوگا۔ (حسن)

۵۔ فرمایا جریدہ بقدر ایک بالشت کے ہو ایک ہنسلی کے پاس جلد بدن سے متصل رکھا جائے اور دوسرا بائیں جانب ہنسلی کے پاس کفنی سے ملا کر۔ (حسن)

۶۔ فرمایا ایک جریدہ داہنی طرف رکھا جائے دوسرا بائیں طرف۔ (ض)

۷۔ میں نے پوچھا جریدہ کیوں رکھا جاتا ہے۔

فرمایا تاکہ جب تک ہرا رہے عذاب سے دور رہے۔ (حسن)

۸۔ حضرت سے کسی نے کہا بسا اوقات میت کے کفناتے وقت ایسے لوگ موجود ہوتے ہیں جن سے مخالفت کا خوف کرتا ہوں۔ تو ایسی صورت میں جریدہ کیسے رکھا جائے۔ فرمایا جہاں تک ممکن ہو رکھا جائے۔ (ض)

۹۔ میں نے کہا کیا جریدہ قبر میں بھی رکھا جاتا ہے۔ فرمایا ہاں رکھ سکتے ہیں۔ (مرسل)

۱۰۔ ہم سوال کیا اگر جریدہ نہ ملے تو کیا کیا جائے۔ فرمایا بیری کی لکڑی کا بناؤ، ہم نے کہا اگر وہ بھی نہ ملے۔ فرمایا بید کی لکڑی کا لے لو۔ (ض)

۱۱۔ راوی نے کہا جہاں درخت خرمہ نہ ہو تو کیا جریدہ اس درخت کا بنایا جا سکتا ہے جو وہاں پایا جاتا ہو۔ امام علیہ السلام نے فرمایا اگر خرمہ کا جریدہ نہ ملے تو جایز تو ہے لیکن افضل وہی ہے جیسا کہ روایت میں ہے اگر اس کے بدلے انار کی لکڑی ہو تو بہتر ہے۔ (ض)

۱۲۔ میں نے پوچھا جریدہ کفن کے نیچے رکھا جائے یا اوپر فرمایا قمیض کے نیچے ناف سے ملا ہوا۔ میں نے کہا کس طرف فرمایا داہنی جانب۔ (حسن)

## باب ۲۳

## میت اگر جنب، حایض یا نفاس والی ہو

۱۔ میں نے کہا اگر میت جنب ہو تو کیسے غسل دیا جائے اور پانی کتنا ہو فرمایا۔ اگر کئی غسل جمع ہوں تو ایک غسل جنابت کافی ہوگا اور غسل میت بھی کیونکہ دو حیثیتیں ایک حرمت میں جمع ہو گئی ہیں۔ (حسن)

۲۔ میں نے پوچھا اس عورت کے متعلق زمانۂ نفاس میں مر جائے اسے کیسے غسل دیا جائے۔ فرمایا جیسے بحالت حیات اسے طاہر کرنے کے لئے ہوتا ہے یہی صورت حایض اور جنب کی ہے صرف ایک غسل۔ (موثق)

۳۔ پوچھا ایسی عورت کے بارے میں جو نفاس میں مری ہو اور کثرت سے خون نکلا ہو اور جلد بدن پر کئی موجود ہو تو فرمایا اسے صاف کرنے کے بعد کفنایا جائے۔ (ض)

## باب ۲۴

## جب بچہ عورت کے شکم میں مر جائے

۱۔ میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا اس عورت کے متعلق جو مر جائے اس کے پیٹ میں بچہ ہو۔ فرمایا پیٹ چاک کر کے بچہ کو نکال لیا جائے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا اگر عورت مر جائے اور بچہ پیٹ میں حرکت کرتا ہو تو شکم چاک کر کے بچہ نکال لیا جائے۔

ایک اور روایت میں ہے کہ بچہ نکال کر شکم کو سی دیا جائے۔

۳۔ فرمایا حضرت علیؑ نے اگر عورت مر جائے اور بچہ اس کے پیٹ میں حرکت کرتا ہو۔ اس کا پیٹ چاک کر کے بچہ نکال لیا جائے

اور فرمایا اس عورت کے بارے میں جس کے پیٹ میں بچہ مرگیا ہو اور اس کی جان جانے کا خوف ہو تو کوئی حرج نہیں ایک شخص ہاتھ ڈال کر بچہ کے ٹکڑے کرے اور نکال لے۔ (ض)

## باب ۲۵

## میّت کے بال یا ناخن کاٹنا مکروہ ہے

۱۔ فرمایا حضرت نے میّت کے بال اور ناخن نہ کاٹو اور اگر کوئی شے ان میں سے گر جائے تو اسے کفن میں رکھ دو۔ (حسن)

۲۔ فرمایا حضرت نے امیرالمومنین علیہ السلام نے مکروہ جانا ہے وقت غسل میت کے مونڈنا موئے زہار کا اور بال کاٹنا۔ (حسن)

۳۔ میں نے پوچھا اگر میت کے بدن پر بال ہوں تو انھیں مونڈا جائے اور ناخن تراش دیئے جائیں۔ فرمایا نہیں کچھ نہ کرو غسل دے کر دفن کر دو۔ (حسن)

## باب ۲۶

## غسل کے بعد اگر کوئی چیز بدن سے نکلے

۱۔ فرمایا اگر غسل کے بعد میت کے نتھنوں سے خون یا کوئی اور شے نکلے اور عمامہ یا کفن کو لگ جائے تو وہ جگہ قینچی سے کاٹ دو۔ (ض)

۲۔ فرمایا غسل کے بعد اگر کوئی شے از قسم پیشاب یا پاخانہ نکلے تو اسے دھو ڈالو۔ اعادۂ غسل کی ضرورت نہیں۔ (مرسل)

## باب ۲۷

## مرد عورت کو غسل دے سکتا ہے اور عورت مرد کو

۱۔ فرمایا حضرت نے اگر کوئی مرد مر جائے اور غسل دینے والا عورتوں کے سوا کوئی نہ ہو تو اس کی زوجہ غسل دے یا کوئی قریبی رشتہ دار عورت اگر موجود ہو۔ ہاں عورتیں پانی ڈال سکتی ہیں اور اگر عورت مر جائے تو اس کا شوہر قمیض کے نیچے ہاتھ ڈال کر غسل دے۔ (حسن)

۲۔ میں نے حضرت سے پوچھا آیا مرد کے لیے یہ جائز ہے کہ وہ مرتے وقت یا غسل دیتے وقت اپنی زوجہ کے اعضائے مخصوصہ پر نظر کرے اگر کوئی غسل دینے والی عورت نہ ہو۔ اسی طرح اگر شوہر مر جائے فرمایا حرج تو نہیں لیکن زوجہ کے اعضاء

اس کو برا سمجھیں گے۔ (ص)

۳۔ فرمایا مرد اپنی زوجہ کو غسل دے سکتا ہے لیکن لباس کے اندر۔ (ص)

۴۔ میں نے کہا اگر مرد مر جائے اور عورتوں کے سوا کوئی غسل دینے والا نہ ہو تو، فرمایا اس کی بی بی غسل دے یا محرم عورت، ہاں عورتیں پانی ڈال سکتی ہیں کپڑے کے اوپر سے۔ (مرسل)

۵۔ فرمایا حضرت صادق آل محمدؐ نے اس عورت کے متعلق جو مر جائے اور مرد ہی مرد ہوں اور ان میں اس کا کوئی محرم نہ ہو تو کیا یہ ہو سکتا ہے کہ اس پر کپڑا ڈال کر اسے غسل دیں۔
فرمایا اس صورت میں غسل دینے والے کو لوگ عیب لگائیں گے۔ ہاں نامحرم مرد اس کے ہاتھ دھو سکتا ہے۔ (ص)

۶۔ میں نے اس عورت کے متعلق سوال کیا جو مر جائے۔ اس کا شوہر اپنا ہاتھ کہنیوں تک اس عورت کی قمیض کے نیچے ڈال کر غسل دے سکتا ہے۔ (موثق)

۷۔ فرمایا حضرت نے اس مرد کے بارے میں جو سفر میں مر جائے یا ایسی جگہ جہاں عورتوں کے سوا کوئی مرد نہ ہو تو اس کو بے غسل دفن کر دیا جائے اور فرمایا اس عورت کے بارے میں جہاں مرد ہی مرد ہوں کہ وہ اس منزل میں ہے لیکن اگر شوہر موجود ہو تو وہ خود غسل دے عورت مرد کی طرح نہیں اس کے مرنے کا منظر برا ہوتا ہے۔ (ض)

۸۔ میں نے کہا اگر کوئی مرد سفر میں ہے اور اس کی زوجہ اس کے ساتھ ہو اور زوجہ مر جائے تو وہ اسے غسل دے سکتا ہے اور فرمایا اپنی ماں، بہن اور ان کی مثل کو بھی، لیکن ان کی شرمگاہ پر کپڑا ڈال دے۔ (ص)

۹۔ کسی نے اس عورت کے متعلق پوچھا جو ایسی جگہ مرے جہاں مردوں کے سوا کوئی عورت ہی نہ ہو اور سب نامحرم ہوں تو وہ غسل دے سکتے ہیں فرمایا دے سکتے ہیں درآنحالیکہ عورت کے بدن پر لباس ہو۔ فرمایا ان پر الزام عاید ہو گا بصورت مجبوری یہ بہتر ہو گا کہ وہ صرف اس کے ہاتھ دھو دیں۔ (ض)

۱۰۔ فرمایا جب عورت مر جائے اور غسل دینے کے لئے کوئی عورت نہ ملے تو اس کے شوہر کو چاہیے کہ اس کی قمیض میں ہاتھ داخل کر کے اسے غسل دے۔ (ض)

۱۱۔ میں نے امام علیہ السلام سے دریافت کیا، کیا مرد اپنی زوجہ کو غسل میت دے سکتا ہے فرمایا ہاں۔ مگر عورت کے رشتہ دار ازراہ تعصب ایسا کرنے سے اسے روکیں گے (حسن)

۱۲۔ حضرت سے پوچھا گیا اس مرد کے متعلق جو سفر میں مر جائے اور کوئی مرد اس کے ساتھ نہ ہو، مسلمان نہ ہو بلکہ یا تو نصاریٰ ہوں یا اس کی مسلمان پھوپی، خالہ، ایسی حالت میں اسے غسل کون دے فرمایا پھوپھی یا خالہ، درآنحالیکہ بدن میت پر کپڑا ہو اور نصاریٰ کو اس کے پاس نہ آنے دیا جائے۔ اسی طرح عورت اگر سفر میں مرے اور نصاریٰ عورتوں کے سوا کوئی مسلمان عورت نہ ہو اور اس کے مسلمان چچا یا ماموں ہوں تو وہ غسل دیں جیسے مسلمان عورت غسل دیتی مگر یہاں اس کے اوپر لباس ہو اسی کے اوپر پانی ڈالا جائے۔

میں نے کہا اگر کوئی مسلمان مرجائے اور اس کے ساتھ کوئی رشتہ دار عورت نہ ہو بلکہ یا تو نصرانی مرد ہوں یا ایسی عورتیں جن سے کوئی رشتہ نہ ہو۔ فرمایا ایسی صورت میں نصرانی غسل دے لیکن اگر ممکن ہو تو دوبارہ غسل دیا جائے کیونکہ وہ اضطراری حالت تھی۔

اگر مسلمان عورت مرجائے اور وہاں نہ کوئی مسلمان عورت ہو اور نہ اس کا رشتہ دار مسلمان مرد یا تو نصرانی عورت ہو یا ایسے مسلمان جن کے درمیان کوئی قرابت نہ ہو، فرمایا مجبوراً نصرانیہ غسل دے لیکن ممکن ہو تو دوبارہ غسل دیا جائے۔ اگر کوئی نصرانی مسلمان کا ہم سفر ہوا اور مرجائے تو مسلمان اسے نہ غسل دے نہ اس کا احترام کرے اور نہ اسے دفن کرے اور نہ قبر پر کھڑا ہو۔

۱۳۔ میں نے پوچھا حضرت فاطمہ کو کس نے غسل دیا تھا۔ فرمایا امیرالمومنینؑ نے جیسا کہ ان کے غم انگیز کلمات سے ظاہر ہوتا ہے تم بھی سن کر دل تنگ ہو گے۔ میں نے کہا ضرور ایسا ہی ہے فرمایا دل تنگ نہ ہو وہ صدیقہ تھیں صدیق کے سوا ان کو کوئی غسل نہیں دے سکتا تھا۔ کیا تمہیں معلوم نہیں کہ حضرت مریم کو حضرت عیسٰی نے غسل دیا تھا۔

میں نے کہا آپ کیا فرماتے ہیں اس عورت کے لئے جو سفر میں مرگئی ہو اور اس کے ساتھ جو مرد ہوں وہ نامحرم ہوں عورت کوئی نہ ہو تو اسے کون غسل دے۔ فرمایا وہی غسل دیا جائے جو اللہ نے واجب کیا ہے یعنی تیمم لیکن چھوتے وقت ان مقامات خاصہ کو نہ کھولے جن کے چھپانے کا اللہ نے حکم دیا ہے میں نے کہا پھر کیا ہو۔ فرمایا اس کے اعضاء تیمم اور چہرہ کو دھویا جائے اور ہاتھوں کے اوپر کا حصہ بھی۔ (ض)

## باب ۲۸

## لڑکے کی وہ عمر جس میں عورت اسے غسل دے سکتی ہے

۱۔ میں نے پوچھا کس عمر کے لڑکے کو عورت غسل دے سکتی ہے فرمایا تین سال والے کو۔

## باب ۲۹

## غسل میت اور غسال

۱۔ حضرت نے فرمایا جو میت کو غسل دے اسے غسل کرنا چاہیئے۔ میں نے کہا اگر وہ بدن ایسی حالت میں چھوئے جبکہ وہ گرم ہو فرمایا تو غسل نہیں اگر بدن ٹھنڈا ہو جائے تو غسل ہے۔ میں نے کہا جو قبر میں اتارے فرمایا اس پر نہیں وہ تو کپڑا چھوتا ہے (حسن)

۲۔ میں نے پوچھا جو میت کی آنکھیں بند کرے کیا اس پر غسل ہے۔ فرمایا اگر بدن گرم ہونے کی صورت میں کیا ہے تو نہیں۔

اور اگر سرد ہو جانے کے بعد بند کی ہے تو غسل کرے۔ میں نے کہا اگر غسال غسل دے کر اپنے نہانے سے پہلے کفن پہنائے تو کوئی حرج تو نہیں۔ فرمایا غسل دینے کے بعد اپنے دونوں ہاتھ کندھے تک دھولے پھر کفن پہنائے پھر خود غسل کرے میں نے کہا جو میت کو اٹھا کر جنازہ پر لائے اس پر غسل ہے فرمایا نہیں، میں نے کہا جو قبر میں اتارے اس پر غسل ہوگا یا نہیں؟ فرمایا نہیں۔ اقتیاطاً قبر کی مٹی سے تیمم کرے یہ ضروری نہیں ہے۔ (ص)

۳۔ فرمایا حضرت نے جو میت کو غسل دے وہ غسل میت کرے اگر کوئی میت کو ایسی حالت میں بوسہ دے کہ وہ گرم ہو تو اس کو غسل نہیں اور اگر سرد ہونے کے بعد بوسہ دے تو اس پر غسل واجب ہوگا۔ ہاں بعد غسل اگر چھولے اور بوسہ لے تو مضائقہ نہیں۔ (ض)

۴۔ میں نے پوچھا اگر کوئی مردہ جانور کو چھولے تو اس اس پر غسل ہے یا نہیں، فرمایا نہیں، یہ حکم تو صرف انسان کے لئے ہے میں نے پوچھا اگر کسی کا کپڑا جسد میت پر جا پڑے تو فرمایا اتنا ہی حصہ دھو ڈالو۔ (حسن)

۵۔ فرمایا قبر میں داخل ہونے والے کے لئے غسل کی ضرورت نہیں۔ (ص)

۶۔ رسول اللہ نے عبداللہ بن مظعون کو مرنے کے بعد بوسہ دیا۔ (ض)

۷۔ فرمایا اگر قبل غسل میت کسی کا کپڑا جسد میت سے مس ہوا ہو تو اسے دھونا چاہیئے اور اگر بعد غسل ہے تو نہیں۔ (ض)

۸۔ میں نے پوچھا کیا اس پر غسل واجب ہے جو میت کو غسل دے۔ فرمایا ہاں۔ میں نے کہا جو قبر میں اتارے۔ فرمایا اس پر نہیں وہ تو کپڑوں کو چھوتا ہے۔ (ض)

## باب ۳۷

# علت غسل میت و غسل جنابت

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ عبداللہ بن قیس الماصر امام محمد باقر علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر کہنے لگا کہ یہ بتایئے کہ میت کو غسل جنابت کیوں دیا جاتا ہے۔ فرمایا میں تجھے نہیں بتاؤں گا وہ وہاں سے اٹھ کر چلا گیا اور ایک شیعہ سے مل کر کہنے لگا اے گروہ شیعہ تم پر تعجب ہے۔ تم نے ایسے شخص کو اپنا ولی بنا رکھا ہے اور اس کی اطاعت اس حد تک کرتے ہو کہ اگر وہ تم سے کہے کہ میری عبادت کرو تو ضرور کرنے لگو گے۔ میں نے ایک مسئلہ پوچھا تو جواب دیتے نہ بن پڑا دوسرے سال وہ پھر حضرت کے پاس آیا اور وہی سوال کیا۔ حضرت نے پھر وہی فرمایا۔ میں تجھے نہ بتاؤں گا۔ عبداللہ ابن قیس نے اپنے ایک ساتھی سے کہا تو شیعوں کے پاس جا اور ان سے میل جول کر اور اپنی دوستی کا اظہار کرتے ہوئے مجھ پر لعنت کر اور تبرا کر۔ جب موسم حج ہو تو میرے پاس آنا۔ میں تیری ضرورت کو پورا کروں گا۔ شیعہ دوستوں سے کہنا وہ تجھے محمد بن علی کے پاس لے جائیں اور جب ان کے پاس جانا تو ان سے پوچھنا۔ میت کو غسل جنابت کیوں دیا جاتا

ہے۔ پس وہ شخص شیعوں کے پاس آیا اور حج کے زمانہ تک ان کے ساتھ رہا اور اس نے شیعوں کے مذہب پر غور کیا اور اسے قبول کرلیا۔ مگر ابن قیس سے اس امر کو چھپائے رہا۔ اس خوف سے کہ حج سے محروم نہ رہ جائے۔ جب حج کا زمانہ آیا تو وہ ابن قیس کے پاس آیا اور اس نے اس کو خرچ سفر دیا۔ پھر وہاں سے مدینہ کو چلا۔ اس کے شیعہ ساتھیوں نے کہا اپنا راستہ چھوڑ تاکہ ہم حضرت سے تیرا ذکر کریں اور تیری حاضری کے لئے اجازت حاصل کریں۔ جب وہ لوگ امام علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا تمہارا ساتھی کہاں ہے تم نے اس کے ساتھ انصاف نہیں کیا۔ انھوں نے کہا آپ نے کیسے جانا کہ اس کا معاملہ آپ کے موافق ہے۔ حضرت نے ایک شخص سے کہا اسے بلاؤ۔ جب وہ آیا تو فرمایا مرحبا تم جس حالت میں پہلے تھے اور اب جس حالت میں، اس میں فرق دیکھا۔ اس نے کہا پہلی حالت تو کچھ بھی نہ تھی۔ فرمایا تم نے سچ کہا۔ تمہاری پہلی عبادت اب کی عبادت سے ہلکی تھی حق بات کو قبول ہی کیا جاتا ہے شیطان ہمارے شیعوں پر مسلط ہے مگر ان کے علاوہ اور لوگ، چونکہ وہ شیطان کی منشاء کے مطابق کام کرتے ہیں لہذا ان کے اعمال کے بگاڑنے کی ضرورت نہیں سمجھتا بس تجھے بتائے دیتا ہوں جو تجھ سے قیس ماصر نے کہا ہے قبل اس کے کہ تو مجھ سے بیان کرے اور وہ ایسی صورت میں ہوگا۔ گویا تو نے ہی بیان کیا۔

اگر تو چاہے تو بیان کروں ورنہ نہیں۔

خدا نے کچھ فرشتے پیدا کئے ہیں۔ جب کسی مخلوق کو پیدا کرنا چاہتا ہے تو ان کو حکم دیتا ہے وہ اس مٹی کو لاتے ہیں جس کا ذکر اس آیت میں ہے "اس مٹی سے ہم نے تم کو پیدا کیا اور اسی میں تم کو لوٹائیں گے اور پھر دوسری بار اسی سے تم کو نکالیں گے پس نطفۂ انسانی کا خمار اسی مٹی سے ہوتا ہے جس سے یہ پیدا ہوتا ہے اس کے بعد یہ نطفہ رحم میں ۴۰ روز رہتا ہے جب چار ماہ ہو جاتے ہیں تو وہ ملائکہ کہتے ہیں۔ اے میرے رب تو کیا پیدا کرنا چاہتا ہے پس جو ارادہ رکھتا ہے اس کا حکم دیتا ہے۔ مذکر یا مونث، سفید یا سیاہ، جب روح بدن سے نکلتی ہے تو یہ نطفہ بعینہٖ جس حالت میں ہوتا ہے خارج ہوتا ہے چھوٹا ہو یا بڑا، مذکر ہو یا مونث، یہ وجہ ہے کہ میت کو غسل جنابت دیا جاتا ہے۔ اس نے کہا یا ابن رسول اللہ خدا کی قسم میں ابن ماصر کو یہ راز نہ بتاؤں گا۔ فرمایا۔ تجھے اختیار ہے۔ (ض)

۲۔ میں نے پوچھا منی سے کیا مراد ہے۔ فرمایا وہ نطفہ جس سے وہ پیدا ہوتا ہے نکال دیا جاتا ہے یعنی خارج ہوتا ہے وہ غلیظ پانی جو منی سے مشابہ ہوتا ہے۔ (ض)

۳۔ فرمایا علی بن الحسین علیہ السلام نے کوئی ذی روح نہیں مرتا جب تک وہ نطفہ خارج نہ ہو جس سے وہ پیدا ہوا ہے خواہ وہ منہ سے نکلے یا کہیں اور سے۔ (مرسل)

# باب ۳۱

## جو مومن کو غسل دے

۱۔ فرمایا مومن کو مومن غسل دے جب اس کو کروٹ دلائے تو کہے یا اللہ یہ تیرے مومن بندہ کا بدن ہے۔ اس کی روح اس سے نکل گئی ہے اور دونوں کے درمیان جدائی ہو گئی ہے عفوک عفوک سوائے گناہان کبیرہ کے، باقی ایک سال کے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ (ض)

۲۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جو میت کو غسل دے تو حق امانت ادا کرے۔ میں نے پوچھا۔ اس سے کیا مراد ہے فرمایا میت کی جو حالت دیکھے اس سے کسی کو آگاہ نہ کرے۔ (مختلف فیہ)

۳۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جو شخص کسی مومن کو غسل دیتے وقت کہے رب عفوک عفوک تو اللہ اس کے گناہ بخش دیتا ہے (مرسل)

۴۔ فرمایا۔ موسیٰ نے وقت مناجات اپنے رب سے کہا کیا ثواب ہے مردہ کو غسل دینے کا۔ فرمایا۔ اللہ اس کے گناہ اس طرح دھو دیتا ہے جیسے وہ بطن مادر سے پیدا ہوا ہو۔ (ض)

# باب ۳۲

## مومن کو کفن دینے کا ثواب

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جو کسی مومن کو کفنائے۔ وہ اس شخص کی مانند ہے جو اس کے لباس کا قیامت کے لئے ضامن ہو جائے۔ (مختلف فیہ)

# باب ۳۳

## ثواب قبر کھودنے کا

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جو کسی مومن کی قبر کھودے وہ اس شخص کی مانند ہے جو قیامت تک کے لئے اسے گھر بنوا دے۔

# باب ۳۴

## حد قبر و لحد

۱۔ ہمارے بعض اصحاب نے روایت کی ہے کہ حد قبر ہنسلی تک ہے بعض نے کہا چھاتی تک۔ بعض نے کہا ہے قد آدم ہو اس طرح کہ جو قبر میں ہو اس کے سر پر چادر تان دی جائے اور لحد اتنی گہری ہو کہ اس میں آدمی بیٹھ جائے اور مروی ہے کہ جب علی ابن الحسین کی وفات کا وقت قریب آیا تو ایک ساعت آپ بے ہوش رہے پھر حضرت کے اوپر سے کپڑا ہٹایا گیا۔ پھر فرمایا۔ حمد ہے اس خدا کی جس نے ہم کو جنت کا وارث بنایا کہ ہم جہاں چاہیں رہیں۔ پس عمل کرنے والوں کا اجر کیا ہی اچھا ہے پھر فرمایا۔ میرے لئے اتنی گہری قبر کھودو کو زمین کی تری نمایاں ہو جائے پھر آپ نے کپڑا اپنے اوپر ڈال لیا اور انتقال فرمایا۔ (ض)

۲۔ امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ جب امام محمد باقر علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا تو فرمایا جب میں مروں تو میری قبر کھودنا اور لحد بنانا اور اگر لوگ کہیں کہ رسول اللہ کی لحد کھودی گئی تھی تو انھوں نے سچ کہا۔ (ض)

۳۔ فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہ ابو الطلحٰی انصاری نے رسول اللہ کی لحد کھودی تھی۔ (حسن)

۴۔ فرمایا حضرت ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے منع فرمایا ہے تین ہاتھ سے اونچی قبر کو۔ (ض)

# باب ۳۵

## اعلان میت

۱۔ فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہ میت کے ولیوں کو چاہیئے کہ میت کے بھائی بندوں کو اس کی موت سے آگاہ کریں تاکہ اس کے جنازہ میں شریک ہوں اور اس پر نماز پڑھیں اور اس کے لئے استغفار کریں تاکہ ان کے لئے اجر ہو اور میت کے لئے استغفار، اور اس کا اجر ان کو ملے اور میت کو استغفار کا۔ (حسن)

۲۔ فرمایا ابو عبد اللہ علیہ السلام نے کہ جنازہ کی اطلاع لوگوں کو دی جائے۔ (ض)

۳۔ فرمایا حضرت نے جنازہ کی شرکت کے لئے لوگوں کو بلایا جائے۔ (ض)

# باب ۳۶
## جنازہ کو دیکھ کر کیا کلمات کہے جائیں

۱۔ امام زین العابدین علیہ السلام جب کسی جنازہ کو آتا دیکھتے تو فرماتے حمد ہے اس خدا کے لئے جس نے مجھے مرنے والوں میں نہ قرار دیا۔ (مرسل)

۲۔ ترجمہ اوپر ہے۔ (مرفوع)

۳۔ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا جو کوئی استقبال جنازہ کرے یا اسے دیکھے تو کہے اللہ اکبر یہ وہ ہے جس کا اللہ نے اور اس کے رسولؐ نے وعدہ کیا ہے اور اللہ اور اس کے رسولؐ نے سچ کہا ہے یا اللہ ہمارے ایمان اور تسلیم کو زیادہ کر، حمد ہے اس خدا کے لئے جو اپنی قدرت سے عزت والا ہے اور موت سے اپنے بندوں پر غالب ہے اور کوئی فرشتہ ایسا نہ رہے گا مگر اس آواز پر از روئے رحمت رو دے گا۔

# باب ۳۷
## جنازہ اٹھانے میں امور مسنونہ

۱۔ فرمایا امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے جنازہ میں سنت ہے کہ جنازہ کو اس طرح کندھا دے کہ پہلے اپنے داہنے کندھے پر سرہانے کی طرف سے لے پھر داہنے پیر کی طرف آئے پھر پیروں کی طرف سے ہوتا ہوا بائیں پیر کی طرف کندھا دے پھر آگے جا کر سرہانے کی جانب اپنے بائیں کندھے پر اٹھائے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ چاروں طرف سے جنازہ اٹھانا سنت ہے اور اس کے بعد کندھا دینا خوشی پر موقوف ہے۔ (ض)

۳۔ میں نے امام علیہ السلام سے کندھا دینے کے متعلق پوچھا فرمایا۔ در صورت تقیہ داہنی طرف سے ابتدا کرو۔ پھر داہنے پاؤں کی طرف آؤ۔ پھر میت کے آگے کی طرف جاؤ پیچھے کی طرف نہ جاؤ، جنازہ کے سامنے ہو کر بائیں طرف آؤ اور بائیں ہاتھ کو کندھا دو، پھر بائیں پیر کی طرف آؤ پھر اپنی جگہ پر ٹھہرو، جنازہ کے پیچھے کی بجائے آگے جاؤ اور پھر وہی عمل کرو جو پہلے کیا ہے اور اگر تقیہ کی صورت نہ ہو تو تربیع جنازہ کی وہی صورت ہو گی جو ہم میں جاری ہے یعنی پہلے داہنی طرف داہنے ہاتھ سے سر کی جانب پھر داہنے پیر کی طرف پھر بائیں پیر کی طرف، پھر بائیں کندھے کی طرف اس طرح ایک دور پورا کیا جائے۔ (ض)

۴۔ فرمایا حضرتؑ نے جنازہ اٹھانے کی ابتدا داہنی طرف سے کرو پھر پیچھے کی طرف سے ہو کر دوسری طرف آؤ۔ اور سرہانے کی طرف پہنچو اسی طرح چکی کا سا دور ہو۔ (مرسل)

## باب ۳۸

# جنازہ کے ساتھ چلنا

۱۔ فرمایا جنازہ کے پیچھے چلنا آگے چلنے سے بہتر ہے۔
فرمایا مومن عارف کے جنازہ کے آگے چلو اور منکر خدا کے۔

۲۔ جنازہ کے آگے نہ چلو مسلمان کے جنازہ کے آگے ملائکہ تیزی سے جنت کی طرف لے جاتے ہیں اور کافر جنازہ کے آگے تیزی سے دوزخ کی طرف لے جاتے ہیں۔ (ص)

۳۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے رسول خدا ایک جنازہ کے پیچھے کیوں چل رہے تھے کسی نے کہا آپ پیچھے کیوں چل رہے ہیں فرمایا میں ملائکہ کو دیکھ رہا ہوں وہ آگے چل رہے ہیں ہم ان کے پیچھے ہیں۔ (ض)

۴۔ میں نے جنازہ کے ساتھ چلنے کے متعلق پوچھا۔ فرمایا۔ اس کے آگے داہنے بائیں اور پیچھے چلو۔ (ص)

۵۔ فرمایا جو کرام کاتبین کے ساتھ چلنا چاہتا ہے وہ جنازہ کے دونوں پہلوؤں میں چلے۔ (مرسل)

۶۔ کسی نے پوچھا جنازہ کے پیچھے کیسے چلوں فرمایا اگر مخالف کا جنازہ ہے تو اس کے آگے نہ چلو، کیونکہ ملائکہ طرح طرح کا عذاب دیتے ہوئے اس کے آگے چلتے ہیں۔

## باب ۳۹

# جنازہ کے ساتھ سوار ہو کر چلنا مکروہ ہے

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ رسول اللہ نے کچھ لوگوں کو ایک جنازہ کے پیچھے سوار دیکھا تو فرمایا ان لوگوں کو شرم نہیں آتی کہ اپنے ساتھی کے پیچھے سوار ہو کر چل رہے ہیں حالانکہ انھوں نے خود کو اس حالت کی سپرد کیا ہے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا حضرت نے ایک انصاری اصحاب رسولؐ میں سے مر گیا۔ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اس کے جنازے کے ساتھ پیدل چل رہے تھے۔ کسی نے کہا، حضور آپ سوار کیوں نہیں ہوتے، فرمایا میں یہ ناپسند کرتا ہوں کہ میں سوار ہوں اور ملائکہ پیادہ ہوں۔ (حسن)

---

۲۔ میں نے اس شخص کے متعلق پوچھا جس کو دو یا تین جنازوں کی نماز پڑھنا ہو۔ فرمایا ایسی صورت میں چاہے کتنے ہی جنازے ہوں ان پر ایک ہی نماز پانچ تکبیروں کے ساتھ اسی طرح پڑھے جیسے ایک میت پر پڑھتا جنازے اس طرح رکھے جائیں کہ دوسرے جنازے کا سر پہلی میت کے کولھے کے مقابل ہو اور تیسرے کا سر دوسری میت کے کولھے کے مقابل ہو، اسی طرح جتنے جنازے ہوں درجہ بدرجہ رکھے جائیں۔ پھر نماز پڑھنے والا بیچ میں کھڑے ہو کر اسی طرح سے پانچ تکبیروں سے نماز پڑھے جیسے ایک جنازے کی پڑھتا۔ پوچھا گیا، اگر مردوں اور عورتوں دونوں کے جنازے ہوں فرمایا پہلے بہ ترتیب سابق مردوں کی میتیں رکھی جائیں پھر اس کے بعد اسی ترتیب سے عورتوں کی یعنی ایک میت کے بعد دوسری میت کا سر پہلی عورت کی کمر کے مقابل اور تیسری کا دوسری کی کمر کے مقابل۔ جب سب جنازے ٹھیک طور سے رکھے جائیں تو مردوں کے جنازوں کے وسط میں کھڑا ہو اور اسی طرح نماز پڑھے جیسے ایک میت پڑھی جاتی ہے اگر نماز کے بعد معلوم ہو کہ وقت نماز سرہانے کی جگہ میت کی پائنتی تھی تو صحیح کر کے دوبارہ نماز پڑھے اور اگر دفن کے بعد معلوم ہو تو پھر نماز نہ پڑھی جائے گی۔ (موثق)

۳۔ فرمایا جب عورت اور مرد دونوں کی نماز جنازہ پڑھنی ہو تو عورت کو مرد پہ مقدم کیا جائے اور اگر غلام اور آزاد کے جنازے ہوں تو غلام کو مقدم کیا جائے اور اگر چھوٹے اور بڑے دو جنازے ہوں تو بڑے پہلے چھوٹے پر نماز پڑھی جائے (ن)

۴۔ میں نے کہا اگر مرد و عورتیں ہوں تو کیسے نماز پڑھی جائے۔ فرمایا امام سے مل کر مرد کھڑے ہوں اور ایک دوسرے کے پیچھے صفیں باندھیں۔ (ض)

۵۔ فرمایا اگر مردوں بچوں اور عورتوں کے جنازے بیک وقت جمع ہوں تو آگے عورتوں کے جنازے رکھے جائیں پھر بچوں کے کے پھر مردوں کے، اور امام مردوں کے جنازوں کے متصل کھڑے ہو کر نماز پڑھائے۔ (مرسل)

۶۔ حضرت نے مردوں اور عورتوں کے جنازوں کے متعلق فرمایا، کتاب علی علیہ السلام میں ہے کہ مردوں کے جنازے آگے رکھے جائیں۔

# باب ۴۴

# نوادر

۱۔ میں نے اس شخص کے متعلق پوچھا جو نماز پڑھے، جنازہ کی تنہا نماز پڑھ سکتا ہے۔ میں نے کہا اگر دو ہوں۔ فرمایا ایک دوسرے کے پیچھے کھڑا ہو برابر نہیں۔

۲۔ فرمایا جنازے کی نماز جوتے پہن کر نہیں پڑھنی چاہیے ہاں موزہ پہن کر پڑھ سکتے ہیں۔ (ض)

۳۔ حضرت نے فرمایا کہ رسول اللہ نے فرمایا نماز میں بہتر صف اوّل میں ہونا ہے اور نماز جنازہ میں آخری صف میں ہونا، کسی نے کہا کیوں؟ فرمایا یہ آخری صف پردہ بن جاتی ہے اُن عورتوں کے لیے جو شریک نماز ہوں۔

## باب ۴۵

# نماز جنازہ میں امام کے کھڑے ہونے کی جگہ

۱۔ فرمایا کہ علی علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ عورت کے جنازہ کی نماز پڑھانے والا اس کے سینہ کے مقابل کھڑا ہو اور مرد کے لیے اس کے سینہ کے پاس۔ (مرسل)

۲۔ فرمایا جب عورت کی نماز پڑھو تو اس کے سر کے پاس کھڑے ہو اور مرد کے جنازہ میں اس کی کمر کے مقابل۔ (ض)

## باب ۴۶

# نماز میت پڑھانے کا زیادہ حقدار

۱۔ نماز جنازہ پڑھانے کا زیادہ مستحق ان کا بہترین آدمی ہے جس نے اپنے دوست کو مرنے والے نے حکم دیا ہو۔ (حسن)

۲۔ میں نے کہا عورت کی نماز جنازہ پڑھانے کا زیادہ حقدار کون ہے فرمایا اس کا شوہر۔ میں نے کہا کیا وہ باپ بیٹے اور بھائی سے زیادہ مستحق ہے۔ فرمایا ہاں وہی اس کو غسل دے۔ (ضعیف)

۳۔ ترجمہ اوپر ہے۔ (مجہول)

۴۔ اگر امام علیہ السلام موجود ہوں تو نماز جنازہ پڑھانے کے سب سے زیادہ مستحق وہی ہیں۔ (ض)

۵۔ ترجمہ ۳ میں دیکھئے۔ (ض)

## باب ۴۷

# کیا بے وضو نماز جنازہ پڑھ سکتا ہے

۱۔ میں نے حضرت سے پوچھا کیا نماز جنازہ بے وضو پڑھ سکتے ہیں فرمایا ہاں وہ تکبیر و تسبیح و تحمید و تہلیل ہے جیسے تم اپنے گھر میں بے وضو پڑھ لیا کرتے ہو۔ (موثق)

۲۔ میں نے کہا ایک شخص بے وضو نماز جنازہ میں شریک ہو سکتا ہے ایسی صورت میں کہ اگر وضو کرنے لگے تو نماز ختم ہو جائے گی۔

۳۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے کہا اگر جنازہ آجائے اور میں بے وضو ہوں اگر وضو کرتا ہوں تو نماز جنازہ اس وقت تک ختم ہو جائے گی تو کیا ہو۔ فرمایا میرے نزدیک بہتر یہی ہے کہ با طہارت ادا کرو۔ (مجہول)

۴۔ میں نے پوچھا ایک شخص بے وضو ہو اور اس کے سامنے جنازہ آجائے تو کیا کرے فرمایا ان کے ساتھ تکبیر کہے۔

۵۔ ترجمہ اوپر ہے۔

## باب ۴۸

## عورتوں کی نماز جنازہ

۱۔ حضرت سے پوچھا گیا اگر مرد نہ ہوں تو کسی جنازہ پر عورتیں کیسے نماز پڑھیں۔ فرمایا وہ سب صف باندھ کر کھڑی ہوں مگر ان میں کوئی بطور پیش نماز آگے نہ کھڑی ہو۔ (ض)

۲۔ فرمایا جب نماز جنازہ پڑھنے والے مرد نہ ہوں تو ایک عورت عورتوں کے درمیان کھڑے ہو کر اس طرح پڑھائے کہ عورتیں اس کے دائیں بائیں ہوں اور ان کے بیچ میں ہو تکبیریں کہہ کر نماز تمام کرے۔ (ض)

۳۔ حائض عورت نماز جنازہ پڑھ سکتی ہے لیکن صف میں کھڑی نہ ہو بلکہ علیحدہ کھڑی ہو۔ (موثق)

۴۔ فرمایا حائض عورت نماز جنازہ پڑھ سکتی ہے کیونکہ نہ اس میں رکوع ہے نہ سجدہ، اور جنب عورت تیمم کر کے نماز جنازہ پڑھے۔ (حسن)

## باب ۴۹

## وقت نماز جنازہ

۱۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا۔ کیا کوئی چیز اوقات شب و روز میں آپ کو نماز جنازہ سے روکتی ہے فرمایا نہیں۔ (مرسل)

۲۔ فرمایا امام علیہ السلام نے نماز جنازہ ہر وقت پڑھی جا سکتی ہے کیونکہ اس میں رکوع و سجود نہیں ہے ہاں سورج کے طلوع و غروب کے وقت پڑھنا مکروہ ہے ان دونوں وقتوں میں شیطان حرکت میں آتا ہے اور لوگوں سے سورج کی پرستش کراتا ہے۔ (ض)

## باب ۵۰

## نماز جنازہ میں پانچ تکبیروں کی علت

۱۔ میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا۔ پانچ تکبیریں کیوں ہیں۔ فرمایا ہر نماز پنجگانہ کے بدلہ کی ایک تکبیر۔ (مرفوع)

۲۔ رسول اللہ بعض لوگوں کی نماز جنازہ میں پانچ تکبیریں کہتے تھے اور بعض پر چار۔ ان لوگوں پر نفاق کی تہمت لگائی جاتی تھی۔ (حسن)

۳۔ فرمایا حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے جب حضرت رسول خدا نماز میت پڑھتے تھے تو تکبیر کہہ کر کلمہ شہادت پڑھتے تھے پھر تکبیر کہہ کر انبیاء پر درود بھیجتے تھے اور دعا کرتے تھے، تیسری تکبیر کے بعد مومنین کے لیے دعا کرتے تھے اور چوتھی کے بعد میت کے لیے اور پانچویں پر ختم۔

۴۔ جب خدا نے منافقوں پر نماز پڑھنے کے لیے منع کیا تو بجائے پانچ کے چار تکبیریں کہیں، پہلی کے بعد تشہد، دوسری کے بعد انبیاء پر صلوٰۃ، تیسری کے بعد مومنین کے لیے دعا، چوتھی کے بعد ختم، میت کے لیے دعا نہ دارد۔ (مجہول)

۵۔ رسول اللہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے پانچ وقت کی نماز فرض کی ہے اور ہر نماز کی جگہ ایک تکبیر رکھی ہے۔ (مرسل)

۶۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا۔ اے ابوبکر تم جانتے ہو کہ نماز میت میں کتنی تکبیریں ہیں میں نے کہا نہیں۔ فرمایا پانچ ہیں کیا جانتے ہو یہ پانچ میں نے کہاں سے اخذ کی ہیں۔ میں نے کہا نہیں۔ فرمایا۔ نمازیں پانچ ہیں لہذا ہر نماز کی جگہ ایک تکبیر ہے۔ (مجہول)

## باب ۵۱

## مساجد میں نماز جنازہ

۱۔ میں مسجد میں تھا کہ ایک جنازہ آگیا اور امام موسیٰ کاظم علیہ السلام بھی آئے۔ اپنی کہنی میرے سینہ پر رکھی اور مجھے ہٹایا اور خود بھی مسجد سے نکل آئے اور فرمایا۔ مساجد میں نماز جنازہ نہیں ہونی چاہیے۔ (صحیح)

## باب ۵۲

## مومن پر نماز تکبیر اور دعا

۱۔ میں نے پوچھا نماز میت میں کتنی تکبیریں ہیں فرمایا پانچ پہلی تکبیر کے بعد کہے

«أشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له وأشهد أن محمداً عبده ورسوله، اللّهمّ صلّ على محمد وآل محمد وعلى الأئمة الهداة واغفر لنا ولإخواننا الذين سبقونا بالإيمان ولا تجعل في قلوبنا غلاً للذين آمنوا ربّنا إنك رؤوف رحيم، اللّهمّ اغفر لأحيائنا وأمواتنا من المؤمنين والمؤمنات وألّف قلوبنا على قلوب أخيارنا واهدنا لما

اختلف فيه من الحقّ بإذنك إنّك تهدي من تشاء إلى صراط مستقيم.

اگر تکبیر ثانی قطع ہو جائے تو کوئی حرج نہیں۔ پھر کہے تیسری تکبیر کے بعد، فإن قطع عليك التكبيرة الثانية فلا يضرّك تقول: «اللّهمّ عبدك ابن عبدك و ابن أمتك أنت أعلم به منّي افتقر إلى رحمتك و استغنيت عنه، اللّهمّ فتجاوز عن سيّئاته وزد في إحسانه واغفر له وارحمه ونوّر له في قبره ولقّنه حجّته وألحقه بنبيّه ﷺ ولا تحرمنا أجره ولا تفتنّا بعده»

پھر چوتھی تکبیر کے بعد پڑھے اور پانچویں تکبیر پر ختم کرے۔

۲۔ فرمایا حضرت نے نماز جنازہ میں تکبیر کہے اور آلِ محمد پر درود بھیجے اور کہے۔

«اللّهمّ عبدك ابن عبدك ابن أمتك لا أعلم منه إلّا خيراً وأنت أعلم به منّي، اللّهمّ إن كان محسناً فزد في إحسانه وتقبّل منه وإن كان مسيئاً فاغفر له ذنبه [وارحمه] وافسح له في قبره واجعله من رفقاء محمد ﷺ

پھر دوسری تکبیر کے بعد کہو۔ (حسن)

«اللّهمّ إن كان زاكياً فزكّه وإن كان خاطئاً فاغفر له»

پھر تیسری تکبیر کے بعد کہے

«اللّهمّ لا تحرمنا أجره ولا تفتنّا بعده

اور چوتھی تکبیر کے بعد کہے۔

«اللّهمّ اكتبه عندك في علّيّين واخلف على عقبه في الغابرين واجعله من رفقاء محمد ﷺ

پھر پانچویں تکبیر کہہ کے نماز تمام کرے (ض)

۳۔ میں نے نماز میت کی تکبیروں کے متعلق پوچھا فرمایا پانچ ہیں۔ پہلے کہو۔

«أشهد أن لا إله إلّا الله وحده لا شريك له اللّهمّ صلّ على محمد وآل محمد پھر کہو۔

اللّهمّ إنّ هذا المسجّى قدّامنا عبدك وابن عبدك وقد قبضت روحه إليك وقد احتاج إلى رحمتك وأنت غنيّ عن عذابه، اللّهمّ إنّا لا نعلم من ظاهره إلّا خيراً وأنت أعلم بسريرته، اللّهمّ إن كان محسناً فزد في إحسانه وإن كان مسيئاً فتجاوز عن سيّئاته»

پھر دوسری تکبیر کہو اور ہر تکبیر میں یہی کہو۔ (حسن)

۴۔ إنّا لله وإنّا إليه راجعون ، الحمد لله ربّ العالمين ربّ الموت والحياة صلّ على محمد و أهل بيته ، جزا الله عنّا محمداً خير الجزاء بما صنع بأمّته وبما بلّغ من رسالات ربّه

پھر کہو۔

«اللّهمّ عبدك ابن عبدك ابن أمتك ناصيته بيدك ، خلا من الدّنيا واحتاج إلى رحمتك وأنت غنيّ عن عذابه ، اللّهمّ إنّا لانعلم منه إلّا خيراً وأنت أعلم به ، اللّهمّ إن كان محسناً فزد في إحسانه وتقبّل منه وإن كان مسيئاً فاغفر له ذنبه و ارحمه و تجاوز عنه برحمتك ، اللّهمّ ألحقه بنبيّك و ثبّته بالقول الثابت في الحياة الدّنيا وفي الآخرة ، اللّهمّ اسلك بنا وبه سبيل الهدى، واهدنا وإيّاه صراطك المستقيم ، اللّهمّ عفوك عفوك

پھر دوسری تکبیر کہہ کر یہی کہو اسی طرح پانچ تکبیریں پوری کرو۔ (حسن)

۵۔ فرمایا حضرت نے نماز جنازہ میں کہو۔

یا اللہ تو نے ہی نفس کو پیدا کیا اور تو نے ہی مارا ہے تو ہی اس کے ظاہر و باطن کا جاننے والا ہے ہم تجھ سے اس کی سفارش کرتے ہیں ہماری سفارش قبول فرما، اے اللہ ولی بنا، جس نے اسے ولی بنایا اور محشور کر اس کے ساتھ جسے وہ دوست رکھتا تھا۔ (ض)

# باب ۵۳

# نماز میں میت کے لئے دعا کا حکم

۱۔ حضرت نے فرمایا نماز میت میں نہ قرأت ہے نہ کوئی وقتی دعا جو چاہے کہے، مردہ کا حق ہے کہ مومن اس کے لئے دعا کرے اور محمد و آل محمد پر درود کے ساتھ شروع کرے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا نماز میت میں سلام نہیں ہے۔ (ضعیف)

۳۔ نماز میت میں سلام نہیں۔ (حسن)

## باب ۵۴

# پانچ تکبیر سے زیادہ کی صورت

۱- حضرت رسولؐ خدا نے حضرت حمزہ کے جنازہ پر ستر نمازیں پڑھیں۔ (ض)

۲- حضرت امیرالمومنینؑ نے سہل بن حنیف کے جنازہ پر جو بدری صحابی تھے پانچ تکبیر کہیں، پھر ذرا دور چل کر جنازہ رکھا اور پانچ تکبیریں کہیں۔ اسی طرح ۲۵ تکبیر کہیں۔ (حسن)

۳- رسول اللہ نے جناب حمزہ پر ستر تکبیریں کہیں اور حضرت علیؑ نے سہل بن حنیف پر پچیس، اور ایک قول ہے پچپن، صورت یہ ہوئی کہ پہلی نماز کے بعد لوگوں نے کہا امیرالمومنین ہم سہل کی نماز میں شریک نہ ہو سکے، آپ جنازہ رکھوا کر پھر نماز پڑھا دیں غرض اس طرح پانچ نمازیں پڑھی گئیں (ض)

## باب ۵۵

# ضعیف الایمان پر نماز

۱- فرمایا ضعیف ایمان اور اس شخص کی نماز میں جو محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجنا نہیں جانتا اور مومنین و مومنات کے لئے دعا نہیں کرتا۔ اس کے لئے کہے۔ اے ہمارے رب ان لوگوں کو بخش دے جنہوں نے توبہ کی اور تیرے راستہ پر چلے جہنم کے عذاب سے انہیں پناہ دے۔ آخری دو آیتوں تک پڑھے وہ یہ ہیں۔

ربنا وادخلهم جنات عدن التی وعدتهم ومن صلح من آبائهم وازواجهم وذریاتهم انک انت العزیز الحکیم ۝ وقهم السیات ومن تق السیات یومئذ فقد رحمتہ وذالک ھو الفوز العظیم ۝

۲۔ فرمایا حضرت نے اگر مومن کے جنازے پر نماز پڑھو تو اس کے لئے اچھی طرح دعا کرو، اگر وہ واقفیہ فرقے کا ہو یا ضعیف الایمان ہو تو کہو یا اللہ بخش دے ان لوگوں کو جنھوں نے توبہ کی اور تیرے رستے پر چلے جہنم کے عذاب سے انھیں بچالے۔ (حسن)

۳۔ فرمایا اگر وہ ضعیف الایمان ہے تو کہو یا اللہ بخش دے ان لوگوں کو جو تائب ہوئے اور تیرے راستے پر چلے عذاب جہنم سے انھیں بچالے اور اگر اس کا حال نہیں جانتے تو کہو یا اللہ اگر یہ نیکی اور نیکی کرنے والے کو دوست رکھتا تھا تو اسے بخش دے اور رحم کر اس کی خطاؤں سے درگزر کر اور اگر یہ ضعیف الایمان ہے تو اسے بذریعہ شفاعت بخش دے نہ از روئے محبت۔ (حسن)

۴۔ فرمایا حضرتؑ نے رحم کی دو صورتیں ہیں یا تو از روئے محبت ہوگا یا از روئے شفاعت۔ (مرسل)

۵۔ فرمایا صادق آل محمد نے کہو۔

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے رسولؐ ہیں رحمت نازل کر محمد و آل محمد پر اور ان کی شفاعت کو قبول کر، اور اس کا چہرہ روشن رکھ اور اس کی پیروی کو زیادہ کر اور یا اللہ مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم کر اور میری توبہ قبول کر یا اللہ توبہ کرنے والوں اور اپنے راستہ پر چلنے والوں کو بخش دے، عذاب جہنم سے بچالے اگر مومن ہے تو اس دعا میں داخل ہوگا ورنہ خارج۔ (مرسل)

۶۔ میں امام محمد باقر علیہ السلام کے ساتھ تھا کہ ایک جنازہ آیا، آپؑ نے شرکت کی، آپؑ نے فرمایا یا اللہ تو نے ہی ان نفوس کو پیدا کیا۔ تو ہی مارتا اور جلاتا ہے اور تو ہی ان کے باطن اور ظاہر کا جاننے والا ہے اور ان کے قرار پکڑنے اور سونپے جانے کی جگہ کا علم رکھتا ہے یا اللہ یہ تیرا بندہ ہے میں اس کی برائیوں کو نہیں جانتا تو ان کا جاننے والا ہے ہم تیری بارگاہ میں سفارش لے کر آئے ہیں اس کے مرنے کے بعد اگر یہ بخشش کا سزاوار ہے تو ہماری سفارش اس کے حق میں قبول فرما اور جن کو یہ دوست رکھتا تھا ان کے ساتھ محشور کر۔

## باب ۵۶
## نواصب کی نماز جنازہ

۱۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے جب عبداللہ ابن اُبی کا انتقال ہوا تو حضرت رسولِ خدا اس کے جنازہ میں شریک ہوئے عمرؓ نے کہا یا رسولؐ اللہ کیا آپؐ کو اللہ نے اس کی قبر پر کھڑا ہونے سے منع نہیں کیا۔ حضرت نے فرمایا وائے ہو تم پر، تم کیا جانو میں نے کیا کہا۔ میں نے کہا ہے یا اللہ اس کے شکم کو اس کی قبر کو آگ سے بھر دے اور اس کو واصل جہنم کر۔

۲۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے یہ اعتراض کرنا حضرت کو برا معلوم ہوا۔ (ض)

۳۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے ایک منافق مرگیا۔ امام حسین علیہ السلام اس کے جنازہ کے ساتھ چلے، آپ نے اس غلام سے پوچھا تو کہاں جارہا ہے اس نے کہا، میں اس منافق کے جنازہ سے بھاگ رہا ہوں تاکہ نماز جنازہ نہ پڑھوں امام علیہ السلام نے فرمایا

تو میری داہنی طرف کھڑا ہو اور جو میں کہوں کہتا جا۔ جب میت کے ولی نے تکبیر کہی تو حضرت نے فرمایا۔ اللہ اکبر یا اللہ اپنے اس بندہ پر ہزار بار لعنت کر ایک ساتھ مختلف طور نہیں یا اللہ اپنے اس بندہ کو بندوں اور اپنے شہروں میں ذلیل کر اور اس کو آتش جہنم کے سپرد کر اور سخت عذاب کا مزہ چکھا کیونکہ یہ تیرے دشمنوں سے محبت کرتا تھا اور تیرے دوستوں کا دشمن تھا۔ اور اہلبیتؑ نبی سے بغض رکھتا تھا۔ (حسن)

۴۔ فرمایا حضرت نے اگر منکر حق ہو تو کہو۔ اے خدا اس کے شکم کو اور قبر کو آگ سے بھر دے اور اس پر سانپ اور بچھو مسلط کر، ایسا ہی کہا تھا امام محمد باقر علیہ السلام نے ایک بنی امیہ کی بدعورت کے لئے کہ میرے والد نے جب اس کی نماز پڑھی تو یہی کلمات کہے اور یہ بھی فرمایا کہ شیطان کو اس کا ساتھی قرار دے، محمد بن مسلم نے پوچھا کہ قبر میں سانپ اور بچھو کے ہونے سے کیا فائدہ فرمایا سانپ اس کو ڈسیں گے اور بچھو اسے کاٹیں گے، میں نے کہا کیا وہ تکلیف محسوس کریں گے، فرمایا شدید تکلیف راوی کہتا ہے کہ حضرت نے فرمایا

۵۔ یا اللہ اپنے اس بندہ کو اپنے شہروں اور بندوں میں ذلیل کر اور داصل جہنم کر اور سخت عذاب کا مزہ چکھا کیونکہ یہ تیرے دوستوں کا دشمن اور تیرے دشمنوں کا دوست تھا اور تیرے نبیؐ کے اہلبیت سے بغض رکھتا تھا۔ (حسن)

۶۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کہ بنی امیہ کی ایک عورت مرگئی لوگ جمع ہوئے، جب نماز پڑھ چکے اور جنازہ کندھوں پر اٹھایا تو حضرت نے فرمایا۔ اللہ اسے پست کر بلند نہ کر اور اسے متحرک نہ کر یہ اللہ کا دشمن ہے راوی کہتا ہے اس کے بعد اتنا میں نے اور سنا اور ہمارا دشمن ہے۔ (مرسل)

## باب ۵

## دوسرے جنازہ پر نماز

۱۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے ان لوگوں کے متعلق پوچھا جو ایک جنازہ پر ایک یا دو تکبیر کہہ چکے ہیں کہ دوسرا جنازہ رکھا گیا تو اب کیا صورت نماز ہوگی۔ فرمایا اگر چاہیں تو پہلی تکبیروں کو ترک کرکے شروع سے تکبیریں کہیں اور اگر چاہیں تو پہلی تکبیروں کے ساتھ باقی تکبیروں کو پورا کریں اس میں کوئی حرج نہیں۔ (ص)

# باب ۵۸

# قبر کے پاس جنازہ رکھنا

۱۔ فرمایا یکایک میت کو قبر میں داخل نہ کرو، قبر سے دو تین ہاتھ کے فاصلے پر رکھو اور ہلکے ہلکے قبر تک لے جاؤ۔ (ض)

۲۔ ساری کہتا ہے جب میں نے حضرتؑ سے ذکر کیا تو میں بہت دل تنگ تھا۔ فرمایا جب تم میت کو قبر کے کنارے لاؤ تو ذرا دیر ٹھہرو اور سوال کے لئے ہلکے ہلکے قبر میں اتارو۔ (مجہول)

# باب ۵۹

# نادر

۱۔ میں امام محمد باقرؑ کی خدمت میں تھا اور ایک انصاری بھی تھا کہ ایک جنازہ ادھر سے گزرا انصاری کھڑا ہو گیا مگر حضرت بیٹھے رہے میں بھی حضرتؑ کے پاس بیٹھا رہا۔ لیکن انصاری کھڑا ہی رہا۔ جب جنازہ آگے بڑھ گیا تب بیٹھا۔ امام علیہ السلام نے فرمایا۔ خدا کی قسم حسین علیہ السلام نے کبھی ایسا نہیں کیا اور نہ ہم اہلبیتؑ میں سے کبھی کسی نے ایسا کیا۔ انصاری نے کہا اللہ آپ کی حفاظت کرے۔ آپ نے مجھے شک میں ڈال دیا۔ میرا گمان ہے کہ میں نے ایسا دیکھا ہے۔ بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اٹھنا واجب ہے اور بعض سے ظاہر ہوتا ہے کہ مستحب ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ جنازہ کسی غیر مسلم یا ناصبی کا تھا جس کی تعظیم کو امام کھڑے نہ ہوئے۔ (ض)

۲۔ حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام نے فرمایا کہ حضرت علی بن الحسین علیہ السلام کسی جگہ بیٹھے تھے کہ ایک جنازہ ادھر سے گزرا۔ لوگ کھڑے ہو گئے۔ حضرت نے فرمایا ایک یہودی کا جنازہ جس راستے سے گزر رہا تھا۔ حضرت رسولِ خدا وہاں بیٹھے تھے آپ نے مکروہ سمجھا کہ آپ کے اوپر یہودی کا جنازہ گزرے آپ وہاں سے اٹھ کھڑے ہوئے۔ (ض)

# باب ۶۰

# دخول و خروج قبر

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کسی کے لئے لائق نہیں وہ قبر میں۔ جوتا یا موزہ پہن کر داخل ہو یا عمامہ بر سر اور رداء اوڑھے ہو اس کے سر پر ٹوپی بھی نہ ہونی چاہیے۔ (ض)

۲۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے سنا کہ قبر میں جب داخل ہو تو سر پر نہ تو عمامہ ہو نہ ٹوپی، نہ پیر میں جوتا ہو نہ کندھوں

پر ردا اور اپنے پائنچے اٹھا لو، یہ سنت رسولؐ ہے اور اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اور سورۂ فاتحہ اور معوذتین اور قل ہو اللہ احد اور آیت الکرسی پڑھو اور ممکن ہو تو میت کا چہرہ کھول کر زمین سے ملائے اور ایسا ضرور کرے اور کلمۂ شہادت زبان پر جاری کرے اور جو چاہتا ہے ذکر الٰہی کرتا ہوا میت کے پاس پہنچے۔ (حسن)

۳۔ فرمایا مت اترو قبر میں عمامہ اور ٹوپی یا ردا اور جوتے کے ساتھ اور پائنچے اوپر کو چڑھا لو۔ ہاں وقت ضرورت موزے ہوں تو مضائقہ نہیں۔ (مجہول)

۴۔ فرمایا داخل ہونے والا پیروں کی طرف سے باہر نکلے۔ (ض)

۵۔ فرمایا قبر میں داخل چاہے کسی طرف سے ہو جائے، لیکن نکلے پیروں کی طرف سے، ایک روایت میں ہے کہ رسول خدا نے فرمایا ہر گھر کا دروازہ ہوتا ہے، قبر کا دروازہ پیروں کی طرف ہے۔ (ض)

## باب ۶۱

## کون قبر میں داخل ہو کون نہیں

۱۔ فرمایا حضرتؑ نے، بیٹا اپنے باپ کی قبر میں اترے، لیکن باپ بیٹے کی قبر میں نہ اترے۔ (مجہول)

۲۔ فرمایا مرد کے لئے مکروہ ہے کہ اپنے بیٹے کی قبر میں اترے۔ (حسن)

۳۔ جب امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرزند اسمٰعیل کا انتقال ہوا تو حضرتؑ دلگیر ہوئے اور ان کی قبر کے پاس بیٹھ کر کہا اللہ تجھ پر رحم کرے اور رحمت نازل کرے، آپؑ ان کی قبر میں اترے نہیں اور فرمایا۔ رسول اللہؐ نے اپنے فرزند ابراہیم کی وفات پر ایسا ہی کیا تھا۔ (مرسل)

۴۔ امام جعفر صادق علیہ السلام سے قبر کے متعلق سوال کیا گیا کہ قبر میں کتنے آدمی داخل ہوں۔ فرمایا یہ ولی میت کی مرضی پر موقوف ہے چاہے داخل کرے یا دو۔ (ض)

۵۔ حضرتؑ نے فرمایا امیر المومنین نے بیان فرمایا کہ یہ سنت رسولؐ ہے کہ عورت کی قبر میں وہ داخل ہو جس کے سامنے وہ بحالت حیات آتی ہو۔ (ض)

۶۔ فرمایا عورت کا شوہر زیادہ حقدار ہے کہ وہ اپنی زوجہ کو قبر میں اتارے۔ (ض)

۷۔ میں حضرت ابو عبداللہ کے پاس تھا جب ان کے فرزند اسمٰعیل کا انتقال ہوا آپؑ قبر میں اترے پھر (قبر سے نکل کر) قبلہ رخ ہو کر اپنے کو زمین پر گرا دیا، پھر فرمایا رسول خدا نے ایسا ہی کیا تھا اپنے فرزند اسمٰعیل کی وفات پر اور فرمایا بیٹا باپ کی قبر میں نہ اترے۔ (مجہول)

۸۔ فرمایا حضرت نے کہ باپ بیٹے کو دفن نہ کرے ہاں اگر بیٹا باپ کو دفن کرے تو حرج نہیں۔ (ض)

# باب ۶۲

## میّت کا قبر میں اُتارنا

۱۔ فرمایا جب قبر کے پاس لاؤ تو پیروں کی طرف سے آہستہ آہستہ قبر میں اتارو، جب قبر میں رکھ دو تو آیت الکرسی پڑھ کر کہو۔ بسم الله وفي سبيل الله وعلى ملّة رسول الله ﷺ، اللّهم افسح له في قبره وألحقه

اور کہو جیسے نماز میں کہتے ہو ایک بار اللّهم إن كان محسناً فزد في إحسانه وإن كان مسيئاً فاغفر له وارحمه وتجاوز عنه واستغفر له ما استطعت

اور حضرت علی بن الحسین علیہ السلام جب میّت کو قبر میں رکھتے تو یہ کلمات فرماتے۔ (حسن)

اللّهم جاف الأرض عن جنبيه وصاعد عمله ولقّه منك رضواناً۔

۲۔ حضرت نے فرمایا جب میّت کو قبر میں اتارو تو کہو۔ (ض)

بسم الله و بالله و على ملّة رسول الله ﷺ، اللّهم إلى رحمتك لا إلى عذابك

جب لحد میں رکھو تو اپنے ہاتھ اس کے کانوں پر رکھ کر کہو۔

الله ربّك والإسلام دينك ومحمّد نبيّك والقرآن كتابك وعليّ إمامك۔

۳۔ میں نے امام محمد باقر یا امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا۔ میّت کے متعلق فرمایا۔ قبر میں ہلکے سے اتارو پیروں کی جانب سے اور قبر کو چار انگلیوں کے برابر بلند کرو۔

۴۔ فرمایا حضرت نے بہت آہستہ سے قبر میں اتارو اور جب اسے لحد میں رکھو تو جو سب سے بہتر آدمی ہو وہ اس کے سر سے قریب ہو کر اللہ کا ذکر کرے اور نبی پر درود بھیجے اور شیطان رجیم سے پناہ مانگے۔ سورۂ حمد، معوذتین، قل ہو اللہ اور آیت الکرسی پڑھے اور اگر قادر ہو تو اس کا رخسار کھول کر زمین پر رکھے اور جو کچھ آتا ہو ذکر الٰہی کرے تاکہ اس میت کو اس کا ثواب ملے۔ (ض)

۵۔ فرمایا۔ ابو عبداللہ علیہ السلام نے جب تم میّت کو دفن کرو تو ایک اچھا سمجھدار آدمی قبر میں اُترے اور اس کے سرھانے جا کر اس کا داہنا رخسار کھول کر زمین پر رکھ دے اور اپنا منہ اس کے کان کے پاس لے جا کر کہے۔

سمع افهم تین بار اللہ تیرا رب ہے محمدؐ تیرے نبی ہیں اسلام تیرا دین ہے اور فلاں تیرا امام ہے سُن اور سمجھ اور

اس کا تین بار اعادہ کرے۔

۶۔ جب قبر میں رکھی جائے تو کہو۔

بسم اللہ وفی سبیل اللہ وعلی ملّة رسول اللہ ﷺ عبدك ابن عبدك نزل بك وأنت خير منزول به ، اللّهمّ افسح له في قبره و ألحقه بنبيّه ، اللّهمّ إنّا لانعلم منه إلّا خيراً وأنت أعلم به

جب اس کے سرہانے اینٹ رکھو تو کہو

اللّهمّ صل وحدته وآنس وحشته واسكن إليه من رحمتك رحمة تغنيه عن رحمة من سواك

اور جب قبر سے نکلو تو کہو۔

«إنّا لله وإنّا إليه راجعون والحمد لله ربّ العالمين ، اللّهمّ ارفع درجته في أعلى علّيين واخلف على عقبه في الغابرين ، يا ربّ العالمين

۷۔ جب میت کو لحد میں رکھ دو تو آیت الکرسی پڑھو اور اپنا ہاتھ اس کے داہنے کندھے پر رکھ کر کہو۔

«يا فلان قل : رضيت بالله ربّاً و بالإسلام ديناً و بمحمّد ﷺ نبيّاً و بعليّ ؑ إماماً»

اور امام زمانہ کا نام لو۔

۸۔ میں نے پوچھا جب میں میت کو قبر میں داخل کروں تو کیا کہوں۔

فرمایا کہو۔

اللّهمّ هذا عبدك فلان وابن عبدك قد نزل بك وأنت خير منزول به وقد احتاج إلى رحمتك ، اللّهمّ ولانعلم منه إلّا خيراً وأنت أعلم بسريرته ونحن الشهداء بعلانيته ، اللّهمّ فجاف الأرض عن جنبيه ولقّنه حجّته واجعل هذا اليوم خير يوم أتى عليه واجعل هذا القبر خير بيت نزل فيه وصيّره إلى خير

جس میں وہ ہے اور داخل کی جگہ کشادہ کر اس کی وحشت کو انس سے بدل اس کے گناہ بخش دے اور اس کے اجر سے ہمیں محروم نہ کر اور اس کے بعد ہمیں گمراہ نہ کر۔ (موثق)

۹۔ جب میت کو قبر میں پہنچا دو تو اس کے سر سے کفن ہٹا دو۔ (حسن)

۱۰۔ میت کو آہستہ قبر میں اتارو (مرسل)

۱۱۔ فرمایا جب میت کو قبر میں رکھو تو کہو۔

اللّهمّ [هذا] عبدك و ابن عبدك و ابن أمتك نزل بك

اللّهمّ افسح له في قبره و لقّنه حجّته وثبّته بالقول الثّابت وقنا وإيّاه عذاب القبر،

جب مٹی ڈالو تو کہو۔ اللّهمّ جاف الأرض عن جنبيه وأصعد روحه إلى أرواح المؤمنين في علّيّين وألحقه بالصالحين ،



## باب ۶۳

## لحد کا فرش

۱۔ راوی نے امام رضا علیہ السلام کو لکھا کہ بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ ہم میں سے کوئی مرجاتا ہے اور قبر کی زمین تر ہوتی ہے۔ ہم لکڑی یا اینٹ کا فرش بچھا دیتے ہیں کیا یہ جائز ہے آپؑ نے جواب میں لکھا جائز ہے۔

۲۔ فرمایا شقران غلام نے رسول اللہ کی قبر میں چادر بچھائی گئی تھی۔

۳۔ فرمایا حضرت علی علیہ السلام نے قبر رسولؐ پر اینٹ بچھائی تھی راوی نے کہا اگر کوئی اس پر اینٹ بچھا دے تو میت کے لئے نقصان رساں تو نہیں۔

# باب ۶۴

# قبر پر مٹی ڈالنا

۱۔ میں نے امام رضا علیہ السلام کو کہتے سنا جو اللہ چاہتا ہے وہی ہوتا ہے بندوں کا چاہا نہیں ہوتا۔ جب قبر کے پاس آتے تو ایک طرف بیٹھ جاتے۔ جب میت کو دفن کر دیتے تو تین بار اپنے ہاتھ سے اس پر مٹی ڈالتے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا جب قبر پر مٹی ڈالو تو کہو

إيماناً بك و تصديقاً ببعثك هذا ما وعدنا الله ورسوله ﷺ

امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ سے سنا ہے کہ جو کوئی میت پر مٹی ڈالے اور یہ کلمات کہے تو اللہ ہر ذرہ کے عوض ایک نیکی لکھتا ہے۔ (ض)

۳۔ میں امام محمد باقر علیہ السلام کے ساتھ ایک شخص کے جنازہ میں تھا جب لوگ دفن کر چکے تو حضرت قبر کے پاس آئے اور سرہانے سے تین مٹھی مٹی لے کر ڈالی پھر اپنا ہاتھ قبر پر رکھ کر فرمایا۔

اللّهمّ جاف الأرض عن جنبيه وأصعد إليك روحه ولقّه منك رضواناً

واسكن قبره من رحمتك ماتغنيه به عن رحمة من سواك

پھر وہاں سے چلے آئے۔ (مرسل)

۴۔ میں نے حضرت کو دیکھا قبر پر مٹی ڈال رہے تھے کہ کچھ دیر ہاتھ میں روک کر ڈالتے تھے۔ لیکن تین مٹھی سے زیادہ نہیں۔ میں نے اس کے متعلق سوال کیا۔ فرمایا۔ اے عمر! میں یہ پڑھ کر ڈالتا ہوں۔

إيماناً بك وتصديقاً ببعثك هذا ما وعدالله ورسوله - إلى قوله - تسليماً

رسول اللہ ایسا ہی کرتے تھے اور حضرت کی یہ سنت جاری ہے۔ (ض)

۵۔ امام جعفر صادق علیہ السلام کے اصحاب میں سے کسی کا لڑکا مر گیا دفن کے بعد وہ مٹی ڈالنے لگا۔ حضرت نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا تم مٹی نہ ڈالو اور نہ وہ لوگ جو قریبی رشتہ دار ہیں رسول اللہ نے منع کیا ہے باپ اور رشتہ داروں کو مٹی ڈالنے سے۔ راوی نے کہا یا بن رسول اللہ کیا آپ نے اسی میت پر مٹی ڈالنے سے روکا ہے۔ فرمایا میں تو رشتہ داروں کی قبر پر مٹی ڈالنے سے منع کرتا ہوں اس لئے کہ اس سے دل میں قساوت پیدا ہوتی ہے اور جس کے دل میں سختی پیدا ہو جائے

وہ اپنے رب سے دور ہو جاتا ہے۔ (موثق)

# باب ۶۵

## قبر بنانا اس پر پانی چھڑکنا اور اس کو بلند کرنا

۱۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے سنا کہ رسول اللہ نے اپنے فرزند ابراہیم کو قبر میں اتارا اور ان کی قبر مربع بنائی

۲۔ فرمایا امام علیہ السلام نے مستحب ہے کہ میت کے ساتھ قبر میں ہری لکڑی کا ایک جریدہ رکھا جائے اور قبر کو بقدر چار ملی ہوئی انگلیوں کے برابر بلند کیا جائے اور اس پر پانی چھڑکا جائے۔ (موثق)

۳۔ میں نے پوچھا قبر پر ہاتھ کیوں رکھا جائے۔ فرمایا رسول اللہ نے اپنے بیٹے کی قبر پر پانی چھڑکے جانے کے بعد ایسا ہی کیا تھا۔ میں نے پوچھا کہ قبر مسلمین پر کیسے ہاتھ رکھا جائے۔ حضرت نے اپنا ہاتھ زمین پر رکھ کر بتایا اور پھر اسے اٹھایا اور آپ کا رخ قبلہ کی طرف تھا۔ (مرسل)

۴۔ فرمایا ابو جعفر علیہ السلام نے کہ جب بنی ہاشم میں کوئی مرتا تھا تو رسول اللہ ایک بات ایسی کرتے تھے جو اور مسلمانوں کے لیے نہ تھی۔ جب نماز جنازہ ہو چکتی اور پانی چھڑکا جاتا تو حضرت اپنا ہاتھ اس طرح قبر پر رکھتے کہ انگلیاں مٹی میں ذرا آتیں جب مدینہ کا کوئی مسافر ادھر سے گزرتا اور رسول اللہ کے دستِ مبارک کا نشان دیکھتا تو کہتا آل محمد میں سے کوئی مر گیا ہے۔

۵۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ میرے والد نے اپنی بیماری میں مجھ سے فرمایا۔ بیٹا مدینہ کے قریشی خاندان کے کچھ لوگوں کو بلا لاؤ تاکہ میں انھیں گواہ بناؤں، میں بلا لایا پھر مجھ سے فرمایا جب میں مر جاؤں تو تم مجھے غسل دینا، کفنانا اور میری قبر کو چار انگل بلند کرنا اور پانی چھڑکنا۔ جب وہ لوگ چلے گئے تو میں نے کہا بابا جان آپ نے اس کام کے لیے لوگوں کو کیوں بلایا آپ حکم دیتے تو میں یہ خدمت بجا لاتا۔ فرمایا اس لیے کہ میرے بعد اس امر میں کوئی جھگڑا نہ کرے۔ (حسن)

۶۔ میں نے حضرت سے قبر پر پانی چھڑکنے کے متعلق پوچھا۔ فرمایا جب تک مٹی میں تری رہتی ہے۔ صاحب قبر سے عذاب دور رہتا ہے۔ (حسن)

۷۔ فرمایا قبر پر پانی چھڑکنے کا رواج عہد رسولؐ سے برابر چلا آرہا ہے۔ (ضعیف)

۸۔ فرمایا جب قبر بن چکے تو اپنا ہاتھ سرہانے کی طرف رکھو اور تری کے بعد اپنی انگلیاں مٹی میں داخل کرو۔

۹۔ امام محمد باقر علیہ السلام ایک شیعہ کی قبر کے پاس آئے اور فرمایا اللّٰهم صل وحدته و آنس وحشته

۱۰۔ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا میت کے لیے دعا کی جائے۔ (مرسل)

حفرته ويرفع القبر فوق الأرض أربع أصابع

۱۱- میں نے ابوعبداللہ علیہ السلام سے سنا کہ اپنی میت کو قبر میں منکر نکیر کے آنے تک تنہا نہ چھوڑو، میں نے کہا پھر کیا کیا جائے فرمایا ایک بہتر آدمی کو جب اور سب چلے جائیں قبر کے پاس چھوڑا جائے وہ اپنا منہ قبر کے سرہانے رکھ کر بلند آواز سے کہے اے فلاں بن فلاں یا اے فلانہ بنت فلانہ۔ هل أنت على العهد الّذي فارقتنا عليه من شهادة أن لاإله إلّا الله وحده لا شريك له و أنّ محمداً عبده و رسوله سيد النبيّين و أنّ عليّاً أمير المؤمنين وسيد الوصيّين وأنّ ما جاء به محمد صلى الله عليه وآله حقّ وأنّ الموت حقّ وأنّ البعث حقّ وأنّ الله يبعث من في القبور:

یہ سن کر منکر نکیر کہتا ہے کہتا ہے چھوڑو اسے حجت کی تلقین ہو گئی۔ (مرسل)

## باب ۶۶
# قبر کو مٹی سے بنانا اور پختہ کرنا

۱- فرمایا حضرت جو جس مٹی سے پیدا ہوا ہے اسی مٹی میں دفن ہوگا۔

۲- فرمایا حضرت نے رسولؐ خدا کی قبر پر سرخ کنکریاں ڈالی گئی تھیں۔ (مرسل)

۳- امام موسیٰ کاظم جب بغداد سے مدینہ آرہے تھے تو مقام فید میں آپ کی لڑکی کا انتقال ہو گیا۔ آپ نے اپنے غلام سے فرمایا کہ قبر پختہ کر اور ایک تختی پر اس کا نام لکھ کر قبر پر لگا دے۔ (ض)

۴- حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا سوائے قبر کی مٹی کے دوسری مٹی نہ ڈالی جائے۔ (ض)

## باب ۶۷
# وہ مٹی جس میں میت دفن کی جاتی ہے

۱- فرمایا جس مٹی سے آدمی پیدا کیا جاتا ہے اسی میں دفن کیا جاتا ہے۔ (ص)

۲- فرمایا نطفہ جب رحم میں واقع ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ کو حکم دیتا ہے کہ وہ اس مٹی کو لائے جس میں وہ دفن ہوگا۔ پس فرشتہ اس (کے جوہر) کو نطفہ میں ملا دیتا ہے اس لئے قلب انسان مشتاق ہوتا ہے اس کا جہاں اسے دفن ہوتا ہے۔ (ض)

# باب ۶۸

## تعزیت اور مصیبت

۱۔ تعزیت میت کے دفن ہونے کے بعد ہے اس کے بعد لوگ چلے جائیں اور میت کے متعلق کوئی بات چیت نہ کریں۔ اگر کوئی آواز سنی ہو۔ (ض)

۲۔ فرمایا امام جعفر صادق علیہ السلام نے تعزیت اہل مصیبت سے بعد دفن ہے۔

۳۔ ترجمہ اوپر ہے۔ (موثق)

۴۔ فرمایا واجب تعزیت بعد دفن ہے۔ (مرسل)

۵۔ جب امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرزند اسمٰعیل کا انتقال ہوا تو حضرت جنازہ کے پاس برہنہ پا اور بغیر ردا آئے۔ (ق)

۶۔ فرمایا صاحب مصیبت کو چاہیئے کہ وہ ردا نہ اوڑھے تاکہ لوگوں کو پتہ چلے کہ وہ صاحب مصیبت ہے۔ (حسن)

۷۔ ایک شخص کا لڑکا مرگیا امام جعفر صادق علیہ السلام اس کی تعزیت کو گئے اور فرمایا اللہ کی ذات تیرے لیے اور تیرے بیٹے کے لیے بہتر ہے اور اللہ کا ثواب تیرے فرزند سے زیادہ اچھا ہے۔ جب حضرت چلے گئے تو اس نے پھر بیقراری ظاہر کی آپ نے پلٹ کر اس سے کہا۔ جب رسولؐ اللہ اس دنیا میں نہ رہے تو تجھے صبر کرنا چاہیئے اس نے کہا وہ متہم بہ گناہ تھا فرمایا اس کی بخشش کے لیے تین چیزیں ہیں اوّل توحید کی گواہی، دوسرے اللہ کی رحمت تیسرے رسولؐ کی شفاعت، ان میں سے ایک تو انشاء اللہ اسے نصیب ہوگی۔ (مجہول)

۸۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام تعزیت قبل دفن بھی کرتے تھے اور بعد دفن بھی۔ (حسن)

۹۔ امام علیہ السلام نے ایک شخص کو لکھا تو نے اپنے فرزند علی کے مرنے کا حال لکھا اور یہ کہ وہ تیرا محبوب فرزند تھا اللہ تعالیٰ اولاد میں سے ان کو موت دیتا ہے جو اس کے نزدیک پاکیزہ نفس ہوتے ہیں تاکہ بڑی مصیبت پر بڑا اجر ملے۔ اللہ نے تیرا اجر زیادہ کیا۔ تیرے دل کو صبر و ضبط کی قوت دی، وہ قدرت والا ہے۔ اور اللہ مجھے بیٹا دے گا اور امید ہے کہ انشاء اللہ وہ ہوگا۔ (ضعیف)

# باب ۶۹

## تعزیت کا ثواب

۱۔ حضرت نے اپنے آبائے طاہرین سے روایت کی ہے کہ جو کسی رنجیدہ کو تسلی دے روز قیامت خدا اس کو ایسا لباس پہنائے گا جس سے وہ خوش ہوگا۔ (ض)

۲۔ فرمایا جو کسی مصیبت زدہ کی تعزیت کرے تو اس مصیبت زدہ کے اجر کے برابر ثواب ملے گا۔ (ض)

# باب ۷۰

## اگر عورت مر جائے اور بچہ شکم میں متحرک ہو

۱۔ فرمایا اگر عورت مر جائے اور بچہ شکم میں متحرک ہو تو بچہ کو پیٹ سے نکال کر سی دیا جائے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا، ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ جب عورت مر جائے اور بچہ پیٹ میں متحرک ہو تو شکم چاک کر کے بچہ کو نکال لیا جائے اور اگر عورت کے پیٹ میں بچہ مر گیا ہو اور عورت کے مر جانے کا خوف ہو تو اگر عورتیں یہ کام کر سکیں تو بہتر ورنہ مرد ہاتھ ڈال کر بچہ کے ٹکڑے کر کے نکال لے۔ (ض)

# باب ۷۱

## بچوں کا غسل اور ان پر نماز

۱۔ فرمایا اگر چار ماہ کا حمل ساقط ہو تو اسے غسل دیا جائے۔ (ض)

۲۔ حضرت سے پوچھا گیا کہ بچہ پر نماز میت کب پڑھی جائے، فرمایا جب وہ نماز کو سمجھنے لگے، پھر سائل نے پوچھا لڑکے پر نماز کب واجب ہوتی ہے فرمایا، جب چھ سال کا ہو جائے اور روزہ اس وقت واجب ہوتا ہے جب روزہ رکھنے کی طاقت آجائے۔ (حسن)

علامہ مجلسی علیہ الرحمۃ مرآۃ العقول میں فرماتے ہیں کہ علمائے شیعہ کے درمیان اس امر میں اختلاف ہے کہ وجوب نماز کا حکم کس عمر میں ہوتا ہے، اکثر کا مسلک یہ ہے کہ بلوغ کے بعد ہوتا ہے۔ لکھتے ہیں غالباً وجوب نماز سے سائل کا مقصد مستحب نماز ہو۔ ایک حدیث میں ہے مروا صبیانکم اذا بلغوا عشراً (اپنے لڑکوں کو نماز کا حکم دو جب سات برس کے ہو جائیں اور نہ پڑھے تو دس برس کا ہو جانے پر اسے مارو) غالباً اسی حدیث کے پیش نظر لکھا گیا ہے۔

۳۔ زرارہ سے مروی ہے کہ امام جعفر صادق علیہ السلام کا ایک لڑکا تھا جس کا نام عبداللہ فطیم تھا وہ چلنے پھرنے لگا تھا، میں نے

کہا یہ تمہارے پہلو میں کون ہے کہا یہ میرا غلام ہے۔ غلام نے ازروئے مزاح کہا میں تمہارا غلام نہیں ہوں لڑکے نے کہا یہ تیرے لئے بدبختی ہے۔ غلام نے غصہ میں نیزہ مارا۔ جس سے لڑکا مر گیا۔ کسی چیز پر رکھ کر بقیع میں لائے۔ امام محمد باقر علیہ السلام اس طرح گھر سے نکلے کہ زرد جبہ پہنے تھے اور زرد ریشمی عمامہ اور چادر تھی یا پیادہ مجھ پر سہارا دیتے ہوئے بقیع کی طرف چلے۔ لوگ حضرت کے پوتے کی تعزیت کرتے جاتے تھے۔ بقیع پہنچ کر آپ نے اس بچہ پر چار تکبیر سے نماز پڑھی پھر دفن کر دیا۔ میرا ہاتھ پکڑ کر ایک طرف لے گئے اور فرمایا میں بچوں پر نماز نہیں پڑھتا تھا حضرت علی علیہ السلام بچوں کو بے نماز پڑھے دفن کرا دیتے تھے۔ میں نے کراہتہً اہلِ مدینہ کے موجود ہونے کی وجہ سے پڑھی ہے تاکہ یہ لوگ یہ نہ کہیں کہ یہ اپنے بچوں پر نماز نہیں پڑھتے۔ (حسن)

۴۔ امام محمد باقر علیہ السلام کے ایک صاحب زادہ نے انتقال کیا۔ حضرت کو اس کی موت کی خبر دی گئی آپ نے حکم دیا غسل و کفن دیا جائے۔ آپ جنازہ کے ساتھ چلے اور اس پر نماز پڑھی۔ میں نے چٹائی کا مصلّٰے بچھا دیا۔ آپ اس پر کھڑے ہو گئے۔ بعد دفن قبر کے پاس آئے۔ اس کے بعد آپ واپس ہوئے۔ میں آپ کے ساتھ ساتھ چل رہا تھا۔ مجھ سے فرمایا۔ ایسے بچوں پر نماز نہیں پڑھی جاتی میرا بچہ تین سال کا تھا لیکن لوگوں نے اپنی طرف سے اسمیں تصرف کر لیا۔ یعنی کم سن بچوں پر نماز پڑھنے لگے ہم کو مجبوراً ان کا ساتھ عمل کرنا پڑا۔ میں نے پوچھا کتنی عمر کے بچہ پر نماز پڑھی جائے۔ فرمایا جب نماز کو سمجھنے لگے اور چھ سال کا ہو جائے۔ میں نے کہا آپ لڑکوں کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔ فرمایا رسول اللہ سے ان کے بارے میں پوچھا گیا۔ اللہ بہتر جانتا ہے جو کچھ وہ کرنے والے ہوں۔ (ض)

۵۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے میں نے پوچھا۔ اگر مکمل الخلقت ہو کر ساقط ہو تو اس پر غسل و لحد و کفن واجب ہے۔ فرمایا یہ سب باتیں واجب ہیں۔ (موثق)

۶۔ میں نے حضرت ابو جعفرؑ کو لکھا کہ ساقط شدہ بچہ کے لئے کیا کیا جائے۔ فرمایا مع خون کے کسی جگہ دفن کر دیا جائے۔ (موثق)

۷۔ فرمایا امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے کہ جب ابراہیم ابن رسولؐ اللہ کا انتقال ہوا تو تین چیزیں ظاہر ہوئیں۔ ایک یہ ہے کہ وقت انتقال سورج کو گرہن لگا اور لوگوں نے کہنا شروع کیا کہ ایسا فرزند رسولؐ کے مرنے کی وجہ سے ہوا ہے یہ سن کر آپ منبر پر تشریف لے گئے اور حمد و ثنائے الٰہی کے بعد فرمایا۔ لوگو سورج اور چاند خدا کی آیتوں میں سے ہیں یہ دونوں حکم خدا سے گردش کرتے ہیں اور اس کے مطیع و فرماں ہیں اگر ان میں سے ایک یا دونوں کو گہن لگے تو نماز پڑھو، پھر منبر سے اتر آئے اور لوگوں کے ساتھ نماز کسوف پڑھی۔ ختم نماز کے بعد فرمایا۔ اے علی اٹھو اور تجہیز و تکفین کا بندوبست کرو۔ حضرت علیؑ نے غسل دیا، حنوط کیا اور کفن پہنایا اور میت کو لے کر نکلے، رسول اللہ قبر تک ساتھ رہے لوگ کہنے لگے رسولؐ اللہ نے اپنے بیٹے پر نماز اس لئے نہیں پڑھی کہ آپ اس کی موت پر رنجیدہ ہیں۔

آپ نے کھڑے ہو کر فرمایا لوگو جو کچھ تم نے کہا ہے جبرئیل نے مجھے اس کی خبر دی ہے۔ تمہارا گمان یہ ہے کہ میں نے اپنے بیٹے پر نماز

اس لیے نہیں پڑھی کہ میں اس غم میں مضطرب ہوں۔ آگاہ ہو ایسا نہیں ہے جیسا تم نے گمان کیا ہے۔ خدائے لطیف و خبیر نے پانچ نمازیں فرض کی ہیں اور ان کے بدلے مردوں پر پانچ تکبیریں ہیں۔

خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ نماز جنازہ اس پر پڑھوں جو نماز پڑھتا ہو، پھر فرمایا اے علی قبر میں اترو اور ابراہیم کو لحد میں رکھو، چنانچہ حضرت علیؑ نے ایسا ہی کیا۔ لوگوں نے کہا۔ چونکہ رسول اللہؐ نے ایسا نہیں کیا۔ لہذا کسی کو اپنے بیٹے کی قبر میں اترنا نہیں چاہیئے۔ حضرتؑ نے فرمایا۔ تمہارے لیے اولاد کی قبروں میں اترنا حرام نہیں۔ مگر مجھے خوف ہے کہ باپ قبر میں کفن ہٹا کر جب اپنے بیٹے کا منہ دیکھے گا تو شیطان اپنے کرتوت دکھا کر کہیں تمہارے دلوں میں ایسی بیقراری پیدا نہ کر دے جس سے تمہارے اعمال حبط نہ ہو جائیں۔ (ض)

۸۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ سے کہا کہ لوگ ہمارے اس قول کی تردید کرتے ہیں کہ بچہ چونکہ نماز نہیں پڑھتا لہذا اس پر نماز نہیں پڑھنا چاہیئے۔ ہم نے کہا ہاں وہ تو کہتے ہیں کہ اگر ایک نصرانی یا یہودی ایمان لے آئے اور اس کے بعد ہی فوراً مر جائے تو اس بارے میں کیا جواب ہوگا (یعنی اس پر نماز پڑھی جائے گی یا نہیں) حالانکہ اس نے نماز نہیں پڑھی۔ حضرتؑ نے فرمایا۔ تم ان سے کہو یہ مسلمان اگر کسی پر افترا کرے تو اس نے افترا پردازی کی تو آیا اسے سزا دی جائے گی یا نہیں۔ اگر وہ کہیں کہ اس پر حد جاری کی جائے گی تو ان سے پوچھا جائے کہ اگر یہ لڑکا جس نے نماز نہیں پڑھی کسی پر افترا پردازی کرے تو اس پر حد جاری ہوگی یا نہیں۔ وہ کہیں گے نہیں تو ان سے کہا جائے تم نے ٹھیک کہا۔ پس معلوم ہوا کہ نماز اسی کی پڑھی جائے گی جس پر نماز و حد واجب ہے اور نہیں پڑھی جائے گی اس پر جس پر نماز و حد واجب نہیں (مجہول)

## باب

## غریق اور برق زدہ

۱۔ حضرتؑ نے فرمایا جو کوئی بجلی سے جل کر مرا ہو یا ڈوب گیا ہو اگر اس کا جسم تغیر پذیر نہ ہو تو تین دن انتظار کے بعد دفن کریں۔

۲۔ میں نے پوچھا ڈوب کر مرنے والے کو غسل دیا جائے۔ فرمایا ہاں اور استبرا کیا جائے۔ میں نے کہا وہ کیا ہے فرمایا تین دن انتظار کے بعد دفن کیا جائے اور یہی حکم برق زدہ کے لیے ہے۔ بسا اوقات لوگ گمان کرتے ہیں مر گیا۔ حالانکہ وہ نہیں مرتا۔ (موثق)

۳۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ڈوبنے والے کو غسل دیا جائے۔ (ض)

۴۔ فرمایا غریق کو روکا جائے۔ جب تک اس کے جسم میں تغیر ہو اور یہ سمجھ لیا جائے کہ وہ مر گیا پھر غسل و کفن دیا جائے اور برق زدہ کے لیے فرمایا۔ دو روز روکا جائے پھر غسل و کفن دیا جائے۔ (موثق)

۵۔ فرمایا پانچ آدمیوں کے دفن میں تاخیر کرنی چاہیے اور جب تک جسم میں تغیر نہ ہو دفن نہ کیا جائے، پانی میں ڈوب کر مرنے والا، بجلی سے مرنے والا، استسقاء والا (علامہ مجلسی لکھتے ہیں غالباً اس سے مراد ہیضہ سے مرنے والا ہے) اور جو مکان وغیرہ گرنے سے مرے اور جو دھوئیں سے مرے۔ (ص)

۶۔ مکہ میں دو سال بہ کثرت بجلیاں گرنے سے بہ کثرت لوگ ہلاک ہو گئے، حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا قبل اس کے کہ میں حضرتؑ سے سوال کروں آپ نے فرمایا جو لوگ ڈوب کر مرے ہوں یا بجلی سے جل گئے ہوں تین دن ان کو دفن نہ کیا جائے بشرطیکہ ان کے بدن سے بُو نہ آئے۔ میں نے کہا حضور کے بیان سے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے ایسے لوگ دفن ہو گئے جو قبر میں جا کر مرے ہیں۔ (ض)

## باب ۳۷

## مقتول کا دفن

۱۔ میں نے مقتول فی سبیل اللہ کے متعلق پوچھا کہ آیا اسے غسل و کفن و حنوط دیا جائے۔ فرمایا۔ نہیں۔ وہ جس لباس میں ہو دفن کر دیا جائے لیکن اگر جنگ کے بعد رمق حیات باقی ہو اور بعد میں وہ مرے تو اسے غسل و کفن دیا جائے گا اور اس پر نماز بھی پڑھی جائے گی۔

حضرت رسولؐ خدا نے حضرت حمزہ پر نماز پڑھی اور کفن دیا کیونکہ ان کی لاش برہنہ کر دی گئی تھی۔ (ص)

۲۔ میں نے پوچھا شہید کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے کیا وہ اپنے خون میں دفن کیا جائے۔ فرمایا۔ ہاں خون آلود کپڑوں میں وہ بے حنوط اور غسل، جس حال میں ہو دفن کیا۔ پھر فرمایا۔ رسولؐ اللہ نے اپنے چچا حمزہ کو انہی خون آلود کپڑوں میں دفن کیا اور اپنی چادر اوپر ڈال دی مگر چھوٹی تھی، پیر کھلے رہے آپ نے گھاس منگا کر اسے ڈھکا اور ستر نمازیں اور ستر تکبیریں کہیں۔ (حسن)

۳۔ فرمایا حضرتؑ نے اگر شہید میں رمق جان باقی ہو تو اسے غسل و کفن اور حنوط دیا جائے اور اس پر نماز پڑھی جائے اور اگر رمق جان باقی نہ ہو تو انھیں کپڑوں میں دفن کیا جائے۔

۴۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے شہیدوں کے بدن سے دستانہ، موزہ، ٹوپی، عمامہ، پٹکا اور پاجامہ اتارا جائے مگر جبکہ یہ چیزیں خون آلود ہوں تو ان کو چھوڑ دیا جائے اور جو چیز بندھی ہوئی ہو اسے کھول دیا جائے۔ (موثق)

# باب ۴

## درندوں اور پرندوں کا کھایا ہوا

۱۔ میں نے سوال کیا اس شخص کے متعلق ہے درندوں اور پرندوں نے کھایا ہو اور ہڈی کے سوا گوشت کا نام نہ رہا ہو تو اسے کیا کیا جائے۔ فرمایا غسل و کفن دے کر اس پر نماز پڑھی جائے اور دفن کر دیا جائے اور اگر دو حصے ہو گئے ہوں تو جس حصے میں دل ہو اس پر نماز پڑھی جائے۔ (ضعیف)

۲۔ فرمایا حضرت نے جب کوئی مقتول اس حالت میں پایا جائے کہ گوشت بلا ہڈی کے ہو تو اس پر نماز نہ پڑھی جائے۔ ہاں اگر ہڈی بلا گوشت کے ہو تو اس پر نماز پڑھی جائے۔ اور ایک روایت میں یہ ہے کہ جو سر بدن سے جدا ہو اس پر بھی نماز نہ پڑھی جائے۔ (حسن) (مرسل)

۳۔ فرمایا اگر کسی مقتول کا عضو پورا پایا جائے تو اس پر نماز پڑھی جائے اور اگر پورا نہ ہو تو بغیر نماز کے دفن کر دیا جائے۔

۴۔ فرمایا اگر کوئی عضو جسم انسان سے جدا ہو جائے تو وہ مردار ہے اگر اس میں ہڈی ہے تو چھونے والے پر غسل واجب ہوگا ورنہ نہیں۔ (ضعیف) (موثق)

۵۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے جو شخص جل کر مرے اس پر بہت سا پانی ڈالا جائے اور اس پر نماز پڑھی جائے۔

۶۔ فرمایا مری ہوئی ہر شے کو غسل دیا جائے خواہ ڈوب کر مرے یا درندے کھالیں۔ ہاں جو شخص میدان جنگ میں دونوں صفوں کے درمیان مر جائے۔ اس کے لئے غسل نہیں۔ لیکن اگر رمق جان باقی ہے تو غسل دیا جائے گا۔

# باب ۵

## کشتی میں مرنے والا

۱۔ حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا گیا اگر کوئی سفر دریا میں کشتی کے اندر مر جائے۔ تو اسے ایک مٹکے میں رکھ کر اس کا منہ بند کر کے اسے دریا میں ڈال دیا جائے۔ (ضعیف)

۲۔ فرمایا اگر کوئی لوگوں کے ساتھ بحری سفر میں مر جائے تو اس کو غسل و کفن دیا جائے اور نماز پڑھی جائے اور پھر اسے دریا میں ڈال دیا جائے۔ (مرسل)

۳۔ فرمایا اگر کشتی میں مر جائے اور کنارہ پر پہنچنا ممکن نہ ہو تو اسے کفن دیا جائے حنوط کیا جائے۔ اور کپڑے میں لپیٹ کر دریا میں

ڈال دیا جائے۔ (مرسل)

۴۔ میں نے کہا حکم ہے ان لوگوں کے بارے میں جو ساحل بحر پر سفر کر رہے ہوں اور وہ ایک میت کو دیکھیں برہنہ جسے دریا والوں نے باہر پھینک دیا ہو اور ان کے پاس ازار کے سوا کوئی کپڑا نہ ہو تو اس صورت میں اس کی میت عریاں ہے وہ اس پر کیسے نماز پڑھیں اور کیسے کفن دیں جبکہ ان کے پاس زائد کپڑا ہی نہ ہو فرمایا ایک گڑھا کھود کر اس میں رکھیں اور اس شرمگاہ پر ایک اینٹ رکھ دیں اور پھر نماز پڑھ کر دفن کر دیں اور یہ بھی فرمایا کہ دفن کے بعد نماز نہیں پڑھی جاتی اور نہ برہنہ پر جب تک اس کی ستر پوشی نہ ہو۔ (موثق)

# باب

## سولی دیئے ہوئے اور رجم والے پر نماز

۱۔ فرمایا حضرت نے رجم کیا ہوا مرد ہو یا عورت، ان دونوں کو غسل دیا جائے گا اور حنوط کیا جائے گا۔ رجم سے پہلے ان کو کفن پہنایا جائے گا اور نماز پڑھی جائے گی اور قصاص کئے ہوئے کی بھی یہی صورت ہے غسل دیا جائے، حنوط کیا جائے اور کفن پہنایا جائے۔ اور نماز پڑھی جائے۔ (ض)

۲۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے سولی دیئے ہوئے پر نماز کے متعلق پوچھا۔ فرمایا، تو نہیں جانتا میرے جد امام جعفر صادقؑ نے اپنے چچا (زید شہید) کے اوپر نماز پڑھی۔ میں نے کہا اس طریقہ نماز کی وضاحت کیجیے۔ فرمایا اگر مصلوب کا منہ قبلہ کی طرف ہو تو تم اس کے داہنے کندھے کی طرف کھڑے ہو اور اگر اس کی پشت قبلہ کی طرف ہو تو تم بائیں کندھے کی طرف کھڑے ہو کیونکہ مشرق و مغرب کے درمیان قبلہ ہے۔ اگر اس کا بایاں شانہ قبلہ رو ہے تو داہنی طرف کھڑے ہو اور داہنی طرف ہے تو بائیں طرف قبلہ سے منحرف نہ ہونے کے لئے اس کے شانوں سے ہٹو نہیں، تمہارا منہ مشرق و مغرب کے درمیان رہے نہ استقبال قبلہ ہو نہ استدبار قبلہ، ابوہاشم راوی کہتا ہے۔ میں نے کہا سمجھ گیا ضرور انشاء اللہ سمجھ لیا ہوگا۔ (ض)

۳۔ حضرت رسولِ خدا نے فرمایا ہے سولی دیئے ہوئے کے پاس تین دن بعد جاؤ، جب تختۂ دار سے اُتر آئے اور دفن کیا جائے۔

---

# باب
# میت کے ہمسایوں کا فرض

۱۔ جب جعفر ابن ابو طالب شہید ہوئے تو حضرت رسول خدا نے فاطمۃ الزہرا سے فرمایا کہ اسماء بنت عمیس (زوجہ جعفر) کے یہاں تین روز کھانا بھیجو اور ان کے اور دیگر عورتوں کے پاس تین دن جا کر رہو۔ پس یہ امر سنت رسولؐ قرار پایا تاکہ اہل مصیبت کے ساتھ ایسا کیا جائے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا اہل میت کے ساتھ تین روز شریک غم ہونا چاہیئے موت کے دن سے۔ (مجہول)

۳۔ فرمایا کہ صاحب مصیبت کے ہمسایوں کو چاہیئے کہ تین دن کھانا بھیجیں۔ (مرسل)

۴۔ امام محمد باقر علیہ السلام نے آٹھ سو درہم کی وصیت اپنا غم منائے جانے کے لئے اور یہ سنت رسولؐ ہے کیونکہ حضرت نے حکم دیا تھا جعفر کی شہادت پر کھانا بھیجنے کا۔ (حسن)

۵۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے بیان کیا کہ میری اور ابن مارد کی بی بی ایک پرسہ کے لئے جانے لگیں۔ ہم نے منع کیا میری بی بی کہنے لگی اگر یہ فعل حرام ہے تو ہم رک جاتے ہیں اور اگر حرام نہیں تو آپ لوگ کیوں روکتے ہیں۔ اتفاقاً ہمارے یہاں ایک موت ہوگئی تو کوئی پرسہ کو نہ آیا۔ حضرتؑ نے فرمایا تم حقوق کے متعلق پوچھتے ہو تو سنو میرے والد میری والدہ اور اُم فروہ کو حقوق اہل مدینہ ادا کرنے کے لئے بھیجتے تھے۔ (ض)

۶۔ فرمایا امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ اپنے گھر والوں کو حکم دو کہ وہ تمہارے مُردوں کے لئے اچھی اچھی باتیں کریں جب فاطمہ کے باپ کا انتقال ہوا تو زنان بنی ہاشم نے حضرت فاطمہؑ کے متعلق تعریفی کلمات کہے۔ فرمایا ان باتوں کو چھوڑو تمہارے اوپر دعائے خیر کرنا فرض ہے۔ (ض)

# باب
# مرگ پسر

۱۔ فرمایا حضرت نے جو بیٹا باپ کے سامنے مرجائے وہ افضل ہے ان ستر بیٹوں سے جو اس کے بعد مریں اور وہ سب یکجا ہو کر راہ خدا میں جہاد کریں۔ (مجہول)

۲۔ فرمایا جب حضرت خدیجہ کے فرزند حضرت قاسم کا انتقال ہوا تو حضرت خدیجہ کو روتا دیکھ کر فرمایا کیوں روتی ہو انھوں نے کہا چھاتی سے دودھ بہتا ہے تو بچہ کی یاد میں روتی ہوں کیا تم اس پر راضی نہیں کہ قیامت کے دن جب تم باب جنت پر آؤ تو بیٹے کو وہاں کھڑا پاؤ اور وہ تم کو جنت کے بہترین مقام تک پہنچا دے اور یہی ہر مومن کے لئے ہے اللہ تعالیٰ

کی شان انصاف و کرم سے یہ بعید ہے کہ وہ کسی کو بیٹا دے کر چھین لے اور پھر عذاب کرے ۔ (ض)

۳۔ ایک شخص نے امام علی نقی علیہ السلام کو اپنے بیٹے کے مرنے اور اپنے شدید غم کے متعلق لکھا۔ آپ نے اسے تحریر فرمایا۔ کیا تمھیں معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ مومن کے مال اور اولاد سے نفیس ترین کو انتخاب کرتا ہے تاکہ اس کو اجر دے ۔ (ض)

۴۔ حضرتؑ نے فرمایا۔ رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے کہ جب کسی مومن کا لڑکا مرتا ہے تو جو کچھ وہ کہتا ہے اللہ تعالیٰ اسے جانتا ہے اللہ اپنے ملائکہ سے کہتا ہے کہ تم نے فلاں کے بیٹے کی روح قبض کی، وہ کہتے ہیں ہاں! خدا کہتا ہے۔ پھر میرے بندے نے کیا کہا وہ کہتے ہیں اس نے تیری حمد کی اور تیری طرف رجوع کی۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ تم نے اس کے دل کا چین لے لیا اور آنکھوں کی ٹھنڈک، مگر اس نے میری طرف رجوع کی۔ بس اس کے لیے جنت میں ایک گھر بناؤ اور اس کا نام بیت الحمد رکھو۔ (ض)

۵۔ فرمایا اللہ تعالیٰ جس بندے کو محبوب رکھتا ہے اس کے سب سے زیادہ محبوب بیٹے کو لے لیتا ہے۔ (مجہول)

۶۔ فرمایا جو مسلمان اپنے دو لڑکوں کو پہلے بھیج دیتا ہے تو وہ باذنِ خدا اس کے اور نارِ جہنم کے درمیان دو پردے بن جاتے ہیں ۔ (ض)

۷۔ فرمایا جب حضرت کے فرزند طاہر کا انتقال ہوا تو آپ نے جناب رسولؐ خدا نے خدیجہ کو رونے سے منع کیا۔ انھوں نے کہا کہ جب اس کا دودھ چھاتی سے بہتا ہے تو روتی ہوں۔ فرمایا کیا تم اس پر راضی نہیں کہ اسے جنت کے دروازہ پر کھڑا پاؤ اور وہ تمہارا ہاتھ پکڑ کر جنت کے پاک مقام اور بہترین مقام پر لے جائے۔ انھوں نے کہا کیا ایسا ہے۔ فرمایا۔ خدا کیسے عذاب دے گا اسے جس کے دل کے چین کو چھین لیا ہو اور اس نے صبر کیا ہوا اور خدا کی حمد کی ہو۔ (ض)

۸۔ حضرتؑ نے فرمایا مومن کا ثواب جب اس کا فرزند مرجائے جنت ہے اگر وہ صبر کرے مگر وہ اس پر کبھی صبر نہیں کرتا ۔ (ض)

۹۔ فرمایا حضرت ابوعبداللہ اور امام رضا علیہ السلام نے اللہ تعجب کرتا ہے اس شخص پر جس کا بیٹا مرجائے اور وہ حمد خدا کرے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے میرے ملائکہ میں نے اس کی جان لے لی اور میری حمد کرتا ہے۔ (حسن)

۱۰۔ فرمایا جس کی اولاد اس کی حیات میں مرجاتی ہے وہ سبب بن جاتی ہے اس کے لیے حجاب نار بن جاتی ہے۔

# باب ۹

## تعزیت

۱۔ فرمایا حضرتؑ نے جس پر کوئی مصیبت آجائے تو حضرت رسولؐ خدا کی مصیبتوں کو یاد کرے۔ کیونکہ وہ سب سے بڑی مصیبت تھی۔ (ض)

۲۔ فرمایا ابوجعفر علیہ السلام نے اگر کوئی مصیبت تمہاری جان مال یا اولاد پر آجائے تو رسولؐ کی مصیبت یاد کرو۔ (ض)

۳۔ فرمایا جب امیرالمومنین علیہ السلام کا انتقال ہوا تو امام حسنؑ نے مرنے کی خبر امام حسینؑ کو بھیجی جو مدائن میں تھے، جب یہ خبر پہنچی تو فرمایا ہائے کیسی بڑی مصیبت ہے اور رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے جب کوئی مصیبت تم پر آئے تو میری مصیبت کو یاد کر لیا کرو۔ اس سے بڑی کوئی مصیبت نہیں حضرت نے سچ فرمایا ہے۔

۴۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جب رسولؐ اللہ کا انتقال ہوا تو لوگوں نے ایک آواز سنی اور کہنے والے کو نہ دیکھا وہ کہہ رہا تھا ہر نفس کے لئے مرنا ہے تم روز قیامت اجر پاؤ گے جو آتش جہنم سے بچ گیا اور جنت میں داخل ہوا اسے کامیابی ہو گئی اور اس نے کہا کہ تمام مخلوق مرنے والی ہے اور ہر مصیبت پر صبر کرنا لازم ہے اور جو چیز جاتی رہی اس کا سمجھنا ہے پس اللہ پر بھروسہ کرو اور اسی سے امید وابستہ رکھو۔ محروم وہ ہے جو ثواب سے محروم ہو۔ (حسن)

۵۔ فرمایا حضرت نے جب رسولؐ اللہ کا انتقال ہوا تو جبرئیلؑ آئے درآنحالیکہ حضرتؐ کو کفن دیا جا چکا تھا اور گھر میں اس وقت علیؑ و فاطمہؑ اور حسنؑ و حسینؑ تھے۔ انھوں نے کہا، اے اہلبیتؑ، ہر نفس کے لئے موت کا ذائقہ ہے تم صبر کا اجر روز قیامت پاؤ گے پس جو نار جہنم سے بچ گیا اور داخل جنت ہوا وہ کامیاب ہو گیا۔ زندگانی دنیا تو متاع غرور ہے اور مصیبت میں صبر کے ساتھ اللہ کی طرف رجوع کرنی چاہیئے اور ہر مرنے والا اس کی مخلوق ہے جو فوت ہو گیا ہے اسے پاؤ۔ اللہ پر بھروسہ کرو اور اپنی ہر امید اسی سے وابستہ رکھو۔ ثواب سے محرومی سب سے بڑی مصیبت ہے یہ میرا دنیا میں آخری آنا ہے ہم نے آواز سنی اور اس کا وجود نہ دیکھا۔ (ض)

۶۔ فرمایا جب حضرت رسولؐ خدا کا انتقال ہوا تو ایک آنے والا تعزیت کے لئے آیا جس کی ہلکی آواز تو سنی گئی مگر وجود نظر نہ آیا اس نے کہا سلام ہو تم پر اے اہلبیتؑ، اللہ کی رحمت ہو، بے شک ہر ذی حیات مرنے والا ہے، تم روز قیامت صبر کا اجر پاؤ گے جو نار جہنم سے بچ گیا اور جنت میں داخل ہوا وہ کامیاب ہوا اور زندگانی دنیا متاع غرور ہے پس مرضی خدا کے لئے ہر مصیبت پر صبر کرنا چاہیئے۔ اور احساس مافات میں اللہ پر بھروسہ کرو اور اسی سے امید رکھو، محروم ہے وہ جو ثواب سے محروم ہے۔ والسلام۔ (ضعیف)

۷۔ ترجمہ وہی ہے جو اوپر کی حدیث میں گزرا۔
بعض نے کہا یہ تعزیت کرنے والا کوئی فرشتہ آسمانی ہے جس کو اللہ نے تمہارے پاس تعزیت کو بھیجا ہے۔ بعض نے کہا کہ یہ خضر ہیں جو تمہارے نبی کی تعزیت کے لئے آئے ہیں۔ (ض)

# باب ۸۰

# صبر و جزع و استرجاع

۱۔ فرمایا حضرت نے جب میں نے پوچھا، جزع کیا ہے،

اشد جزع رونا پیٹنا منہ پر طمانچے مارنا، سینہ کوٹنا، سر کے بال نوچنا اور نوحہ کرنا ہے یہ صورت ترک صبر کی ہے اور صحیح طریقہ کو چھوڑنا ہے اور جس نے صبر کیا اور انا للہ وانا الیہ راجعون، کہا اور اللہ کی حمد کی، تو وہ اللہ کی مشیت پر راضی ہوا اور اپنا اجر اللہ پر رکھا اور جس نے ایسا نہ کیا تو اللہ کا حکم تو بغیر جاری ہوئے رہ نہیں سکتا۔ اس کا اجر حبط ہو جائے گا۔ (حن)

۲۔ فرمایا حضرت نے صبر اور مصیبت مومن کی طرف آتے ہیں پس مصیبت کے وقت وہ صبر کرتا ہے اور جزع اور بلا جب کافر کی طرف آتے ہیں تو وہ وقت مصیبت جزع و فزع کرتا ہے۔ (ضعیف)

۳۔ فرمایا حضرت نے کہ رسول اللہ نے فرمایا ہے کہ وقت مصیبت مسلمان کا ران پر ہاتھ مارنا اس کے اجر کو کھو دیتا ہے۔ (حن)

۴۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے جو بندہ وقت مصیبت انا للہ وانا الیہ راجعون کہتا ہے اور صبر سے کام لیتا ہے تو اللہ اس کے پہلے گناہ بخش دیتا ہے اور جب کبھی مصیبت اور نزول مصیبت کے وقت ایسا کہتا ہے تو جتنے گناہ مصیبت اور صبر کے درمیان ہوتے ہیں

۵۔ حضرت نے فرمایا جو مصیبت کا ذکر کرے اگرچہ ایک مدت بعد ہو۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اور الحمد للہ رب العالمین کہے اور کہے یا اللہ میری مصیبت پر مجھے اجر دے اور جو چیز مجھ سے جاتی رہی ہے اس سے بہتر مجھے عطا کر، تو اللہ تعالیٰ بقدر اس مصیبت کے چاہے کتنی ہی کم ہو اجر دیتا ہے۔ (حن)

۶۔ فرمایا حضرت نے اے اسحاق اسے مصیبت شمار نہ کر جس پر تمھیں صبر دیا گیا ہے اور جس پر تم ثواب کے مستحق ہو۔ مصیبت تو وہ ہوتی ہے جس پر صبر کرنے سے اجر و ثواب نہ ملے۔ (حن)

۷۔ فرمایا: میت پر چیخ چیخ کر نہیں رونا چاہیئے نہ کپڑوں کو پھاڑا جائے۔ (ضعیف)

۸۔ فرمایا مصیبت میں ران پر ہاتھ مارنا اپنے اجر کا ضائع کرنا ہے۔ (حن)

۹۔ حضرت ابو عبداللہ علیہ السلام کی خدمت میں ایک شخص آیا اور اپنی مصیبت کی شکایت کی۔ فرمایا اگر صبر کرو گے تو اجر ملے گا اور اگر نہ کرو گے تو جو حکم الٰہی ہے وہ تو ضرور جاری ہو کر رہے گا۔ اور تم بے اجر رہو گے۔

۱۰۔ میں امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرزند کی عیادت کو گیا۔ حضرت کو محزون و مغموم دروازہ پر کھڑا پایا۔ میں نے کہا لڑکا کیسا ہے فرمایا ویسے ہی ہے پھر آپ گھر میں چلے گئے اور کچھ دیر بعد تشریف لائے تو چہرے پر رونق تھی اور تغیر زائل ہو گیا تھا۔ میں سمجھا لڑکا اچھا ہو گیا ہے میں نے پوچھا۔ لڑکا کیسا ہے فرمایا مر گیا۔ میں نے کہا جب وہ زندہ تھا تو آپ محزون و مغموم

تھے لیکن مرنے کے بعد آپ کی وہ حالت نہیں۔ فرمایا ہم اہلبیتؑ قبل نزول مصیبت بیقرار ہوتے ہیں لیکن جب آجاتی ہے تو قضائے الٰہی پر راضی ہو جاتے ہیں اور اس کا حکم تسلیم کر لیتے ہیں۔ (ص)

۱۱۔ فرمایا حضرت نے چیخنا چلانا نہ بہتر ہے نہ سزاوار، لیکن لوگ اسے سمجھتے نہیں۔ صبر کرنا بہتر ہے۔ (مجہول)

۱۲۔ میں حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام کی خدمت میں حاضر تھا کہ گھر میں کسی چیخنے کی آواز آئی۔ حضرت کھڑے ہوئے پھر بیٹھے اور انا للہ و انا الیہ راجعون کہا اور پھر اپنی بات شروع کر دی۔ جب بات ختم ہوئی تو فرمایا ہم یہ پسند کرتے ہیں کہ معافی چاہیں اپنے نفسوں، اپنی اولاد اور اپنے اموال کے لئے لیکن جب قضائے الٰہی جاری ہو جاتی ہے تو ہم وہی پسند کرتے ہیں جو اللہ چاہتا ہے۔ (ص)

۱۳۔ کچھ لوگ امام محمد باقر علیہ السلام کے بیمار فرزند کی عیادت کو آئے دیکھا کہ آپؑ غمگین ہیں اور آپؑ کو قرار نہیں لوگوں نے کہا اگر کوئی مصیبت آپ پر آگئی تو اندیشہ ہے کہ ہم آپ کو ایسی حالت میں دیکھیں جیسے نہیں دیکھنا چاہتے تھوڑی دیر بعد گھر میں سے رونے کی آواز آئی حضرت باہر آئے تو چہرہ پر سکون تھا پہلا سا حال نہ تھا۔ انھوں نے کہا آپؑ کی پہلی حالت دیکھ کر خوف ہو گیا کہ یہ حادثہ ہو گیا تو آپ کی ایسی حالت ہو جائے گی جو ہمارے لئے باعثِ غم ہوگی، فرمایا اپنی محبوب چیز کی عافیت چاہتے ہیں مگر جب امر خدا آجاتا ہے تو اسے تسلیم کر لیتے ہیں۔ (ض)

## باب ۸۱

## ثواب تعزیت

۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ موسیٰ علیہ السلام نے مناجات میں کہا، زن پسر مردہ کو صبر دلانے والے کی کیا جزا ہے۔ خدا نے فرمایا۔ میں اس کو اپنے سایہ میں اس دن جگہ دوں گا جس دن میرے سایہ کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا۔

۲۔ فرمایا حضرت نے کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے جو کسی رنجیدہ کو صبر دلائے تو روز قیامت اس کو ایسا لباس پہنایا جائے گا جس سے وہ خوش ہو۔ (ض)

۳۔ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا جو زن پسر مردہ کو صبر دلائے۔ خدا اسے اپنے عرش کے سایہ میں اس روز رکھے گا جس دن اس کے سایہ کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا۔

۴۔ حضرت نے فرمایا ہے کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے جو مصیبت زدہ کو صبر دلائے تو اللہ اس کو وہی اجر دے گا جو مصیبت زدہ کا ہے بغیر اس کے کہ اس کے اجر سے کچھ کم کیا جائے۔ (ض)

# باب ۸۱
# تسلّی دینا

۱۔ حضرت نے فرمایا جب کوئی مرجائے تو اللہ ایک فرشتہ کو اس کنبہ کے سب سے زیادہ غمناک کے پاس بھیجتا ہے وہ اس کے قلب پر ہاتھ پھیرتا ہے جس سے غم کی سوزش مٹ جاتی ہے اگر ایسا نہ ہوتا تو دنیا آباد ہی نہ رہتی (یعنی فرط غم سے لوگ اپنی عورتوں کے پاس جاتے ہی نہیں)۔ (مجہول)

۲۔ فرمایا حضرتؑ نے کہ اللہ نے اپنے بندوں پر تین چیزوں کو مسلط کیا ہے۔ روح نکل جانے کے بعد اجسام میں بو پیدا ہو جانا ورنہ ایک عزیز اپنے عزیز کو دفن ہی نہ کرتا، دوسرے تسلی کا بندوبست، اگر ایسا نہ ہوتا تو نسل تباہ ہو جاتی (لوگ اپنی ازواج کے پاس ہی نہ جاتے کہ یہ غم پھر نصیب نہ ہو) تیسرے غلہ کے دانوں پر کیڑوں کو مسلط کر دیا، ورنہ بادشاہ سونا چاندی کی طرح غلہ کا بھی ذخیرہ کر لیتے۔ (حسن)

۳۔ ترجمہ نمبر ۱ میں دیکھئے۔

# باب ۸۲
# زیارت قبور

۱۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے زیارت قبور کے متعلق کہ مردے تم سے مانوس ہوتے ہیں جب تم ان سے الگ ہوتے تو وہ گھبراتے ہیں۔ (حسن)

۲۔ میں نے زیارت قبور اور مساجد بنانے کے متعلق سوال کیا، فرمایا زیارت قبور تو ٹھیک ہے لیکن وہاں مسجد نہیں بنانی چاہیئے۔ (موثق)

۳۔ فرمایا حضرت نے جناب فاطمہؑ رسول اللہ کے انتقال کے بعد ۷۵ دن زندہ رہیں کسی نے ان کو مسکراتے نہ دیکھا اور نہ ہنستے ہوئے۔ آپ حدیں زیارت شہداء کو جاتی تھیں ہر جمعہ کو دو مرتبہ اور پیر اور جمعرات کو اور وہاں بتاتی تھیں کہ یہ رسول اللہ کے کھڑے ہونے کی جگہ ہے اور یہ مشرکین کے۔ (حسن)

۴۔ میں نے کہا کیا بندۂ مومن جانتا ہے اس شخص کو جو اس کی زیارت قبر کو جاتا ہے فرمایا، ہاں جب تک وہ قبر کے پاس رہتا ہے وہ اس سے مانوس رہتا ہے اور جب وہ چلا جاتا ہے تو اسے وحشت ہوتی ہے۔ (حق)

۵۔ میں نے حضرتؑ سے پوچھا، اہل قبور کو سلام کیسے کیا جائے، فرمایا، کہو، سلام ہو مومن و مسلم اہل دیار پر، تم ہم سے پہلے گئے ہو ہم بھی انشاء اللہ تم سے ملنے والے ہیں۔

۶۔ میں امام محمد باقرؑ کے ساتھ بقیع میں جا رہا تھا۔ آپ ایک قبر پر ٹھہر گئے جو کوفہ کے ایک شیعہ کی تھی اور فرمایا یا اللہ اس کی غربت پر رحم کر اس کی تنہائی کو دور کر، وحشت کو انس سے بدل دے، اپنی رحمت کے سایہ میں جگہ دے تاکہ وہ غیر کی رحمت سے بے پروا ہو جائے اور اس کو ملحق کر اس سے جسے اس سے محبت ہو۔

۷۔ حضرت نے فرمایا یوں کہہ۔ اے اہل ایمان تم پر سلام اور ان شاء اللہ ہم بھی تم سے ملنے والے ہیں۔ (مجہول)

۸۔ میں نے حضرت سے پوچھا کہ اہل قبور پر کیسے سلام کیا جائے۔ فرمایا کہو سلام ہو ان مومنوں اور مسلمانوں پر جو اس بستی کے رہنے والے ہیں یا اللہ ان پر رحم کر اور ان شاء اللہ ہم ان سے ملنے والے ہیں۔ (ض)

۹۔ امام رضا علیہ السلام نے فرمایا جو اپنے بھائی کی قبر پر جائے اور اس پر ہاتھ رکھ کر ستّر بار انا انزلنا پڑھے تو روز قیامت بڑے خوف سے اور ہر طرح کے خوف سے امن میں رہے گا۔ (ض)

۱۰۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے اپنے مردوں کی زیارت کرو کہ وہ تمہاری زیارت سے خوش ہوتے ہیں اور اپنے ماں باپ کی قبر کے پاس دعا کرو اور اپنی حاجت بھی خدا سے طلب کرو۔ (ض)

## باب ۸۴

## مرنے والا اپنے گھر والوں کی زیارت کرتا ہے

۱۔ فرمایا حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام نے مومن کی روح اپنے خاندان والوں کی زیارت کو آتی ہے اس کو وہ چیزیں دکھائی دیتی ہیں جن کو وہ دوست رکھتا ہے اور وہ چیزیں پوشیدہ رکھی جاتی ہیں جن کو برا جانتا ہے اور کافر کی روح بھی آتی ہے اسے دکھایا جاتا ہے جسے وہ دوست نہیں رکھتا اور چھپا لیا جاتا ہے ان چیزوں کو جنھیں وہ دوست رکھتا ہے مردے بعض جمعہ کو آتے ہیں بعض بقدر اپنے عمل کے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا ہر مومن و کافر زوال آفتاب کے بعد اپنے اہل کے پاس آتا ہے اگر اپنے اہل کو نیک کام کرتے دیکھتا ہے تو خدا کی حمد کرتا ہے اور کافر اگر اپنے اہل کو نیک کام کرتے دیکھتا ہے تو اس پر حسرت چھا جاتی ہے۔

۳۔ میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے پوچھا کیا مردہ اپنے اہل کی زیارت کے لئے آتا ہے۔ فرمایا ہاں۔ میں نے کہا کتنی بار، فرمایا جمعہ کو یا مہینہ اور سال میں بقدر اپنی منزلت کے۔ میں نے کہا کس صورت میں آتا ہے فرمایا خوبصورت چڑیا کی شکل میں جو ان کی دیواروں پر آکر بیٹھتا ہے اگر ان کو نیکو کار پاتا ہے تو خوش ہوتا ہے اگر ان کو بدکار پاتا ہے تو رنجیدہ ہوتا ہے۔ (ض)

۴۔ فرمایا۔ ہاں مردہ خدا سے اذن لے کر آتا ہے خدا دو فرشتے اس کے ساتھ بھیجتا ہے اور پرندے کی صورت میں آتا ہے اور ان کو دیکھتا ہے۔ (ض)

۵۔ میں نے امام رضا علیہ السلام سے پوچھا کیا مومن اپنے اہل سے ملنے آتا ہے فرمایا ہاں۔ میں نے کہا کتنی مدت بعد۔ فرمایا بقدر اپنے فضائل کے، بعض ہر روز، بعض دو روز بعد، بعض تین روز بعد، پھر اثنائے کلام میں فرمایا کہ منزلت والا ہر جمعہ کو، میں نے کہا کس وقت آتا ہے۔ فرمایا وقت زوال شمس یا اس کے قریب، میں نے پوچھا کس صورت میں، فرمایا چڑیا یا اس سے کم والے پرندے کی صورت میں۔ اللہ تعالیٰ دو فرشتوں کو ان کے ساتھ بھیجتا ہے۔ وہ اسے دکھاتے ہیں وہ چیز جس سے وہ خوش ہوتا ہے اور پوشیدہ رکھتے ہیں وہ چیز جسے وہ برا جانتا ہے پھر وہ خوش خوش لوٹ جاتا ہے۔ (ض)

## باب ۸۴

# مرنے سے پہلے مال و اولاد و عمل سامنے آتے ہیں

۱۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے جب کسی کا آخری دن زندگانی کا اور آخرت کا پہلا دن ہوتا ہے تو اس کا مال، اس کی اولاد اور اس کے اعمال مجسم ہو کر سامنے آتے ہیں وہ اپنے مال سے کہتا ہے میں تیرا حریص بنا رہا۔ اب بتا تیرے پاس میرے لئے کیا ہے وہ کہتا ہے مجھ سے اپنا کفن لے لے، پھر وہ اپنی اولاد کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور کہتا ہے میں تمہارا دوست اور حمایتی بنا رہا۔ اب بتاؤ تم میرے ساتھ کیا کرو گے۔ وہ کہیں گے ہم تجھے قبر تک پہنچا دیں گے اور اس میں دفن کر دیں گے پھر وہ اپنے عمل سے کہے گا۔ میں تیرے بارے میں محتاط رہا اگرچہ تو میرے لئے بار تھا پس تو میرے ساتھ کیا کرے گا۔ وہ کہے گا میں قبر تک اور یوم نشر تک اور جب تک کہ تو اور میں خدا کے سامنے ہوں۔ تیرا ساتھی ہوں حضرت نے فرمایا اگر ولی خدا ہے تو اس کے پاس خوشبو سے مہکا ہوا مقبول صورت بہترین لباس میں ایک مجسمہ اس کے پاس آئے گا اور کہے گا بشارت ہو تجھے راحت و آرام و جنت نعیم کی تیرا آنا اچھا آنا ہے۔

وہ کہے گا تو کون ہے وہ جواب دے گا میں تیرا عمل نیک ہوں وہ کہے گا دنیا سے اب جنت کی طرف چل اور وہ اپنے غسل دینے والے کو پہچانتا ہوگا اور خوش ہوگا اپنے اٹھانے والوں سے، اور کہے گا جلدی کرو۔

جب قبر میں جائے گا تو قبر والے دونوں فرشتے آئیں گے اپنا لباس کھینچتے ہوئے، زمین کو اپنے قدموں سے دہلاتے ہوئے ان کی آوازوں میں رعد کی سی گرج چمک ہوگی اور آنکھوں میں بجلی کی سی چمک، وہ کہیں گے بتا تیرا رب کون ہے تیرا دین کیا ہے، تیرے نبی کون ہیں، وہ کہے اللہ میرا رب ہے اسلام میرا دین ہے اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے نبی ہیں وہ کہیں گے اللہ ثابت قدم رکھے اس چیز پر جسے تو دوست رکھتا ہے دنیا و آخرت میں، پھر حد تک اس کی قبر کو کشادہ کر دیتے ہیں اور جنت کی طرف ایک دروازہ کھولتے ہیں اور کہتے ہیں آنکھوں کی ٹھنڈک کے ساتھ عیش و راحت والے جوان کی سی نیند سو۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اصحاب جنت اس روز اچھے مقام پر ہوں گے اور فرمایا اگر مرنے والا دشمن خدا ہوتا ہے تو وہ اس طرح آئے گا کہ از روئے شکل و صورت بدترین مخلوق معلوم ہوگا اور اس کے بدن سے بدبو آتی ہوگی اس سے کہا جائے گا کہ تجھے گرم پانی پینے اور دوزخ کی آگ میں جلنے کی بشارت ہو، وہ اپنے غسل دینے والے کو پہچانے گا اور اٹھانے والوں سے بھی کہے گا کہ اسے روک لیں، جب قبر میں داخل ہوتا ہے تو دونوں فرشتے آتے ہیں اور اس کا کفن اتار لیتے ہیں اور کہتے ہیں۔

تیرا رب کون ہے تیرا دین کیا ہے اور تیرا نبی کون ہے، وہ کہتا ہے میں نہیں جانتا، وہ کہتے ہیں تو نے نہ سمجھا نہ ہدایت پائی۔ پھر وہ اس کے مغز سر پر آہنی ہتھوڑا مارتے ہیں جو ان کے ساتھ ہوتا ہے یہ ایسی ضرب ہوتی ہے کہ جتنے چوپائے خدا نے پیدا کئے ہیں سب ڈر جاتے ہیں جن وانس کے کانوں میں یہ آواز نہیں پہنچتی، پھر وہ دوزخ کی طرف ایک دروازہ اس کے لئے کھول دیتے ہیں اور کہتے ہیں بشارت ہو تجھے اس میں رہنے کی جو تنگ تر ہے نیزہ کی بھال سے، اس کا بھیجہ، ناخون، اور گوشت سب باہر آجاتا ہے۔

اور پھر اس پر مسلط ہوتے ہیں زمین کے سانپ اور کیڑے، مکوڑے جو اس کو وقت بعثت تک نوچتے رہیں گے اور وہ قیامت کے جلد آنے کی تمنا کرے گا اس تکلیف سے بچنے کے لئے جو اسے پہنچ رہی ہوگی۔

جابرؓ نے بیان کیا کہ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا کہ میں بکریوں کی دیکھ بھال کیا کرتا تھا اور ان کو چرایا کرتا تھا اور کوئی نبی ایسا نہیں جس نے بکریاں نہ چرائی ہوں قبل نبوت میں ان کی دیکھ بھال کیا کرتا تھا۔ ایک بار ایسا ہوا کہ بکریاں اپنی رہائش گاہ میں تھیں اور کوئی چیز ایسی نہ تھی کہ ان کو ہیجان میں لاتی اور وہ ڈر کر بھاگ جاتیں۔ میں نے کہا یہ کیا بات ہے کہ یہ خوفزدہ ہیں جبرئیل نے آکر بتایا کہ کسی کافر کی پٹائی ہو رہی ہے جس کو سوائے انس وجن کے ہر شے سنتی ہے ہم نے کہا تو یہ کیا قبر کے پٹنے کی آواز ہے۔ خدا عذاب قبر سے پناہ دے۔ (ط)

۲۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے روایت کی جابرؓ نے کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا جب دشمن خدا کو قبر کی طرف لے جایا جاتا ہے تو اپنے اٹھانے والوں سے کہتا ہے۔ اے میرے بھائیو! کیا تم نہیں سنتے میں تم سے بیان کرتا ہوں ان مصائب کو جو تمہارے اس شقی بھائی پر نازل ہو رہے ہیں واللہ مجھے دشمن خدا شیطان نے دھوکہ دیا۔ اس نے مصیبت میں پھانسا مگر نکالا نہیں۔ اور اس نے قسم کھا کر کہا کہ وہ میرا ناصح ہے پس اس نے مجھے دھوکہ میں لیا اور میں شکایت کرتا ہوں تم سے دنیا کی کہ اس نے مجھے دھوکہ دیا اور جب میں اس کی طرف سے مطمئن ہو گیا تو اس نے مجھے دے پٹکا اور میں شکایت کرتا ہوں اپنے خود غرض دوستوں کی کہ انھوں نے اظہار محبت کیا، میں نے ان کی حمایت کی اور اپنے نفس پر ان کو ترجیح دی۔ انھوں نے میرا مال کھایا اور مجھ سے الگ ہو گئے اور میں شکایت کرتا ہوں تم سے مال کی میں نے حق اللہ کو اس کی وجہ سے ضائع کیا اس کا وبال میرے اوپر ہے اور اس سے نفع غیر حاصل کر رہے ہیں۔

اور میں شکایت کرتا ہوں تم سے گھر کی کہ اس پر میں نے اپنا مال صرف کیا اور اس کے ساکن میرے غیر ہو گئے۔ اور میں شکایت کرتا ہوں تم سے، قبر کی طولانی، قبر کی ندا کرتی ہے میں کیڑے مکوڑوں کا گھر ہوں میں بیت ظلمت و وحشت ہوں اور تنگ مقام ہوں۔ اور اے میرے بھائیو مجھے اپنی طاقت بھر روکو اور جو مجھے پیش آیا ہے اس سے بچو، مجھے خبر دی گئی ہے نار جہنم کی، ذلت کی حقارت کی، اور خدائے عزیز و جبار کے غضب کی۔

ہائے افسوس میں نے جنب اللہ کے بارہ میں کیسی بے پروائی کی۔ ہائے اب میرا نہ کوئی شفیع ہے کہ جس کی کوئی اطاعت کی جائے اور نہ کوئی دوست ہے جو مجھ پر رحم کرے اگر بار دگر مجھے دنیا میں لوٹنا مل جاتا تو میں مومنین سے ہو جاتا۔ (ص ا

۴۔ فرمایا علی بن الحسین نے تم کیا جانو لوگوں کا کیا حال ہے اگر ہم وہ حدیث بیان کریں جو رسول اللہ سے سنی ہے تو لوگ ہنستے ہیں اور اگر ہم چپ رہیں تو ہم سے پوچھتے نہیں۔ ضمرہ نے کہا آپ بیان کریں۔ فرمایا کیا تم جانتے ہو دشمن خدا اپنے جنازہ اٹھانے والوں سے کیا کہتا ہے۔ ہم نے کہا نہیں، وہ کہتا ہے کیا تم نہیں سنتے میں تم سے دشمن خدا کی شکایت کرتا ہوں اس نے مجھے دھوکا دیا، مجھے مصیبت میں پھنسایا اور نکالا نہیں، اور شکایت کرتا ہوں تم سے بھائی اور بہنوں کی جنھوں نے مجھے رسوا کیا اور شکایت کرتا ہوں تم سے اپنی اولاد کی، جن کی میں نے حمایت کی انھوں نے مجھے رسوا کیا اور شکایت کرتا ہوں تم سے گھر کی جس پر میں نے مال صرف کیا اور اس کے ساکن میرے غیر بن گئے۔ پس تم مجھ پر مہربانی کرو اور لے جانے میں جلدی نہ کرو۔

یہ سن کر ضمرہ نے کہا۔ اے ابوالحسن اگر یہ صورت ہے کہ وہ اس طرح کلام کرتا ہے تو کیا بعید ہے کہ وہ لوگوں کی گردنوں پر آکودے جو اسے اٹھائے ہوئے ہیں فرمایا یا اللہ اگر ضمرہ نے حدیث رسولؐ کا مذاق اڑایا ہے تو تو اسے سخت پکڑ۔

چالیس دن بعد ضمرہ مر گیا اس کا غلام موجود تھا جب وہ دفن ہو گیا وہ امام علیہ السلام کے پاس آیا اور حضرت کے پاس بیٹھا آپ نے پوچھا کہاں سے آتا ہے اس نے کہا ضمرہ کی قبر کے پاس سے۔ جب اس کی قبر بن چکی تو میں نے اپنا سر اس پر رکھا، میں نے اس کی آواز سنی اور وہ وہی آواز تھی جو میں اس سے زندگی میں سنتا تھا وہ کہہ رہا تھا وائے ہو تجھ پر اے ضمرہ ہر صاحب عزت کی نظر میں تو ذلیل ہے اور جہنم میں تیرا مسکن اور خوابگاہ قرار دیا گیا۔ حضرت نے فرمایا۔ میں اللہ سے طالب عافیت ہوں یہی سزا ہے حدیث رسولؐ کے مذاق اڑانے والے کی۔ (ص ا

---

# باب ۸۶

## قبر میں کس سے پوچھا جاتا ہے اور کس سے نہیں

۱۔ حضرتؑ نے فرمایا قبر میں صرف ایمان محض اور کفر محض کے متعلق پوچھا جاتا ہے دوسری باتوں کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔ (حسن)

۲۔ ترجمہ اوپر ہے۔ (ض)

۳۔ ترجمہ اوپر ہے۔ (موثق)

۴۔ //

۵۔ فرمایا سوال ہوگا درآنحالیکہ وہ ضغطہ میں ہوگا۔ (ض)

۶۔ ابو بصیر سے مروی ہے کہ میں نے حضرت ابوعبداللہ سے کہا کیا ضغطہ (تنگی) قبر سے کوئی چھوٹ بھی جاتا ہے۔ فرمایا نعوذ باللہ بہت کم چھوٹتا ہے رقیہ کو جب عثمان نے قتل کیا تو رسولؐ اللہ ان کی قبر پر آئے سر کو آسمان کی طرف اٹھایا تو آنکھوں میں آنسو بھر لائے اور لوگوں سے کہا۔ میں نے جب اس کا ذکر کیا تو دل میں رقت پیدا ہوئی اور میں نے فشار قبر کے لئے خدا سے بخشش چاہی پس خدا نے بخش دیا۔

رسولؐ اللہ سعد کے جنازہ کے ساتھ تھے۔ فرمایا مشایعت کی اس کی ستر ہزار فرشتوں نے، حضرتؐ نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا اور فرمایا سعد جیسے لوگوں کے لئے بھی ہے۔ میں نے کہا ہم نے سنا ہے وہ خفیف الحرکات تھے۔ فرمایا معاذ اللہ وہ اپنے اہل سے سختی پیش آتے تھے۔ سعد کی ماں نے کہا مبارک ہو تیرے لئے اے سعد، رسولؐ اللہ نے فرمایا اسے حتمی طور پر خدا کے مقابل نہ کہو۔ (ض)

۷۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے دفن ہونے کے بعد دو فرشتے منکر و نکیر میت کے پاس آتے ہیں ان کی آوازیں رعد کی سی کڑک اور آنکھوں میں بجلی کی سی چمک ہوتی ہے وہ اپنے دانتوں سے زمین پر خط دیتے جاتے ہیں اور اپنے بالوں پر چلتے ہیں۔

وہ میت سے سوال کرتے ہیں، تیرا رب کون ہے تیرا دین کیا ہے اگر مومن ہے تو وہ جواب میں کہتا ہے کہ اللہ میرا رب ہے اور اسلام میرا دین ہے پھر وہ کہتے ہیں وہ کون ہے جو تیرے پاس ہدایت کو آیا وہ کہتا ہے کیا تم رسول کے متعلق پوچھتے ہو وہ کہیں گے کیا تو اس کی گواہی دیتا ہے کہ محمد اللہ کے رسول ہیں وہ کہتا ہے بے شک وہ اللہ کے رسول ہیں وہ کہتے ہیں اچھا تو اب تو چین کی نیند سو اور اس کی قبر سات ہاتھ کشادہ کر دی جاتی ہے اور جنت کی طرف ایک دروازہ کھول دیا جاتا ہے۔ اور وہ اس میں اپنا مقام دیکھ لیتا ہے۔ (مجہول)

اور اگر کافر ہوتا ہے تو دونوں فرشتے اس کے پاس آتے ہیں اور شیطان اس کے پاس ہوتا ہے اس کی آنکھیں تانبے کی ہوتی ہیں فرشتے پوچھتے ہیں تیرا رب کون ہے اور تیرا دین کیا ہے اور کیا کہتا ہے اس شخص کے بارے میں جو ہدایت کو تیرے پاس آیا تھا۔ وہ کہتا ہے میں اسے نہیں جانتا۔ پس اسے اور شیطان کو چھوڑتے ہیں اور مسلط کرتے ہیں اس پر ننانوے ایسے اژدہوں کو کہ اگر زمین پر پھونک ماریں تو پھر اس پر کوئی درخت نہ اُگ سکے اور اس کی قبر میں ایک دروازہ دوزخ کی طرف کھول دیتے ہیں۔

۸۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کس امر کے متعلق سوال کیا جاتا ہے۔ فرمایا محض ایمان و محض کفر کے متعلق، میں نے کہا اور باقی باتوں کے متعلق کیا ہوتا ہے، فرمایا وہ چھوڑ دی جاتی ہیں۔ میں نے کہا اور کس امر کے متعلق پوچھا جاتا ہے۔ فرمایا حجت قائم کے متعلق مومن سے کہا جائے گا، تیرا اعتقاد کیا ہے فلاں بن فلاں کے متعلق، وہ کہے گا وہ میرا امام ہے پس اس سے کہا جائے گا سو رہو اللہ تیری آنکھوں کو سلائے اور ایک دروازہ جنت کی طرف اس کے لئے کھول دیا جائے گا۔ اور روز قیامت تک اس کے لئے تحفے آئیں گے۔

اور اگر کافر ہے تو اس سے پوچھا جائے گا کہ تو فلاں بن فلاں کے بارے میں کیا کہتا ہے وہ کہے گا میں نے سنا تو تھا لیکن میں نہیں جانتا کہ وہ کون ہے اس سے کہا جائے گا اچھا تو نہیں جانتا۔ پس اس کے لئے دوزخ کا دروازہ کھول دیا جائے گا اور دوزخ کی حرارت کے تحفے تا قیامت اس تک پہنچیں گے۔ (ض)

۹۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جب آدمی قبر میں رکھا جاتا ہے تو اس سے عقیدہ کا سوال ہوتا ہے اگر صحیح العقیدہ ثابت ہوتا ہے تو قبر کو بقدر سات ہاتھ کشادہ کیا جاتا ہے اور جنت کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے سکون کے ساتھ دلہنوں کی طرح سو رہو۔

۱۰۔ دفن کے بعد قبر میں دو فرشتے آتے ہیں ایک داہنے ہاتھ پر ہوتا ہے دوسرا بائیں پر اور شیطان اس کے سامنے ہوتا ہے جس کی آنکھیں تانبے کی ہوتی ہیں اس سے کہا جاتا ہے تو کیا کہتا ہے اس کے بارے میں جو ہدایت کے لئے آیا تھا وہ خوفزدہ ہو جاتا ہے اگر مومن ہے تو کہتا ہے کہ تم مجھ سے محمدؐ کے متعلق پوچھتے ہو۔ وہ اس سے کہتے ہیں اب آرام سے سو، اور نو ہاتھ قبر کشادہ کر دیتے ہیں اور وہ اپنی جگہ جنت میں دیکھ لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جو قول ثابت پر ایمان لائے

اللہ تعالیٰ اس کو دنیا میں ثابت قدم رکھتا ہے۔ اور آخرت میں اور اگر کافر ہوتا ہے تو اس سے پوچھا جاتا ہے۔ تو اس کو جانتا ہے جو تیری ہدایت کے لیے آیا تھا وہ کہتا ہے نہیں۔ پس اس کو اور شیطان کو خلوت میں چھوڑ دیا جاتا ہے۔ (ض)

۱۱۔ امام علیہ السلام نے فرمایا مومن سے قبر میں پوچھا جائیگا تیرا رب کون ہے وہ کہے گا اللہ پھر پوچھا جائیگا دین کیا ہے وہ کہے گا اسلام پھر پوچھا جائے گا نبی کون ہے وہ کہے گا محمدؐ پھر سوال ہوگا امام کون ہے، وہ کہے گا فلاں۔ سوال ہوگا تو نے کیسے جانا وہ کہے گا اللہ نے مجھے ہدایت کی اور ثابت قدم رکھا۔ اس سے کہا جائے گا اب دلہنوں کا سا سونا سو رہو۔ پھر اس کے لیے جنت کی طرف ایک دروازہ کھولا جائے گا وہ داخل ہو کر کہے گا۔ اے میرے رب قیامت جلدی لانا تاکہ میں اپنے اہل اور مال کی طرف لوٹوں۔

اور کافر سے کہا جائے گا تیرا رب کون ہے وہ کہے گا اللہ، پھر کہا جائے گا تیرا نبی کون ہے وہ کہے گا محمدؐ، پھر پوچھا جائے گا تیرا دین کیا ہے وہ کہے گا اسلام، پوچھیں گے کیسے جانا۔ کہے گا لوگوں کو کہتے سنا۔ پس میں نے بھی کہہ دیا۔ یہ سن کر وہ فرشتے گرز ماریں گے جس کی سہار کی تمام جن وانس میں طاقت نہیں، وہ کافر رانگ کی طرح پگھل جائے گا پھر اس کی روح کو لوٹائیں گے اور اس کے دل کو دو آگ کے تختوں کے درمیان رکھیں گے۔ وہ کہے گا۔ اے میرے رب اب قیامت میں تاخیر نہ کر۔ (ض)

۱۲۔ فرمایا امام نے جب مومن کا جنازہ نکلتا ہے تو ملائکہ قبر تک اس کے پیچھے چلتے ہیں اور ان کا ہجوم ہوتا ہے جب وہ قبر کے پاس آتا ہے تو قبر اس سے کہتی ہے خوش آمدید واللہ میں پسند کرتی تھی کہ تجھ جیسا انسان مجھ پر چلے۔ اب تو دیکھے گا میں تیرے ساتھ کیا کرتی ہوں، پھر وہ حد نظر تک اس کے لیے کشادہ ہو جائے گی۔ پھر دو فرشتے منکر نکیر قبر میں داخل ہونگے وہ اٹھ بیٹھے گا۔ فرشتے کوکھوں سے اس کے اندر روح ڈالیں گے اور اس سے پوچھیں گے تیرا رب اور دین کیا ہے وہ کہے گا۔ اللہ اور اسلام۔

وہ پوچھیں گے تیرا نبی کون ہے وہ کہے گا محمدؐ، پھر سوال ہوگا تیرا امام کون ہے وہ کہے گا فلاں، تب ایک منادی آسمان سے ندا دے گا۔ میرے بندے نے سچ کہا۔ اس کی قبر میں جنت کا فرش بچھاؤ جنت کا دروازہ کھولو اور اسے لباس جنت پہناؤ یہاں تک کہ یہ ہمارے پاس آئے اور جو نیکی اس کی ہمارے پاس ہے اسے لے لے۔

پھر اس سے کہا جائے گا دلہنوں کا سا سونا سو رہو۔

اور اگر کافر ہوتا ہے تو ملائکہ قبر تک لعنت کرتے آتے ہیں زمین اس سے کہتی ہے برا آنا ہے تیرا، میں ناخوش تھی اس بات سے کہ تجھ جیسا آدمی مجھ پر چلے۔ اب تو دیکھ تیرے ساتھ میں کیا کرتی ہوں پس وہ اتنا تنگ ہوتی ہے کہ اس کے پہلوؤں سے جا ملتی ہے۔ پھر منکر نکیر قبر میں آتے ہیں۔

ابوبصیر کہتے ہیں کیا مومن و کافر دونوں کی قبر میں فرشتے آتے ہیں اور ایک ہی صورت میں آتے ہیں فرمایا نہیں، وہ میت کو بٹھاتے ہیں اور اس میں روح ڈال کر پوچھتے ہیں بتا تیرا رب کون ہے وہ کہے گا۔ میں نے لوگوں سے سنا ہے وہ کہیں گے تو نے خود نہیں سمجھا۔ پھر پوچھیں گے تیرا دین کیا ہے وہ گھبرا جائے گا۔ فرشتے کہیں گے تو نے سمجھا نہیں۔ پھر پوچھیں گے تیرا نبی کون

ہے۔ وہ کہے گا میں نے لوگوں کو کہتے سنا تھا وہ کہیں گے تو نے سمجھا نہیں، پھر امام کے متعلق پوچھیں گے اس وقت ایک منادی آسمان سے ندا دے گا۔ میرا بندہ جھوٹا ہے اس کی قبر میں آگ کا فرش بچھاؤ اور آگ کے کپڑے پہناؤ اور دوزخ کی طرف ایک دروازہ اس کی قبر میں کھول دو جب یہ ہمارے پاس آئے گا تو ہمارے پاس اس کے نیک عمل سے کوئی چیز نہ ہوگی وہ اپنے گرز سے ایسی تین ضربیں ماریں گے کہ ہر ایک ضرب میں قبر آگ سے بھر جائے گی اور اگر کوہ تہامہ پر پڑ جائے تو چکنا چور ہو جائے۔ فرمایا اس کی قبر میں سانپوں کو مسلط کیا جاتا ہے جو اس کو نوچتے ہیں اور خدا کی تمام مخلوق سوائے جن وانس کے اس عذاب کو سنتی ہے اگر آدمی سن لیتے ہیں تو اس کے جوتے چرچرانے لگتے ہیں اور ہاتھ جھڑ پڑتے ہیں اللہ فرماتا ہے جو ایمان والے قول ثابت پر ثابت قدم رہے اللہ اس کو دنیا و آخرت میں برقرار رکھتا ہے۔ (ض)

۱۳۔ فرمایا حضرتؑ نے جب مومن قبر میں داخل ہوتا ہے تو نماز اس کے داہنی طرف ہوتی ہے اور زکوٰۃ اس کے بائیں طرف اور نیکی اس پر سایہ کئے ہوئے ہوتی ہے اور صبر ایک طرف ہوتا ہے۔ جب فرشتے سوال کرتے ہیں تو صبر نماز و روزہ سے کہتا ہے تم اس کے پاس سے ہٹ جاؤ اگر تم اس کے معاملے میں عاجز ہو تو میں موجود ہوں۔ (ض)

۱۴۔ فرمایا حضرتؑ نے جب میت کو قبر میں رکھا جاتا ہے تو ایک وجود اس سے کہتا ہے اے شخص ہم تین تیرے ساتھی ہیں تیرا رزق تو تیری موت سے قطع ہو گیا اور تیرے اہل نے تجھے چھوڑ دیا۔ میں (عمل) تیرے ساتھ ہوں اگرچہ تو مجھ کو حقیر سمجھتا تھا۔ (مجہول)

۱۵۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے قبر میں پانچ چیزوں سے سوال ہوگا، نماز، زکوٰۃ، حج، روزہ اور ہم اہلبیتؑ کی ولایت، ولایت قبر کی جانب سے ان چار سے کہے گی تم میں جو نقص ہوگا میں اسے پورا کر لوں گی۔ (مرفوع)

۱۶۔ میں نے پوچھا جسے سولی دی جائے کیا اس پر بھی عذاب قبر ہوگا۔ فرمایا، ہاں اللہ تعالیٰ ہوا کو حکم دیتا ہے کہ اسے فشار دے۔ دوسری روایت ہے کہ جب حضرت سے یہی سوال کیا گیا تو فرمایا جو زمین کا رب ہے وہی ہوا کا رب ہے اللہ تعالیٰ ہوا کو وحی کرتا ہے کہ فشار دے، پس ہوا کا فشار، فشار قبر سے زیادہ ہوتا ہے۔ (مرفوع)

۱۷۔ فرمایا جب رقیہ پروردۂ رسولؐ کا انتقال ہوا تو رسولؐ اللہ نے دعا کی یا اللہ اس کو ہمارے نیک لوگوں سے ملا دے عثمان بن مظعون اور اس کے اصحاب کے ساتھ اور فاطمہ علیہا السلام رو رہی تھیں اور رسول اللہ قبر پر کپڑا ڈالے ہوئے دعا کر رہے تھے۔ یا اللہ میں اس کی کمزوریوں کو جانتا ہوں اس کو فشار قبر سے پناہ دے۔ (ض)

اس حدیث میں رقیہ کو جو بنت رسولؐ کہا گیا ہے یا تو بنا بر تقیہ ہے یا عرب کے دستور کے مطابق کہ لے پالک کو بیٹا، بیٹی کہتے تھے۔ چنانچہ لوگ زید بن حارثہ کو ابن رسولؐ اللہ کہنے لگے تھے یا جناب ابراہیم کو فرزند آذر کہتے تھے یہ صاحبزادی پروردۂ رسولؐ تھیں نہ صلب رسولؐ سے۔

# باب ۸۵

# قبر کیا کہتی ہے

۱۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے کوئی قبر کی جگہ ایسی نہیں جو ہر روز تین مرتبہ یہ نہ کہتی ہو میں مٹی کا گھر ہوں میں مصیبتوں کا گھر ہوں، میں کیڑوں کا گھر ہوں۔ فرمایا جب بندۂ مومن قبر میں داخل ہوتا ہے تو وہ کہتی ہے خوش آمدید واللہ میں خوش ہوتی تھی جب تو میری پشت پر چلتا تھا اور کیا ذکر ہے اس خوشی کا جب تو میرے اندر داخل ہوا تو بہت جلد دیکھے گا کہ میں تیرے ساتھ کیا کرتی ہوں۔ پھر حد نگاہ تک کشادہ ہو جاتی ہے اور ایک دروازہ اس کے لیے کھول دیا جاتا ہے وہ اپنا مقام جنت میں دیکھ لیتا ہے۔ فرمایا یہ شخص ایسا حسین ہوگا کہ اس سے پہلے ایسا نہ دیکھا ہوگا۔ وہ کہے گا اے بندۂ خدا میں نے تجھ سا حسین آدمی کبھی نہیں دیکھا۔ وہ کہے گا میں تیری وہ صائب رائے ہوں جس پر تو قائم رہا تھا اور میں تیرا وہ نیک عمل ہوں پھر فرشتہ اس کی روح کو جنت میں داخل کرے گا۔ جہاں وہ اپنا مقام دیکھے گا۔ پھر کہا جائے گا اب چین سے سو رہو یوم بعثت تک جنت کی ہوائیں اس کو لگتی رہیں گی وہ خوش ہوگا اور جب کافر داخل ہوگا تو قبر کہے گی تیرا برا ہو۔ واللہ جب تو میرے اوپر چلتا تھا تو مجھے سخت ناگوار ہوتا تھا اور اب کہ تو میرے اندر آگیا ہے تو دیکھے گا میں کیا کرتی ہوں پس وہ فشار دینا شروع کرتی ہے اور پیس کر خاکستر بنا دیتی ہے اور اس کے لیے ایک دروازہ دوزخ کی طرف کھل جاتا ہے اور اپنا مقام دوزخ کی طرف دیکھ لیتا ہے پھر ایک شخص نہایت بدصورت نکلتا ہے جس سے زیادہ بدصورت اس نے کبھی نہ دیکھا ہوگا۔ وہ کہتا ہے اے بندۂ خدا تو کون ہے میں نے تجھ سے زیادہ بدصورت کسی کو نہیں پایا۔ وہ کہے گا میں تیرا عمل بد ہوں اور تیری خبیث رائے ہوں پھر اس کی روح نکالی جائے گی اور پھر وہ دوزخ میں اپنی جگہ کو دیکھے گا پھر قیامت تک اس کے شعلے اس کے بدن کو پھونکیں گے اور اس پر ننانوے اژدہے مسلط کیے جائیں گے ہر اژدھا ایسا ہوگا کہ زمین پر پھنکار مار دے تو پھر وہاں گھاس نہ اُگے گی۔ (مختلف فیہ)

۲۔ فرمایا حضرت نے قبر ہر روز تین کلام کرتی ہے، میں غربت و وحشت اور کیڑوں کا گھر ہوں۔ فرمایا تو جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوگا یا دوزخ کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا۔ (ض)

۳۔ میں نے حضرتؑ سے کہا، میں نے آپ کو کہتے سنا ہے کہ تمام شیعہ جنت میں جائیں گے۔ فرمایا ٹھیک ہے واللہ سب جنت میں جائیں گے۔ میں نے کہا چاہے گناہ بہت سے اور بڑے بڑے ہوں فرمایا۔ قیامت میں وصی نبی کی شفاعت سے لوگ جنت میں جائیں گے مجھے تم لوگوں کے متعلق جو خوف ہے وہ برزخ سے ہے میں نے کہا، برزخ کیا ہے۔ فرمایا وہ قبر ہے جہاں موت کے بعد سے قیامت تک رہنا ہوگا۔

# باب ۸۸

## ارواح مومنین کے بارے میں

ا۔ حبہ عرنی سے مروی ہے کہ وقت ظہر میں امیرالمومنین کے ساتھ تھا آپ وادی السلام میں ٹھہرے گویا آپ لوگوں سے باتیں کر رہے تھے جب میں کھڑے کھڑے تھک گیا تو بیٹھ گیا اور جب بیٹھے بیٹھے اکتا گیا تو پھر کھڑا ہو گیا مگر پھر وہی پہلی سی صورت پھر بیٹھا جب تھک گیا تو پھر کھڑا ہوا آخر میں نے اپنی چادر بچھائی اور کہا۔ امیرالمومنین آپ کھڑے کھڑے تھک گئے ہوں گے تھوڑی دیر آرام کر لیجیے۔ حضرت نے فرمایا۔ اے حبہ یہ مومنوں سے بات چیت تھی یا ان سے موانست کہو میں نے کہا۔ اے امیرالمومنین ایسا ہے فرمایا ہاں اگر تمہاری آنکھوں کے سامنے سے پردے ہٹا دیئے جائیں تو تم گروہ کے گروہ آپس میں محبت سے باتیں کرتے ہوئے پاؤ گے۔ میں نے کہا یہ اجسام ہیں یا ارواح، فرمایا ارواح، کوئی مومن جہاں کہیں مرتا ہے اس کی روح سے کہا جاتا ہے کہ وادی السلام میں چلی جا وہ جنت کے مقاموں میں ہے۔ (مجہول)

۲۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے کہا کہ میرا بھائی بغداد میں ہے مجھے ڈر ہے کہ مر جائے گا۔ فرمایا کچھ پروا نہیں کوئی مومن مشرق میں مرے یا مغرب میں اللہ اس کی روح وادی السلام میں محشور کرے گا۔ (ضعیف)

میں نے پوچھا وادی السلام کہاں ہے فرمایا پشت کوفہ پر، پس میں دیکھ رہا ہوں یہ لوگ بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے ہیں۔

# باب ۸۹

## ارواح مومنین کہاں رہتی ہیں

ا۔ میں نے کہا لوگ کہتے ہیں کہ مومنین کی روحیں سبز پرندوں کے پوٹوں میں عرش کے گرد رہتی ہیں فرمایا نہیں، مومن کی عزت اس سے کہیں زیادہ ہے کہ اس کی روح پرندوں کے پوٹے میں رکھے۔ وہ ایسے ہی ابدان میں رہتی ہیں جیسا ان کا تھا۔ (حسن)

۲۔ حضرتؑ نے فرمایا ارواح جنت کے درخت پر رہتی ہیں اپنا کھانا کھاتی اور اپنا پانی پیتی ہیں اور کہتی ہیں یا رب قیامت کو جلد لے آ اور جو وعدہ تو نے کیا ہے اسے پورا کر اور ہمارے آخر کو اول سے ملا دے۔ (حسن)

۳۔ فرمایا حضرت نے روحیں اپنے جسموں کے ساتھ درخت جنت میں رہتی ہیں اور ایک دوسرے کو پہچانتی اور سوال کرتی ہیں جب کوئی روح دیگر ارواح کے پاس آتی ہے تو اس سے پوچھتی ہے فلاں نے کیا کیا۔ وہ کہتی ہے میں نے اسے زندہ چھوڑا ہے تو خوش رہتی ہیں اور اگر کہتی ہے فلاں ہلاک ہو گیا تو وہ کہتی ہیں ہلاک ہو گیا؟ ہلاک ہو گیا۔ (ضعیف)

۴۔ میں نے حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام سے پوچھا۔ ارواح مومنین کے متعلق فرمایا وہ جنت کے حجروں میں رہتی ہیں اپنا کھانا کھاتی ہیں اور اپنا پانی پیتی ہیں اور کہتی ہیں لے ہمارے رب قیامت کو جلد لا اور اپنا وعدہ پورا کر اور ہمارے آخر کو اوّل سے ملا۔

۵۔ فرمایا حضرت نے جب کوئی مرجاتا ہے تو ارواح مومنین جمع ہو کر اس سے پوچھتی ہیں کون کون مرگیا اور کون کون باقی ہے اگر معلوم ہوتا ہے کہ کوئی مرگیا اور ان تک نہیں پہنچا تو کہتی ہیں ہلاک ہوگیا اور بعض، بعض سے کہتی ہیں اسے چھوڑ دو تاکہ وہ سکون حاصل کرے موت کی اس سختی سے جو اس پر گزری ہے۔ (مجہول)

۶۔ حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام نے مجھ سے پوچھا لوگ ارواح مومنین کے بارے میں کیا کہتے ہیں میں نے کہا وہ کہتے ہیں کہ عرش کے زیر سایہ سبز رنگ کے طیور کے پوٹوں میں رہتے ہیں۔ فرمایا سبحان اللہ مومن کی عزت عنداللہ اس سے بالاتر ہے کہ اس کی روح پرندے کے پوٹے میں رکھے۔ اے یونس جب کوئی مرنے والا ہوتا ہے تو حضرت رسولؐ خدا، حضرت علیؑ، فاطمہؑ اور حسنؑ و حسینؑ اور ملائکہ مقربین اس کے پاس آتے ہیں موت کے بعد اس کی روح ایک جسم میں جاتی ہے جو اس کے دنیوی جسم کی مانند ہوتا ہے۔ وہ کھاتے پیتے ہیں اور اگر کوئی پاس آتا ہے تو اسے پہچانتے ہیں اسی صورت میں جو دنیا میں اس کی تھی۔ (موثق)

۷۔ میں نے حضرت سے کہا ہم ارواح مومنین کے متعلق کہا کرتے ہیں کہ وہ جنت میں طیور کے پوٹوں میں رہتی ہیں۔ فرمایا نہیں ان کا طیور کے پوٹوں سے کیا تعلق، وہ جنت میں ایسے ہی اجسام کے ساتھ رہتی ہیں جیسے دنیا میں تھے۔



# باب ۹

# ارواح کفار کا مقام

۱۔ میں نے ارواح مشرکین کے متعلق پوچھا۔ فرمایا وہ دوزخ میں معذب ہوں گی اور کہیں گی ہمارے رب قیامت کو ہمارے لئے قائم نہ کر اور جو تو نے ہمارے لئے عذاب کا وعدہ کیا ہے اسے پورا نہ کر اور ہمارے اوّل کو آخر سے نہ ملا (حسن)

۲۔ اور حضرت نے فرمایا ارواح کفار نار جہنم میں ہوں گی اور کہیں گی اے ہمارے رب قیامت کو برپا نہ کر اور ہمارے لئے اپنے وعدہ کو پورا نہ کر۔ (ض)

۳۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے دوزخ کا بدترین کنواں برہوت ہے جس میں ارواح کفار رہیں گی۔ (مرسل)

۴۔ فرمایا امیرالمومنین علیہ السلام نے بدترین پانی برہوت کا ہے اور حضرموت میں ہے جہاں کفار کی روحیں ہوں گی۔

۵۔ فرمایا رسولؐ اللہ نے بدترین یہودی بیسان فرقہ کے ہیں اور بدترین نصرانی نجران کے، اور روئے زمین پر بہترین پانی زم زم

ہے اور بدترین پانی برہوت کا ہے جو حضرموت کی ایک وادی جس میں ارواح کفار رہتی ہیں۔

# باب ۹۱

# دیگر احوال ارواح

۱۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے عرض کی کہ لوگ بیان کرتے ہیں کہ دریائے فرات کا منبع جنت ہے یہ کیسے ممکن ہے یہ دریا تو مغرب سے آتا ہے اور بعض چشمے اور دریا گرتے ہیں حضرت نے فرمایا اور میں یہ سنتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے ایک جنت مغرب میں پیدا کی ہے اور اسی سے تمہاری یہ فرات نکلی ہے ہر شام ارواح مومنین اپنی قبروں سے نکل کر وہاں پہنچتی ہیں اور جنت کے پھل کھا کر لذت اندوز ہوتی ہیں وہ ایک دوسرے سے ملتی اور تعارف کرتی ہیں، صبح ہوتے ہی جنت سے چل دیتی ہیں اور مابین آسمان و زمین ہوا میں رہتی ہیں اور ایک دوسرے کے پاس آتی جاتی ہیں اور پھر صبح ہوتے ہی قبروں میں داخل ہو جاتی ہیں۔ اور فرمایا اللہ نے مشرق میں ایک دوزخ کو پیدا کیا ہے جہاں ارواح کفار رہتی ہیں وہ وہاں کڑوے پھل کھاتی اور گرم پانی پیتی ہیں، رات میں رہتی ہیں صبح ہوتے ہی یمن کی وادی برہوت میں چلی جاتی ہیں برہوت کی آگ دنیا کی ہر آگ سے تیز تر ہوتی ہے یہ روحیں ایک دوسرے سے ملتی ہیں اور یہ قیامت تک جہنم کی آگ میں اسی طرح رہیں گی۔

میں نے کہا خدا آپ کی حفاظت کرے کیا حال ہوتا ہے اُن توحید پرستوں اور رسولؐ کی رسالت کے اقرار کرنے والے مسلمانوں کا جو گنہگار ہوتے ہیں اور ایسی حالت میں مرے ہیں کہ نہ تو ان کا کوئی امام ہوتا ہے اور نہ آپ ہی کی ولایت کو مانتے ہیں فرمایا ایسے لوگ اپنی قبروں میں رہیں گے اور وہیں سے نکلیں گے یہ وہ ہوں گے جن کے اعمال نیک ہوں گے اور ہماری عداوت کا اظہار نہ کیا ہوگا۔

ایسے شخص کے لئے ایک راستہ بنایا جائے گا اس جنت تک جو مغرب میں ہے تاکہ اس سے اس کی روح داخل ہوا کرے اپنی قبر میں قیامت تک، پس جب خدا کا سامنا ہوگا تو اس سے حساب لیا جائے گا اور بلحاظ اپنے حسنات اور اپنے سیئات کے یا جنت میں جائے گا یا دوزخ میں، یہ لوگ امر الٰہی کے امیدوار ہوں گے۔ ایسا ہی اللہ کرے گا۔ ضعیف الایمان، احمقوں، بچوں اور نابالغ مسلمان لڑکوں کے ساتھ لیکن ناصبی جو اہل قبلہ ہیں ان کے لئے آگ کی طرف راستہ بنایا جائے گا جس کو خدا نے مشرق میں پیدا کیا ہے اس سے شعلے چنگاریاں، دھواں اور کھولتے پانی کے فوارے ہوں گے اس میں داخل ہوں گے ان سے کہا جائے گا کہاں ہیں وہ تمہارے خدا جنھیں تم اللہ کو چھوڑ کر پکارتے تھے کہاں ہے وہ امام جو اس امام سے الگ تھا جسے اللہ نے تمہارا امام بنایا تھا۔ (ص)

**توضیح:-** اس حدیث میں دو باتیں توضیح طلب ہیں اوّل یہ کہ جنت سے مراد یہاں دارالخلد نہیں بلکہ جنت ارضی مراد ہے جہاں انسان کو یوم بعث تک رہنا ہوگا اس پر یہ اعتراض ہو سکتا ہے کہ روئے زمین پر وہ جنت ہے کہاں، جواب یہ ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ قدرت اپنے کارخانہ کا ہر گوشہ آپ کو دکھاتی ہی رہے۔ جو روح آپ کو نظر نہیں آتی آپ کو اس کے رہنے کا مقام آپ کو کیونکر نظر آئے۔ آپ کو صرف وہی باغ دکھائے جا سکتے ہیں جن کا تعلق آپ کے وجود مادی سے ہے باقی سب ہے وہ تمام معاملات جن کا تعلق آپ کی روح سے ہے وہ آپ کو ان کھلی آنکھوں سے نظر نہیں آ سکتے۔ اس جنت ارضی ہی پر کیا موقوف ہے آپ کو خدا کی بہت سی مخلوق نظر نہیں آتی، جنات آپ کو کب نظر آتے ہیں شیطان آپ کو کب دکھائی دیتا ہے چشمۂ آب حیات کب آپ کی نظر کے سامنے ہے حیات بعدالموت کی تمام منازل بے شمار مصالح کے تحت قدرت نے ہم سے پوشیدہ رکھی ہیں۔

دوسرے اس حدیث میں فرات کا منبع جنت ارضی کو بتایا ہے جو بظاہر غیر معقول سی بات ہے کیونکہ اب تو ہر دریا کی ابتداء اور انتہا معلوم کر لی گئی ہے روئے زمین پر کوئی ایسا باغ نہیں جس کو دریائے فرات کا منبع کہا جائے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جب وہ جنت ہی آپ کی نظر سے پوشیدہ رکھی گئی ہے تو اس کا دہانہ ہی آپ کو کیوں دکھایا جائے جہاں تک پانی کے دہانہ کا تعلق ہے آپ اس کو دیکھ سکتے ہیں لیکن جو اس دریا کی خیر و برکت کا منبع ہے وہ آپ کو نظر نہیں آ سکتا۔ آپ ہوا کی موجیں، برقی لہریں، مقناطیس کی کشش کب دیکھتے ہیں جو فرات کے پانی کے اندر سموئی ہوئی نہر جنت کی موجوں کو دیکھ سکیں۔

۲۔ میں نے حضرت سے پوچھا جنت آدم کے متعلق فرمایا وہ دنیا کے باغوں میں سے ایک باغ تھا جس پر چاند سورج طلوع وغروب کرتے تھے اگر جنت خلد ہوتی تو اس سے کبھی نکلتے ہی نہیں۔

# باب ۹۲

## اطفال

۱۔ میں نے کہا کیا رسول اللہ سے اطفال کے بارے میں سوال کیا گیا تھا۔ فرمایا ہاں پوچھا گیا تھا آپ نے فرمایا تھا اللہ بہتر جانتا ہے جو کچھ وہ کرتے ہیں۔ لے زرارہ تم اس کا مطلب سمجھے، میں نے کہا نہیں۔ فرمایا ان کے بارے میں جو خدا کی مشیئت ہوگی وہ کرے گا۔ وہ روز قیامت جمع کرے گا بچوں کو اور ان لوگوں کو جو زمانۂ فترت میں مرے ہوں اور ان بوڑھوں کو جو عہد رسولؐ میں عقل کھو چکے ہوں نا سمجھ بہرے اور گونگوں کو اور دیوانوں اور بیوقوفوں کو، پھر ایک فرشتہ کو ان

کے پاس بھیجے گا۔ وہ آگ روشن کرے گا پھر ایک اور فرشتہ کو ان کے پاس بھیجے گا وہ ان سے کہے گا۔ اللہ تم کو حکم دیتا ہے کہ اس آگ میں کود پڑو۔ پس جو ایسا کرے گا آگ اس پر سلامتی سے ٹھنڈی ہو جائے گی اور جو اس سے خوف کرے گا وہ داخل دوزخ ہو گا۔

۲۔ اور حضرت سے سوال کیا گیا اطفال کے بارے میں، فرمایا روز قیامت ان کے لئے آگ روشن کی جائے گی اور کہا جائے گا تم اپنے کو اس میں ڈال دو، پس جو علم الٰہی میں سعید ہو گا وہ اپنے کو اس میں گرا دے گا اور آگ سرد ہو جائے گی اور اس کے علم میں شقی ہو گا وہ منع کر دے گا۔ خدا اس کے لئے آگ میں ڈالنے کا حکم دے گا۔ وہ کہیں گے اچھا تو ہمیں آگ میں ڈالنے کا حکم دے لیکن ہمارے لئے حکم کو جاری نہ کر۔ خدا کہے گا میں نے اپنے سامنے تم کو حکم دیا، تم نے میری اطاعت نہ کی پس اگر میں نے تمہارے پاس اپنے رسول کو بھیجا ہوتا تو کیا تم میری اطاعت کرتے۔

۳۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے لڑکوں کے متعلق پوچھا۔ فرمایا۔ رسول اللہ نے فرمایا۔ اللہ بہتر جانتا ہے کہ وہ کیا کرنے والے ہیں۔

اور ایک حدیث میں ہے کہ مومنین کی اولاد ان کے ساتھ کر دی جائے گی اور مشرکین کی اولاد ان کے ساتھ جیسا کہ اس آیت میں فرمایا ہے۔ بِإِيمَانٍ أَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ ۵۲/۲۱ طور

۴۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے لڑکوں کے متعلق پوچھا۔ فرمایا اس سوال کے جواب میں رسول اللہ نے فرمایا تھا اللہ بہتر جانتا ہے کہ وہ کیا کرتے ہیں۔

۵۔ ترجمہ اوپر گزرا۔ (حسن)

۶۔ مضمون وہی ہے جو اوپر گزرا۔

پھر علی علیہ السلام نے مجھ سے فرمایا۔ زرارہ تم سمجھے حضرت نے کیا فرمایا۔ میں نے کہا نہیں۔ فرمایا حضرت کا مقصد یہ ہے کہ ان کے بارے میں خاموش رہو کچھ نہ کہو اور ان کا معاملہ خدا پر چھوڑ دو۔ (ض)

۷۔ فرمایا ابو عبداللہ علیہ السلام نے اس قول خدا کے متعلق، جو لوگ ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ایمان میں ان کی پیروی کی تو ہم نے ان کی اولاد کو ان سے ملا دیا پھر فرمایا انحصار ہے بیٹوں کا باپ کے عمل پر، بیٹے باپ کے ساتھ رکھے جائیں گے تاکہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی رہیں۔ (حسن)

۸۔ حضرت سے پوچھا گیا اس کے بارے میں جو زمانہ فترت (دو نبیوں کے درمیان) مرا ہو اور عقل سے خالی ہو یا ناقص العقل ہو، فرمایا۔ ان پر حجت اس طرح تمام ہو گی کہ آگ روشن کی جائے گی اور ان سے کہا جائے گا اس میں داخل ہو جاؤ۔ پس جو داخل ہو جائے گا اس پر سلامتی کے ساتھ ٹھنڈی پڑ جائے گی اور جو انکار کرے گا اس سے کہا جائے گا۔ میں نے تجھے حکم دیا تو نے نہ مانا۔ لہذا تو داخل ہو انہی اسناد کے ساتھ فرمایا یہ حجت تین گروہ پر قائم

ہو گی۔ گونگے بہرے بچے اور ان پر جو زمانہ فترت میں پیدا ہوئے آگ روشن کر کے ان سے داخلہ کے لیے کہا جائے گا۔ جو داخل ہو گا آگ اس پر ٹھنڈی پڑ جائے گی اور جو انکار کرے گا۔ خدا اس سے کہے گا۔ میں نے تجھے حکم دیا۔ تو نے نافرمانی کی۔ (حسن)

# باب ۹۳

## نوادر

۱۔ میں نے کہا کیا بحالت جنابت میت کو غسل دے سکتا ہے یا جو میّت کو غسل دے وہ اپنے اہل وعیال کے پاس جا کر پھر غسل کرے فرمایا کیا مضائقہ ہے۔ جنب کو چاہیئے کہ اپنے ہاتھ دھولے۔ اور وضو کرنے کے بعد میت کو غسل دے اور وضو کر کے ہی اپنے بال بچوں کے پاس جائے۔ (حسن)

۲۔ فرمایا حضرت نے جب کسی کے مرنے کا وقت آتا ہے تو ملک الموت اسے تسلّی دیتے ہیں اگر ایسا نہ ہو تو اپنی جگہ ٹھہر نہیں سکتا۔ (ضعیف)

۳۔ میں نے حضرت سے اس سوزشِ قلبی کا حال بیان کیا جو میرے اندر میرے بیٹے کے مرنے سے پیدا ہوئی جس سے مجھے اپنی عقل کے جانے کا خوف پیدا ہوا فرمایا رو لینا چاہیئے اس سے تسکین ہو جاتی ہے (مجہول)

۴۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے فرزند ذر نے انتقال کیا تو انھوں نے اپنا ہاتھ قبر پر رکھ کر فرمایا۔ ذر تو میرے ساتھ نیکی کرنے والا تھا تو ایسی حالت میں مرا کہ میں تجھ سے راضی ہوں واللہ تیرا مرنا میرے لیے باعث ذلت نہیں اور نہ خدا کے سوا میری کسی سے حاجت ہے اگر روز قیامت کا خوف نہ ہوتا تو میں خوش ہوتا۔ یہ کہہ کر میں تیری جگہ مر جاتا مجھے تیری موت کے غم نے اس خوف سے بے پروا کر دیا جو تیرے لیے ہے۔ میں تیرے فائدے پر نظر کر کے نہیں رویا بلکہ تیری مصیبت پر نظر کر کے رویا ہوں کاش مجھے یہ خبر ہوتی کہ میں نے کیا کہا اور تیرے لیے کیا کیا۔ یا اللہ جو میرا حق اس پر تھا۔ میں نے اس کو بخش دیا اب جو تیرا حق اس پر ہے تو بھی اسے بخش دے۔ تو مجھ سے بڑھ کر صاحب جود وکرم ہے (مرفوع)

۵۔ جب امام محمد باقر علیہ السلام کا انتقال ہوا تو امام جعفر صادق علیہ السلام نے اس گھر میں چراغ جلانے کا حکم دیا جس میں حضرت رہا کرتے تھے۔ جب ان کا انتقال ہوا تو امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔ لیکن جب وہ عراق گئے تو پتہ نہ چلا کہ کیا ہوا۔ (ضعیف)

۶۔ میں نے پوچھا سب سے پہلے کس کا گہوارہ بنایا گیا۔ فرمایا حضرت فاطمہ علیہ السلام کا۔ (حسن)

۷۔ حضرت سے سوال کیا گیا ایسی میت کے متعلق جو گل سڑ جاتا ہے اگر گوشت ہڈی سے کچھ بھی نہ رہے تب بھی وہ طینت (اجزائے اصلیہ) باقی رہے گی جس سے اللہ نے پیدا کیا ہے قیامت میں اسی سے پھر پیدا کر دے گا جس طرح اوّل بار پیدا کیا تھا۔ (موثق)

۸۔ کسی نے کہا کیا عورتیں جنازہ کے ساتھ نکل سکتی ہیں۔ آپ تکیہ لگائے بیٹھے تھے سیدھے ہوئے اور فرمایا سنو! جب عثمان نے اپنے چچا مغیرہ بن العاص کو جس کا خون رسولؐ اللہ نے بدر کر دیا تھا تو اپنے گھر میں پناہ دی تو اپنی بی بی بر دختر رسولؐ سے کہا خبردار اس کی اطلاع رسولؐ اللہ کو نہ دینا گویا ان کو رسولؐ اللہ پر وحی آنے کا اعتبار نہ تھا انھوں نے کہا کیا میں رسولؐ کے دشمن کو اپنے گھر میں چھپا رکھوں؟ الغرض مغیرہ کو میت کا سا گہوارہ بنا کر چھپا دیا اور اس کے اوپر لحاف ڈال دیا۔ وحی نے رسولؐ کو خبر دے دی۔ آپؐ نے امیرالمومنین سے فرمایا تلوار لے کر جاؤ اور مغیرہ مل جائے تو اسے قتل کر ڈالو، حضرتؑ وہاں گئے اور مغیرہ کو تلاش کیا مگر وہ نہ ملا۔ آپؑ نے رسولؐ اللہ کو آ کر خبر دی۔ فرمایا۔ خدا نے مجھے خبر دی ہے کہ وہ لحاف کے اندر ایک ڈھانچہ میں ہے۔ جب حضرت علی خانۂ عثمان سے نکل آئے تو عثمان اپنے چچا کا ہاتھ پکڑے رسولؐ خدا کے پاس آئے۔ جب حضرتؐ نے اسے دیکھا تو منہ پھیر لیا تو توجہ نہ کی۔ حضرت حیادار اور کریم تھے خاموش رہے۔ عثمان نے کہا یا رسولؐ اللہ یہ میرا چچا مغیرہ بن العاص ہے مگر اور اس پر جو اسے پناہ دے اور جو اسے اٹھائے اور جو اسے کھلائے پلائے اور جو اسے سامان دے اور جو اسے سیراب کرے اور جو اسے جوتا دے اور لباس دے یا کوئی ظرف دے۔ وہ ان باتوں کو اپنے ہاتھوں کی انگلیوں پر گنتا رہا۔ عثمان اپنے ساتھ اسے لے گئے اور وہ سب کیا جو حضرتؐ نے فرمایا تھا۔

اوراس پر جو اسے پناہ دے اور جو اسے اٹھائے اور جو اسے کھلائے اور جو اسے سامان دے اور جو اسے سیراب کرے اور جو اسے ،جوتا دے اور لباس دے یا کوئی ظرف دے وہ ان باتوں کو اپنے ہاتھوں پر گنتا رہا۔ عثمانؓ اپنے ساتھ لے گئے اور وہ سب کیا جو حضرت نے فرمایا تھا پھر چوتھے روز اسے بازار کی طرف نکال دیا ابھی وہ مدینہ کی حدود سے باہر بھی نہ ہوا تھا کہ اللہ نے اس کی سواری کو ہلاک کر دیا اور اس کا جوتا پھٹ گیا اور اس کے پیروں سے خون بہنے لگا اب اس نے ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل چلنا شروع کیا اور اس کا سامان اس کے لئے بھاری بوجھ بن گیا اور وہ خوفزدہ ہو گیا اسی حالت وہ ایک درخت کے پاس آیا تاکہ وہ اس کے سایہ میں دم لے اور کوئی آ جائے تو مدد لے۔ باوجود کمی مسافت وہ کافی تھک گیا تھا۔ رسولؐ اللہ کے پاس وحی آئی اور اس واقعہ کی خبر دی۔ حضرتؐ نے علی علیہ السلام کو بلایا اور فرمایا تلوار لو اور تم اور عمار وہاں جاؤ۔ مغیرہ فلاں درخت کے نیچے ہے اسے قتل کر دو۔ چنانچہ حضرتؑ نے اسے قتل کر دیا۔ عثمان نے اپنی بی بی کو (دختر رسول) مارا کہ تو نے اپنے باپ کو یہ حال بتایا ہے۔ رقیہ نے کسی کو حضرت کے پاس بھیجا اور اس ظلم کی شکایت کی حضورؐ نے کہلا کر بھیجا کہ تم نے اپنی حیا کھو دی، ایک شریف اور دیندار عورت کے لئے کتنی معیوب بات ہے کہ وہ ہر روز اپنے شوہر کی شکایت کرے، اس نے بار بار حضورؐ کے پاس آدمی بھیجے اور ان سب باتوں کی اطلاع دی جو شوہر نے کی تھیں حضرتؐ نے حضرتؑ علی کو بلایا اور فرمایا تلوار لے کر جاؤ اور رقیہ کا ہاتھ پکڑ کر لے آؤ اور اگر کوئی مانع آئے تو تلوار سے اس کی خبر لو۔ پھر حضرتؐ بے تابانہ خانۂ عثمان کی طرف چلے اور پھر علی علیہ السلام وہاں پہنچے رسولؐ اللہ کو دیکھ کر رقیہ نے زور زور سے رونا شروع کیا۔ رسولؐ اللہ کی آنکھوں میں بھی آنسو آ گئے اور آپ روئے اور رقیہ کو اپنے گھر لے آئے۔

جب بیٹھ کھول کر زخم دیکھے تو تین بار فرمایا۔ مار ڈالا تجھے۔ اللہ اسے قتل کرے۔ یہ یکشنبہ کا دن تھا اور عثمان اس رات ایک کنیز کے ساتھ شب باش تھے دوشنبہ اور سہ شنبہ کو یہی حال رہا۔ چوتھے روز انتقال ہوا۔ جب جنازہ تیار ہوا تو حضورؐ نے جناب فاطمہؑ کو ساتھ چلنے کا حکم دیا۔ وہ نساء مومنین کے ساتھ چلیں۔ جنازہ کی مشایعت عثمان بھی کر رہے تھے جب حضرت نے دیکھا تو فرمایا۔ جو کل رات اپنے اہل کے ساتھ مباشرت کر چکا ہو اور کنیزوں کے جھرمٹ میں رہا ہو۔ وہ جنازہ کے ساتھ نہ چلے۔ یہ حضورؐ نے تین بار فرمایا۔ مگر وہ پلٹے نہیں۔

چوتھی بار فرمایا اگر واپس نہ جائے گا تو میں اس کا نام لے کر کہوں گا۔ تب عثمان ایک غلام پر تکیہ کئے ہوئے حضورؐ کے سامنے آئے اور کہنے لگے میرے پیٹ میں درد ہے اجازت ہو تو واپس جاؤں فرمایا جاؤ جاؤ۔ جب وہ چلے گئے تو جناب فاطمہؑ اور زنان مومنین و مہاجرین نے نماز جنازہ پڑھی۔ (مجہول)

۹۔ فرمایا ابوعبداللہ علیہ السلام نے جو کوئی اپنا کفن تیار رکھے۔ جب بھی اسے دیکھے گا اجر حاصل کرے گا اور اسی اسناد کے ساتھ منقول ہے کہ حضرت علیؑ کو درد چشم کی شکایت ہوئی۔ حضرت رسولؐ خدا عیادت کے لئے تشریف لائے آپؐ کو کراہتے پایا۔ فرمایا یہ قلت صبر ہے یا درد ہے حضرت علیؑ نے کہا شدید درد ہے اس سے پہلے کبھی نہیں ہوا۔ فرمایا اے علی جب ملک الموت کافر کی قبض روح کو آتا ہے تو اس کے پاس آگ کی ایک سیخ ہوتی ہے اس سے اس کی روح اس طرح نکالتا ہے کہ جہنم چیخ اٹھتا ہے یہ سن کر حضرت علی سیدھے ہو بیٹھے اور فرمایا اس کا اعادہ فرمائیے اس نے میرے درد کو بھلا دیا۔ کیا آپ کی امت میں ایسا کسی اور کے ساتھ بھی ہوتا ہے فرمایا ہاں، حاکم جابر، مال یتیم کو ظلم سے کھانے والا اور جھوٹی گواہی دینے والا۔

۱۰۔ فرمایا جو کوئی اپنے لئے کفن مہیا کرے تو جب اس پر نظر کرے گا اجر پائے گا۔ (حسن)

۱۱۔ میں نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے سنا جب مومن مر جاتا ہے تو اس پر ملائکہ روتے ہیں اور زمین کے وہ حصے جن پر وہ عبادت کرتا تھا اور آسمانوں کے وہ دروازے جن سے اس کے اعمال اوپر چڑھتے تھے اور اسلام میں ایسا رخنہ پڑتا ہے کہ کوئی شے اسے بند نہیں کر سکتی کیونکہ مومنین اسلام کے قلعے ہیں وہ اسی طرح حفاظت کرتے ہیں جیسے شہر پناہ کی دیواریں شہر کا۔ (ض)

۱۲۔ فرمایا حضرت نے ابراہیم بن رسولؐ اللہ کی قبر پر کھجور کا ایک بڑا درخت تھا جو سایہ کئے رہتا تھا جدھر سورج گھومتا وہ اسی طرف گھوم جاتا جب وہ سوکھ گیا تو قبر اس طرح بیٹھ گئی کہ اس کا نشان باقی نہ رہا۔

۱۳۔ حضرت نے فرمایا براء بن معرور تمیمی مدینہ میں تھا اور رسولؐ اللہ مکہ میں تھے جب وہ مر گیا تو اس وقت حضرت رسولؐ خدا اور مسلمان بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھتے تھے۔ براء نے وصیت کی کہ جب میں دفن کیا جاؤں تو میرا رخ رسولؐ اللہ کے قبلہ کی طرف کر دینا یہی چیز سنت قرار پا گئی اور اس نے تہائی مال کے متعلق وصیت کی اس کے

متعلق آیت نازل ہوئی اور یہ چیز بھی سنت قرار پائی۔ (ض)

۱۴۔ فرمایا حضرت نے کہ جبرئیل رسولؐ خدا کے پاس آئے اور کہا۔ اے محمدؐ جب تک چاہو رہو لیکن ایک دن مرنا ہے جس سے چاہو محبت کرو لیکن ایک دن جدائی ہے جو چاہو عمل کرو ایک دن تم کو اپنے اس عمل سے ملنا ہے۔ (ض)

۱۵۔ میں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے کہا کوئی چیز ایسی بیان کیجیے جس سے مجھے فائدہ پہنچے۔ فرمایا موت کا ذکر زیادہ کیا کرو اس سے آدمی کا دل دنیا سے بیزار ہو جاتا ہے۔ (ض)

۱۶۔ فرمایا ابو جعفر علیہ السلام نے کہ ہر روز منادی ندا دیتا ہے پیدا کرو موت کے لئے جمع کرو فنا ہونے کے لئے اور تعمیر کرو خراب ہونے کے لئے۔ (حسن)

۱۷۔ ابو بصیر کہتے ہیں میں نے حضرت ابو عبداللہ سے شیطانی وسوسے کی شکایت کی۔ فرمایا۔ اے ابو محمد تم یاد کیا کرو کہ قبر میں تمہارا جوڑ جوڑ الگ ہو جائے گا اور دفن کے بعد احباب پلٹ آئیں گے اور تمہارے نتھنوں سے نباتات اگیں گے اور کیڑے تمہارا گوشت کھائیں گے اس ذکر سے تمہیں وساوس سے نجات مل جائے گی۔ ابو بصیر کہتے ہیں کہ ایسا کرنے سے غم دنیا سے نجات مل گئی۔ (ض)

۱۸۔ میں نے حضرت سے پوچھا ملک الموت اس شخص کو جانتے ہیں جس کی روح قبض کرنا ہوتی ہے فرمایا نہیں آسمان سے ایک تحریر آتی ہے کہ فلاں فلاں کی روح قبض کرو۔ (ض)

۱۹۔ فرمایا جس نے اپنا کفن اپنے گھر میں رکھ چھوڑا ہو وہ غفلت کرنے والوں میں نہ لکھا جائے گا اور جب اس پر نگاہ ڈالے گا باعث اجر ہوگا۔

۲۰۔ فرمایا کسی گھر میں ایک بال یا ایک ریواں بھی ایسا نہیں جسے ہر دن میں پانچ مرتبہ ملک الموت نہ دیکھ لیتے ہوں۔ (ض)

۲۱۔ کسی نے پوچھا ملک الموت کے متعلق کہا جاتا ہے یہ دنیا اس کے سامنے ایک پیالہ کی مانند ہے جدھر چاہتا ہے اپنا ہاتھ بڑھاتا ہے فرمایا ہاں۔

۲۲۔ ہم امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں ان کے فرزند اسمٰعیل کی تعزیت کے لئے آئے۔ حضرت نے نزول کی دعا کے بعد فرمایا اللہ نے اپنے نبی کو مرنے کی خبر دی۔ فرمایا تم بھی مرنے والے ہو اور لوگ بھی۔ ہر نفس موت کا ذائقہ چکھنے والا ہے اس کے بعد حضرت باتیں کرنے لگے۔ پھر فرمایا سب اہل زمین مر جائیں گے کوئی بھی باقی نہ رہے گا۔ پھر آسمان والے مریں گے سوائے ملک الموت، جبرئیل، میکائیل اور حاملان عرش کے کوئی باقی نہ رہے گا۔ ملک الموت سے خدا پوچھے گا حالانکہ وہ جانتا ہوگا کہ اب کون باقی ہے وہ کہے گا سوائے ملک الموت و جبرئیل و میکائیل اور کوئی باقی نہیں اس سے کہا جائے جبرئیل و میکائیل سے کہو تم بھی مر جاؤ۔ ملائکہ کہیں گے یہ تو تیرے رسول و امین ہیں خدا کہے گا میں نے فیصلہ کر لیا ہے ہر ذی روح کو مارنے کا، پھر ملک الموت سے کہے گا اب کون باقی ہے وہ کہے گا ملک الموت اور حاملان عرش کے سوا کوئی باقی نہیں، خدا کہے گا اے حاملان عرش تم بھی مر جاؤ۔

پھر ملک الموت رنجیدہ آئے گا اور نیچی نظر کئے ہوئے ہوگا۔ خدا پوچھے گا اب کون باقی ہے وہ کہے گا صرف ملک الموت خدا کہے گا اب تو بھی مر جا وہ بھی مر جائے گا۔

پھر اپنے ید قدرت سے زمین و آسمان کو لپیٹ دے گا اور فرمائے گا۔ کہاں ہیں وہ لوگ جو میرا شریک دوسروں کو بتاتے تھے کہاں ہیں وہ جو میرے سوا دوسروں کو اپنا معبود سمجھتے تھے۔ (حسن)

۲۳۔ فرمایا حضرت رسولؐ خدا نے مجھے جبرئیل نے خبر دی کہ ایک فرشتہ کی عنداللہ بڑی عظمت تھی اتفاقاً کسی بات پر وہ عتاب میں آگیا اور آسمان سے زمین پر اتار دیا گیا وہ حضرت ادریس کے پاس آیا اور کہنے لگا آپ کی پیش خدا بڑی منزلت ہے آپ اپنے رب سے میری سفارش کیجئے انھوں نے تین رات بے تکان نماز پڑھی اور دنوں کو پے در پے بغیر کھائے روزہ رکھے۔ بوقت سحر فرشتہ کے لئے دعا کی اور کہنے لگا آپ کی دعا قبول ہوئی اور میرے بازو قوی ہوگئے اب میں آپ کو کچھ عوض دینا چاہتا ہوں۔ پس اب آپ مجھ سے کچھ طلب کیجئے ادریس نے کہا مجھے ملک الموت کو دکھائیے تاکہ میں اس سے مانوس ہو جاؤں کیونکہ اس کے ذکر کے بعد کوئی چیز مجھے پسند نہیں آتی۔ فرشتہ نے اپنے پر پھیلا کر ان کو بٹھا لیا اور پرواز کر گیا۔ ملک الموت پہلے آسمان پر نہ ملے۔ کہا گیا اوپر جاؤ، چوتھے پانچویں آسمان کے درمیان ملاقات ہوئی۔ فرشتہ نے کہا اے ملک الموت میں نے تم کو ہر جگہ تلاش کیا۔ انھوں نے کہا عرش الٰہی کے سایہ تلے رہتا ہوں اب مجھے حکم ہوا ہے کہ ایک آدمی کی روح چوتھے اور پانچویں آسمان کے درمیان قبض کروں ادریس نے سنا اور ان کے پیٹ میں درد ہوا اور وہ فرشتہ کے بازو سے گر گئے اور وہیں ان کی روح قبض ہوگئی خدا فرماتا ہم نے ان کو ایک مقام پر اٹھا لیا۔ (مجہول)

۲۴۔ حضرت رسولؐ خدا نے فرمایا الموت الموت، موت سے چارہ نہیں، جس بدن میں روح ہے وہاں موت ہے پھر جنت کی طرف جاتا ہے اور وہ اہل جنت کے ہمیشہ رہنے کا گھر ہے یہ وہ لوگ ہوں گے جن کی کوشش و رغبت جنت کی طرف ہوگی اور وہ ان لوگوں تک بھی پہنچے گی جو بدبختی اور ندامت والے ہیں یہ وہ لوگ ہوں گے جن کو ناکامی کا منہ دیکھنا ہوگا ان کے لئے دوزخ کی آگ ہے یہ مغرور لوگوں کی جگہ ہے کیونکہ کوشش اور رغبت اسی کے حاصل کرنے کے لئے کی تھی اور فرمایا جس کے لئے ولایت خدا اور سعادت ثابت ہے اس کے سامنے موت ہوتی ہے اور امید پس پشت اور جس کے لئے ولایت شیطان اور شقاوت ہوتی ہے تو امید اس کی آنکھوں کے سامنے ہوتی ہے اور موت پس پشت، رسول اللہ سے سوال کیا گیا کہ عقلمند مومن کون ہے فرمایا جو موت کا ذکر زیادہ کرے اور اعمال خیر مہیا کرنے میں زیادہ کوشاں ہو۔ (مجہول)

۲۵۔ فرمایا امام زین العابدین علیہ السلام نے منکر موت پر سخت تعجب ہے حالانکہ وہ ہر روز صبح و شام مرنے والوں کو دیکھتا ہے اور سب سے بڑا تعجب ہے اس شخص پر جو آخرت کی زندگی سے انکار کرتا ہے حالاں کہ وہ پیدا ہونے

والوں کو دیکھتا ہے۔ (حسن)

۲۶۔ فرمایا امام علیہ السلام نے اے ابو صالح جب تم کسی جنازہ کو اٹھاؤ تو یہ خیال کرو گویا تم اٹھائے جا رہے ہو اور تم نے گویا خدا سے دعا کی کہ وہ پھر تمہیں دنیا کی طرف پلٹا دے۔ پس اس نے پلٹا دیا ہے تو اب سوچو اپنی زندگی کا آغاز کس طرح کرنا ہے۔ پھر فرمایا تعجب ہے ان لوگوں پر جن کے اوّل جانے والے پچھلوں کی وجہ سے رکے ہوئے ہیں اور ان کے درمیان ندا دی جا رہی ہے کوچ کوچ اور وہ کھیل رہے ہیں۔ (حسن)

۲۷۔ فرمایا امیر المومنین علیہ السلام نے جس نے اپنی موت کا دن آنے والے دن کو شمار کیا اس نے موت کی عزت نہیں کی اور یہ بھی فرمایا امیدوں کے طول نے بندوں کے برے اعمال کتنے بڑھا دیئے ہیں اور یہ بھی فرمایا کہ آدمی موت کو اور اس کے جلدی آنے کو دیکھ لے تو عمل دنیا سے بیزار ہو جائے۔ (حسن)

۲۸۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ ملک الموت کے نگاہ کرنے کی صورت یہ ہے کہ جیسے لوگ بیٹھے ہوں اور انھیں سکتہ ہو جائے اور وہ بات کرنے کے قابل نہ رہیں یہ حالت ہوتی ہے جب ملک الموت ان کو دیکھتا ہے۔ (حسن)

۲۹۔ فرمایا ابو جعفر علیہ السلام نے اس آیت کے متعلق اب کوئی جھاڑ پھونک کرنے والا ہے اور مرنے کا گمان کرے گا اب فراق کا وقت آگیا۔ فرمایا حضرت نے یہ وہ وقت ہوگا جب آدمی کے پاس موت آئے گی اور وہ کہے گا کوئی طبیب ہے بچانے والا اور وہ یقین کرے گا مفارقت احباب کا اور تب پنڈلی پر پنڈلی چڑھے گی اور دنیا چھوٹے گی اور رب العالمین کی طرف کوچ ہوگا۔ (ص)

۳۰۔ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کیا مطلب ہے اس آیت کا۔ ہم پورا شمار کریں گے۔ فرمایا تم نے کیا سمجھا ہے۔ میں نے کہا عدد ایام فرمایا یہ شمار تو ماں باپ کیا کرتے ہیں۔ اللہ تو سانسوں کا شمار کرنے والا ہے

۳۱۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے زندگی اور موت اللہ کی دو مخلوق ہیں جب موت پیکر انسان میں داخل ہوتی ہے تو زندگی اس سے باہر نکل جاتی ہے (ص)

۳۲۔ حضرت نے اس شخص سے فرمایا جو کہتا تھا کہ فلاں کو اللہ نے مارا۔ یہ کہنا مکروہ ہے اس نے کہا پھر کیا کہا جائے فلاں نے اپنی جان دے دی۔ فرمایا اس میں مضائقہ نہیں کیا تم نہیں دیکھتے کہ موت کے وقت ایک بار دو بار تین بار اپنا منہ کھول دیتا ہے اور ثواب خدا پر نظر رکھتے ہوئے اس جان کو جس کے دینے میں بخیل تھا اپنے منہ سے نکال دیتا ہے (صحیح)

۳۳۔ فرمایا حضرت نے زمانہ گزشتہ میں ایک قوم نے اپنے نبی سے کہا کہ خدا سے دعا کریں کہ موت کو ہم سے اٹھا لے۔ نبی نے دعا کی اللہ نے موت کو ان سے اٹھا لیا۔ پس ان کی تعداد اتنی بڑھی کہ گھروں میں سمانے کی جگہ نہ رہی۔ نسل بڑھتی ہی چلی گئی۔ اب حال یہ ہو گیا کہ ایک شخص پر لازم ہوا کھانا دینا اپنے ماں باپ دادا، دادی اور پردادی کی، اور ان کی خبرداری کے لئے لوگوں سے کہنا سننا اور ان کی دیکھ بھال کے لئے لوگوں کو معین کرنا نتیجہ یہ ہوا کہ کسب معاش سے

جاتے رہے گھبرا کر نبی سے کہا کہ آپ دعا کیجئے کہ اللہ ہمیں پہلی حالت پر لوٹا دے۔ چنانچہ نبی نے دعا کی اور ہم پہلی حالت پر لوٹا دیئے گئے۔ (حسن)

۳۴۔ فرمایا حضرت نے کہ حضرت عیسیٰ حضرت یحییٰ بن زکریا کی قبر پر آئے اور خدا سے دعا کی وہ ان کو زندہ کر دے۔ خدا نے زندہ کر دیا اور وہ قبر سے نکل آئے اور کہنے لگے آپ مجھ سے کیا چاہتے ہیں فرمایا وہی انس و محبت جو دنیا میں مجھ سے کرتے تھے۔ انھوں نے کہا اے عیسیٰ ابھی موت کی حرارت بھی مجھ سے نہیں گئی ہے اس کے بعد وہ اپنی قبر میں چلے گئے۔ (ض)

۳۵۔ فرمایا امام محمد باقر علیہ السلام نے کہ شاہان بنی اسرائیل میں کچھ جوان عبادت گزار تھے اور اولاد ملوک کی یہ عادت تھی کہ وہ ایک بار حصول عبرت کے لئے شہروں کی سیر کو نکلے راستہ میں ایک قبر دیکھی۔ جس پر کسی نے پانی چھڑکا تھا اور اس کا معمولی سا نشان باقی تھا انھوں نے کہا ہم کو خدا سے دعا کرنی چاہیئے کہ اس صاحب قبر کو زندہ کر کے اٹھا دے تاکہ ہم پوچھیں کہ تو نے موت کو کیسا پایا۔ پس انھوں نے خدا سے یوں دعا کی۔ یا اللہ تو ہمارا رب ہے ہمارا معبود ہے تیرے سوا ہمارا کوئی معبود نہیں، تو نئی سے نئی چیزیں پیدا کرنے والا ہے، عالم ہے، غافل نہیں، زندہ ہے مرنے والا نہیں ہر روز تیری نئی شان ہے تو بغیر کسی کی تعلیم کے ہر شے کا جاننے والا ہے اپنی قدرت سے اس صاحب قبر کو زندہ کر دے۔ اس قبر سے ایک شخص نکلا جس کا سر اور داڑھی سفید تھی اور اس کے سر سے مٹی گر رہی تھی خوفزدہ آسمان کی طرف دیکھ رہا تھا ان سے کہنے لگا تمہارا اس قبر سے کیا مطلب ہے انھوں نے کہا ہم یہ پوچھنا چاہتے ہیں کہ تو نے موت کو کیسا پایا اس نے کہا ۹۹ سال سے اس قبر میں ہوں ابھی تک موت کا کرب دور نہیں ہوا اور نہ موت کی تلخی گئی۔ انھوں نے کہا مرتے وقت تم کبھی ہو گیا اس وقت سر اور داڑھی کے بال سفید تھے اس نے کہا نہیں بلکہ جب میں نے ایک چیخ سنی کہ قبر سے باہر نکل تو میری ہڈیاں میری روح کے ساتھ جمع ہوئیں اور میں بصورت اصلی بن گیا جب نکلا تو مجھ پر خوف طاری تھا اور میری آنکھیں کھلی ہوئی تھیں پکارنے والے کی صورت دیکھنا چاہتی تھیں اس لئے میرے سر اور داڑھی کے بال سفید ہو گئے (ض)

۳۶۔ حضرت نے فرمایا کہ رسول اللہ نے فرمایا ہے شرائط قیامت میں سے یہ ہے کہ لوگوں پر فالج زیادہ گرے گا اور ناگہانی موت زیادہ ہو گی۔

۳۷۔ امیر المومنین علیہ السلام اشعث بن قیس کے اس کے بھتیجے کی تعزیت کے لئے گئے۔ آپ نے فرمایا اگر تو نے بیقراری ظاہر کی تو رشتہ داری کا حق ادا کیا اور اگر صبر کیا تو اللہ کا حق ادا کیا۔ اگر صبر کرے گا تو بھی حکم خدا جاری ہو گا مگر تیری تعریف ہو گی اور اگر بے چینی ظاہر کرے گا تو بھی حکم خدا جاری ہو گا اور تو قابل مذمت ہو گا یہ سن کر اشعث نے انا للہ و انا الیہ راجعون کہا۔ حضرت نے فرمایا اس کا مطلب بھی سمجھے، اس نے کہا نہیں، آپ غایت انتہائے علم ہیں فرمایا تیرا انا للہ کہنا اقرار ہے خدا کے مالک ہونے کا۔ اور انا الیہ راجعون کہنا اقرار ہے اس کے معبود ہونے کا۔

۳۸۔ فرمایا امیرالمومنین نے کسی نبی نے اپنی قوم کے لئے بد دعا کی اس سے کہا گیا میں ان پر ان کے دشمن کو مسلط کرتا ہوں نبی نے کہا نہیں، خدا نے کہا پھر بھوک کو مسلط کر دوں کہا نہیں۔ فرمایا پھر کیا چاہتے ہو کہا پے در پے موت تاکہ ان کا دل محزون ہو اور تعداد گھٹتی جائے۔ پس خدا نے طاعون کو بھیج دیا۔ (ضعیف)

۳۹۔ فرمایا وقت مصیبت کہنا چاہیے حمد ہے اس خدا کی جس نے میری مصیبت کو دین کی مصیبت نہ بنایا اور حمد ہے اس خدا کی جو اگر چاہتا تو اس مصیبت کو اور زیادہ سخت بنا دیتا۔ حمد ہے اس خدا کی جو جیسا چاہتا ہے ویسا ہی ہو جاتا ہے

۴۰۔ امام محمد باقر علیہ السلام نے اپنی ایک ڈاڑھ نکلوائی اس کو اپنے ہاتھ پر رکھ کر فرمایا الحمدللہ جب مجھے دفن کرو تو اسے بھی میرے ساتھ دفن کر دینا۔ کچھ عرصہ بعد جب دوسری ڈاڑھ اکھڑ وائی تو ہتھیلی پر رکھ کر کہا الحمدللہ کہا اور امام جعفر صادق نے کہا کہ جب میں مر جاؤں تو اسے بھی میرے ساتھ دفن کر دینا۔ (ض)

۴۱۔ فرمایا حضرت نے خدا فرماتا ہے جس موت سے تم بھاگتے ہو وہ ضرور تم کو پالے گی آخر آیت تک، پھر فرمایا برس شمار کئے جاتے ہیں پھر مہینے، پھر دن، پھر گھنٹے پھر سانس، جب موت آتی ہے تو نہ ایک گھڑی (مرنے والے) آگے بڑھتے ہیں نہ ایک گھڑی پیچھے ہٹتے ہیں۔ (حسن)

۴۲۔ فرمایا حضرت نے کہ عثمان بن مظعون کے مرنے پر حضرت رسولؐ خدا نے ایک عورت کو کہتے سنا اے ابو صائب تمہیں جنت مبارک ہو۔ حضرت نے فرمایا، تجھے اس کا علم نہیں۔ ہاں تیرے لئے یہ کہنا کافی ہے کہ وہ خدا اور رسولؐ اللہ کو دوست رکھتا تھا۔

جب ابراہیم بن رسولؐ اللہ کا انتقال ہوا تو آنحضرتؐ کی آنکھوں سے آنسو بھر آئے آپ نے فرمایا آنکھیں روتی ہیں اور قلب محزون ہوتا ہے۔ ایسی بات نہ کہی جائے، جو خدا کے غضب کا باعث ہو۔ اے ابراہیم ہم تمہاری موت پر محزون ہیں پھر حضرت نے ان کی قبر میں ذرا سا رخنہ دیکھا تو اپنے ہاتھ سے درست کیا اور فرمایا جب تم کوئی عمل کرو تو یقین کے ساتھ کرو۔ پھر فرمایا اے ابراہیم تم جا ملو مرد صالح بزرگ عثمان بن مظعون سے۔ (موثق)

۴۳۔ امام محمد باقر علیہ السلام کو ایک شخص نے اپنے بیٹے کے مرنے اور شدت غم کا حال لکھا آپ نے جواب میں تحریر فرمایا اللہ تعالیٰ مومن کے مال اور اولاد سے جو زیادہ اچھا ہوتا ہے اسی کا انتخاب کرتا ہے تاکہ اس کے لئے باعث اجر ہو۔ (ض)

---